# تنویر الخواطر بتحقیق الحاضر والناظر



امام المناظرین حضرت علامہ

مولانا محمد اللہ دتا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

ادارہ اشاعت العلوم

وسن پورہ۔ لاہور۔ پاکستان

هٰذَا كِتَابُنَا يَنطِقُ عَلَيْكُم بِالْحَقِّ ★ فَمَن شَاءَ فَلْيُؤْمِن وَّمَن شَاءَ فَلْيَكْفُرْ

یہ ہماری کتاب تمہارے سامنے حق بیان کرتی ہے — پس جو چاہے ایمان لائے اور جو چاہے انکار کرے

# تنویر الخواطر

بتحقیق

# الحاضر والناظر

ابوزاہد محمد سرفراز خاں صاحب صفدر گکھڑوی کی کتاب
تسوید النواظر فی تحقیق الحاضر والناظر کا مکمل اور محققانہ جواب اور اس کی
دجالانہ روش کا منصفانہ تعقب و مسئلہ حاضر و ناظر کی عام فہم توضیح


از قلم

امام المناظرین حضرت علامہ مولانا محمد اللہ دتا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ



ناشر

ادارہ اشاعت العلوم وسن پورہ، لاہور، پاکستان

نام کتاب :- تنویر الخواطر بتحقیق الحاضر والناظر

مصنف :- امام المناظرین حضرت مولانا صوفی محمد اللہ دتا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

کتابت :- ذاکر حسین باجوہ

اشاعت سوم :- اکتوبر ۱۹۹۱ء

تعداد :- اشاعت اوّل تا دوم = ۳۰۰۰
اشاعت سوم = ۲۰۰۰

ہدیہ 160

ناشر :- ادارہ اشاعت العلوم افغان سٹریٹ وسن پورہ لاہور۔۳۹

ملنے کا پتہ

ادارہ اشاعت العلوم جامع مسجد صوفی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ
وسن پورہ۔ لاہور




# فہرست

# گذارش

ہر خاص و عام خواندہ و ناخواندہ پر یہ بات واضح ہے کہ اہل سنت اور وہابیوں کے درمیان عقائد اور اعمال میں ایسا اختلاف ہے جس کا رفع ہونا نہایت مشکل ہے کیونکہ فرقہ وہابیہ نے کبھی تنقیح مسئلہ کی کوشش نہیں کی بلکہ سادہ مسلمانوں کو ہمیشہ دھوکہ اور فریب دینے کی کوشش کرتے رہے ہیں اور کرتے ہیں یہ ان کے بزرگوں کی پرانی سنت ہے اور سرفراز خاں صاحب نے تو اس میں کمال مہارت کا ثبوت دیا ہے اور اپنی دو صفتیں خوب ظاہر فرمائی ہیں ایک جہالت اور دوسری بیہودگیت۔ خاں صاحب گکھڑوی کی اس روش نے بندہ کو مجبور کیا کہ اس کی کتاب تبرید النواظر کا جواب لکھوں۔ اس کے جاہلانہ استدلالات اور یہودیانہ تحریفات کا انکشاف کروں اس لیے اس کتاب میں جو کہ ہدیۂ قارئین ہے میں نے دو باتوں کا ہی اہتمام کیا ہے۔ خاں صاحب گکھڑوی اور اس طائفہ وہابیہ کی تحریفات اور ان کے استدلالات کی تردید۔ اللہ تعالے اپنے محبوب علیہ الصلوٰۃ والسلام کے طفیل تمام مسلمانوں کو عقائد حقہ اور اعمال صالحہ کی توفیق عطا فرما دے آمین ثم آمین

نیاز آگین محمد اللہ دتا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَنَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ وَنُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ○

## اَمَّا بَعْد

یوں تو اس طائفہ وہابیہ نجدیہ کے یہودی صفت ہونے کی اتنی مثالیں ثابت ہیں کہ اگر ان کو جمع کیا جائے تو ایک مستقل کتاب تیار ہو جائے۔ لیکن یہاں صرف چند مثالیں بطور نمونہ تحریر کی جا رہی ہیں۔ تاکہ ہمارے دعوے کی دلیل ہوں۔

## مثالِ اوّل

خان صاحب گکھڑوی نے اپنی کتاب "تسوید النواظر" پر احمد علی صاحب لاہوری کی تصدیق تحریر کی ہے۔ تحریر تصدیق کے شروع میں ان کا نام یوں لکھا ہے۔ اسوۃ الصلحا قدوۃ العلما شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی صاحب۔

مگر صد افسوس کے ساتھ ساتھ (دروازہ شیرانوالہ لاہور) نہ لکھا تاکہ رسوائی سے بچاؤ کی کوئی تو صورت باقی رہے اور اسی طرح شیخ التفسیر صاحب نے اپنی تحریر کے آخیر میں اپنے دستخط تو فرمائے لیکن یہ ظاہر نہ ہونے دیا کہ شیخ التفسیر صاحب کون ہیں اور کہاں کے رہنے والے ہیں۔ درست ہے کہ دل کا چور ضرور کھٹکتا ہے اسکے علاوہ شیخ التفسیر کی حقیقت سنیئے اپنی تصدیق میں لکھتے ہیں۔

دیوبندی حضرات کے عقیدہ کے متعلق حنفیوں کے مسلّم التعظیم محدث حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ کا عقیدہ سنیئے جو حضرت مولانا سرفراز خاں صاحب نے تبرید النواظر کے صفحہ ۱۶۵ کے حاشیہ پر تحریر فرمایا ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ حضرت ملا علی قاری



رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے لکھتے ہیں۔۔۔۔۔۔ اور اسی مسئلہ کو انہوں نے شرح شفا میں پیش کیا ہے۔

" لَا لِاَنَّ رُوْحَہٗ حَاضِرٌ فِیْ بُیُوْتِ الْمُسْلِمِیْنَ " یہ خیال صحیح نہیں ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مبارک مومنوں کے گھروں میں موجود ہے[1]

یہ عبارت شیخ التفسیر نے تسوید النواظر سے کاٹ چھانٹ کر کے نقل کی ہے۔ تسوید النواظر کی اصل عبارت یہ ہے۔

" لَا لِاَنَّ رُوْحَہٗ حَاضِرٌ فِیْ بُیُوْتِ الْمُسْلِمِیْنَ "[2]

خاں صاحب گکھڑوی نے یہ عبارت شرح الشفا ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ سے اس غرض کے لیے نقل کی ہے کہ عقیدہ حاضر و ناظر کو غلط ثابت کرے اور یہودیت کا خوب ثبوت دے۔ بندہ قارئین کے سامنے شرح الشفا کی صحیح اور پوری عبارت نقل کر دیتا ہے۔ پھر قارئین حضرات ان دونوں یعنی گرو اور چیلے کی عیاری پر غور فرما دیں۔ شرح الشفا شریف کی اصل عبارت یہ ہے۔

(اِنْ) وَفِیْ نُسْخَۃٍ فَاِنْ (لَّمْ یَکُنْ فِی الْبَیْتِ اَحَدٌ فَقُلِ السَّلَامُ عَلَی النَّبِیِّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ) اَیْ لِاَنَّ رُوْحَہٗ عَلَیْہِ السَّلَامُ حَاضِرٌ فِیْ بُیُوْتِ اَھْلِ الْاِسْلَامِ[3]

ترجمہ: اگر اور بعض نسخوں میں ہے۔ پس اگر گھر میں کوئی نہ ہو۔ پس تو کہہ اَلسَّلَامُ عَلَی النَّبِیِّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ یعنی (یہ حکم نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے) اس لیے دیا ہے کہ روح مبارک آپ کی اہل اسلام کے گھروں میں موجود ہے۔

---

[1] تسوید النواظر صہ
[2] تسوید النواظر صہ ۳
[3] شرح شفا جلد ۲ صہ ۱۱۱

خاں صاحب گکھڑوی کو مُلّا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت میں لفظ لا اپنی طرف سے گھسیڑتے ہوئے شرم نہیں آئی اور عوام کی آنکھیں سیاہ کرنے کے لیے یہ گوہر افشانی کی کہ بعض نسخوں میں لفظ "لا" رہ گیا ہے اور یہ نہ سوچا کہ جن کے پاس کتاب موجود ہے۔ انہیں میں دھوکہ نہیں دے سکتا۔ کیا خان صاحب کسی ایسے نسخے طرف ہماری رہنمائی فرما سکتے ہیں جس کی اصل عبارت میں "لا" موجود ہو ز دلی سے کہتا ہے کہ اکیلے خان صاحب ہی کیا ان کا سارا طائفہ بھی یہ بت نہیں کر سکتا کیوں کہ مُلّا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ کی شرح کی عبارت یں لفظ "لا" کی گنجائش ہی نہیں۔ کیونکہ حرف (ای) جو کہ حرف تفسیر ہے وہ اس بات کا مقتضی ہے کہ اس کے بعد جملہ مفسّرہ اور مثبتہ ہو۔ خان صاحب عربی گرامر سے بالکل نابلد معلوم ہوتے ہیں۔ اس لیے اگر عبارت میں لفظ "لا" داخل کر دیا جاتے تو پورا جملہ یوں بنتا ہے۔

(اَیْ لَا لِاَنَّ رُوْحَہٗ عَلَیْہِ السَّلَامُ حَاضِرٌ فِیْ بُیُوْتِ اَھْلِ الْاِسْلَامِ)

اس صورت میں لفظ "لا" یہ تقاضا کرتا ہے کہ یہ جملہ نافیہ جس عقیدہ کی نفی کرتا ہے۔ اس جملہ سے پہلے ایک ایسا جملہ مثبتہ ہو جو اس عقیدہ کے خلاف کو ثابت کرے تو ایسے جملے کا ساری عبارت میں نام و نشان نہیں ہے۔ لہٰذا یہ خان صاحب کا صریح کذب ہے اور کاذبین کے بارے میں قرآن مجید کا فتویٰ مشہور ہے لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الْکَاذِبِیْنَ۔ اب اس کاذب کے مصداق شیخ التفسیر صاحب بھی اس انعام کے مستحق ہوں گے یا نہ۔ اگرچہ خان صاحب گکھڑوی کی کتاب ایسی خیانتوں سے بھرپور ہے جن کا اظہار اُن کے مواقع میں کیا جائے گا۔ اب اس طائفہ وہابیہ نجدیہ کے گرو گھنٹالوں کی بھی سُنئے۔



## مثال دوم

# محمد اسحاق دہلوی سے کسی نے سوال کیا۔

سوال سی ام: مسجد بنا کردن در گورستان برائے نماز و مکان دیگر برائے نشستن و ماندن و راحت یافتن مردمان از گرما و سرما و بارش جائز است یا گناہ کدام گناہ۔

جواب: مسجد بنا کردن در مقامی در قبور ہا حرام مستوجب لعنت است، حضرت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم برکسانیکہ بر قبور ہا مسجد بنا کنند لعنت فرمودہ اند چنانچہ در مشکوٰۃ شریف بروایت ابوداؤد و ترمذی و نسائی حدیث مذکور است

لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ زَائِرَاتِ الْقُبُوْرِ وَالْمُتَّخِذِیْنَ عَلَیْھَا الْمَسَاجِدَ وَالسُّرُجَ انتہی وَقَالَ الْمُلَّا عَلِیْ قَارِیْ فِیْ شَرْحِہٖ عَلَی الْمِشْکٰوۃِ اِنَّمَا حَرَّمَ اِتِّخَاذَ الْمَسَاجِدِ عَلَیْھَا لِاَنَّ الصَّلٰوۃَ فِیْھَا اِسْتِنَانٌ بِسُنَّۃِ الْیَھُوْدِ وَیَدُلُّ عَلَیْہِ قَوْلُہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَعَنَ اللّٰہُ الْیَھُوْدَ وَالنَّصَارٰی الَّذِیْنَ اتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِیَائِھِمْ وَصَالِحِیْھِمْ مَسَاجِدَ انتہی[1]

محمد اسحاق نے حضرت مُلّا علی قاری کی عبارت نقل کرنے میں کمال خیانت کی ہے۔ ملاحظہ ہو عبارت مرقاۃ کی۔ مُلّا علی قاری لکھتے ہیں۔

[1] مائۃ مسائل محمد اسحاق دہلوی صـ ۳۲

قَالَ ابْنُ الْمَلِكِ اِنَّمَا حَرَّمَ اتِّخَاذُ الْمَسَاجِدِ عَلَيْهَا لِاَنَّ فِى الصَّلٰوةِ فِيْهَا اِسْتِنَانٌ بِسُنَّةِ الْيَهُوْدِ اِنْتَهٰى وَقَيْدُ عَلَيْهَا يُفِيْدُ اَنَّ اتِّخَاذَ الْمَسَاجِدِ بِجَنْبِهَا لَا بَاْسَ بِهٖ وَيَدُلُّ عَلَيْهِ قَوْلُهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَعَنَ اللّٰهُ الْيَهُوْدَ وَالنَّصَارٰى الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِيَاۤءِهِمْ وَصَالِحِيْهِمْ مَسَاجِدَ [2]

علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ابن مالک نے کہا ہے کہ جز ایں نیست حرام کیا گیا ہے ۔ قبروں پر مسجد بنانا اس لیے کہ اس مسجد میں نماز گذارنا یہودیوں کے طریقے پر عمل کرنا ہے ۔ انتھٰی یعنی اتنا ابن ملک کا قول ہے ۔ اس کے بعد خود فرماتے ہیں کہ حدیث میں علیہا کی قید یہ فائدہ دیتی ہے کہ قبر کے ایک طرف مسجد بنانے میں کوئی حرج نہیں ۔

اب قارئین حضرات اس مفتی کی دیانت داری دیکھیں کہ ابن مالک کے قول کو علی قاری کا قول قرار دے دیا اور علی قاری کی اصل عبارت ہضم کر گیا ۔ اب ذرا اسحاق صاحب سے نچلوں کو ملاحظہ فرما دیں ۔

## مثالِ سوم

اس طائفہ وہابیہ نجدیہ کے گروؤں کی فہرست میں رشید احمد گنگوہی اور خلیل احمد انبیٹھوی کا نام بھی آتا ہے بلکہ رشید احمد گنگوہی تو ان کے غوث الاعظم ہیں ۔ اس غوث الاعظم کے حکم سے ایک کتاب لکھی گئی ۔ جس کا نام "براہین قاطعہ" ہے اور لکھنے والے خلیل احمد صاحب انبیٹھوی ہیں وہ اس کتاب کے صہ ۵۱ پر لکھتے ہیں شیخ عبدالحق روایت کرتے ہیں کہ مجھ کو ( یعنی نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام ) دیوار

---

[1] ۔ مائۃ مسائل محمد اسحاق دہلوی

[2] ۔ مرقات شرح مشکوٰۃ



کے پیچھے کا بھی علم نہیں حالانکہ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بعض لوگ یہ روایت بیان کرتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا مجھے دیوار کے پیچھے کا علم نہیں ، اس کی کوئی اصل نہیں ۔ لَا اَصْلَ لَهٗ کا جملہ مدارج النبوت میں موجود ہے اب قارئین خود فیصلہ فرما دیں کہ لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ کو نقل کرنا اور وَاَنْتُمْ سُکٰرٰی کو چھوڑ جانا دیانت ہے یا بد دیانتی ۔ اب ذرا اس غوث الاعظم کے چہرے سے تھوڑا سا نقاب اور اٹھا دیتا ہوں ۔

رشید احمد کی خدمت میں سوال کیا گیا کہ اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِىْ اور لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ یہ دونوں صحیح حدیثیں ہیں یا وضعی زید ان کو وضعی بتلاتا ہے ۔

جواب :

یہ حدیثیں کتب صحاح میں موجود نہیں مگر شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ نے اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِىْ کو نقل کیا ہے کہ اس کی کچھ اصل ہے ۔ [1]

ملاحظہ ہو عبارت شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ دہلوی کی ۔ آپ لکھتے ہیں ۔

| | |
|---|---|
| بدانکہ اوّل مخلوقات و واسطہ صدور کائنات و واسطہ خلق آدم و عالم نور محمد است صلی اللہ علیہ وسلم چنانچہ در حدیث صحیح وارد شد کہ اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِىْ | جان تو کہ اوّل مخلوقات اور واسطہ صدور کائنات اور واسطہ خلق عالم اور آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام وُہ نور محمد ہے جیسا کہ صحیح حدیث میں آیا ہے ۔ اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِىْ [2] |

کیوں جناب گنگوہی صاحب رسول اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شان چھپانا سنت یہود ہے یا نہیں ۔

---

[1] فتاوی رشیدیہ کامل صہ ۱۵۰

[2] مدارج النبوت جلد ۲ ص ۲

**مثالِ چہارم** ذرا سُنئیے شرح حصن حصین جس کے شارح قطب الدین محدث دہلوی ہیں۔ اس کا ایک قدیم نسخہ جو کہ ۱۲۵۲ھ ہجری میں عبدالغفور شاہجہان آبادی کے مطبع میں چھپا تھا۔ میرے پاس موجود ہے اس میں ایک حدیث اور اس کی شرح یوں موجود ہے۔

وَاِذَا اَرَادَ عَوْنًا فَلْيَقُلْ يَا عِبَادَ اللّٰهِ اَعِيْنُوْنِيْ يَا عِبَادَ اللّٰهِ اَعِيْنُوْنِيْ

يَا عِبَادَ اللّٰهِ اَعِيْنُوْنِيْ۔

اور جو چاہے مدد اللہ کی جانب سے کسی امر میں پس چاہیئے کہ کہے اے بندو اللہ کے مدد کرو میری اے بندو اللہ کے مدد کرو میری۔ نقل کی ہے یہ طبرانی نے

**ف** یہ قول راوی کا ہے۔ میرک شاہ نے بعض علماءِ ثقات سے نقل کیا ہے۔ کہ یہ حدیث حسن ہے اور محتاج ہیں طرف اس کے تمام مسافر اور مشائخ سے روایت کی گئی ہے کہ یہ مجرب ہے اس مقدمہ اور نزدیک ہے ساتھ اسی کے فتح مقصود کذا ذکرو الفخر والمعلی [1]

اس طائفہ وہابیہ نجدیہ نے خیانت سے کام لیتے ہوئے میرک شاہ کی عبارت بالکل اڑا دی اور اپنی طرف سے یہ عبارت بڑھا دی کہ یہ حدیث ضعیف ہے اور عباد اللہ سے مُراد فرشتے ہیں۔

**مثالِ پنجم** شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کی تفسیر عزیزی سورہ بقر کے ترجمہ میں خیانت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی نے وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا کی تفسیر میں فرمایا ہے کہ

وباشد رسول شما بر شما گواہ زیرا کہ او مطلع است بنور نبوت بر رتبہ ہر

---

[1] ظفر جلیل شرح حصن حصین صہ ۱۱۹



متدین بدین خود کہ در کدام درجہ از دین من رسیدہ و حقیقت ایمان او چیست و حجاب کہ بداں از ترقی محجوب ماندہ است کدام است پس او می شناسد گناہان شمارا و درجات ایمان شمارا و اعمال نیک و بد شمارا و اخلاص و نفاق شمارا۔

اس کا ترجمہ فارسی سے اردو محمد علی چاند پوری نے کیا ہے جو کہ مطبع رحیمیہ دیوبند میں چھپا ہے جس نے شاہ عبدالعزیز محدث رحمۃ اللہ علیہ دہلوی کی مندرجہ بالا عبارت کا صرف یہ ترجمہ لکھا ہے۔

کیونکہ رسول بسبب نورِ نبوت کے ہر شخص کی دیانت اور امانت کا درجہ بخوبی جانتا ہے کہ کس درجہ تک نورِ ایمان ان کا پہنچا ہے اور کونسا امر یعنی پردہ ترقی سے مانع ہوا ہے محمد علی چاند پوری نے یہ ترجمہ اپنی بزدلی کی بنا پر کیا ورنہ اگر گکھڑوی جیسے دلیر ہوتے تو ترجمہ لفظ بلفظ کر دیتے اور آخر میں کہہ دیتے کہ یہ عبدالعزیز صاحب کی اپنی رائے ہے اس لیے مردود ہے اَلْمَرْءُ يَقِيْسُ عَلٰى نَفْسِهٖ

**مثالِ ششم** آمدم برسرِ مطلب۔ اہلِ سُنت وجماعت کی مساجد میں نمازوں کے بعد نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر صلوٰۃ وسلام بلند آواز سے پڑھا جاتا ہے۔ خان صاحب گکھڑوی اور ان کا گروہ اس کارِ خیر سے بھی مسلمانوں کو منع کرتے ہیں۔ خان صاحب نے اپنی کتاب میں حدیث اور علماء کرام کی عبارتوں میں قطع برید کر کے اور تراجم میں تحریف کر کے ذکر بالجہر کی ممانعت ثابت کرنے کی بے سُود کوشش کی ہے اور تحریر فرماتے ہیں۔

بخاری شریف جلد ۲ صفحہ ۶۰۵، مُسلم شریف جلد ۲ صفحہ ۳۴۶ وغیرہ میں یہ حدیث آتی ہے کہ صحابہ کرام کسی وقت با آوازِ بلند ذکر رہے تھے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بلند آواز کے ساتھ ذکر کرنے سے ان کو منع فرمایا اور کہا۔

اِنَّكُمْ لَا تَدْعُوْنَ اَصَمَّ وَلَا غَائِبًا۔ تم کسی بہرے اور غائب کو نہیں پکار

رہے بلکہ تم تو سمیع اور قریب کو پکار رہے ہو پھر بلند آواز سے چلانے کا کیا فائدہ [1]

یہ عبارت خان صاحب کی کتاب کی ہے۔ ہم پورے وثوق سے کہتے ہیں کہ وہابی کبھی تحریف سے باز نہیں آ سکتے کیونکہ اس میں ان کی قدیم سنّت ہے اور جو تحریف نہ کرے اس کے وہابی ہونے میں شک ہے۔ خان صاحب نے حدیث پاک کی پوری عبارت کیوں نہیں نقل کی اس لیے کہ ان کا مدعا ثابت نہیں ہوتا تھا۔ بخاری شریف میں یہ حدیث یوں مذکور ہے۔

عَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ قَالَ لَمَّا غَزَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ خَیْبَرَ اَوْ قَالَ لَمَّا تَوَجَّہَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَشْرَفَ النَّاسُ عَلٰی وَادٍ فَرَفَعُوْا اَصْوَاتَھُمْ بِالتَّکْبِیْرِ اللّٰہُ اَکْبَرُ اللّٰہُ اَکْبَرُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَرْبِعُوْا عَلٰی اَنْفُسِکُمْ اِنَّکُمْ لَا تَدْعُوْنَ اَصَمَّ وَلَا غَائِبًا اِنَّکُمْ تَدْعُوْنَ سَمِیْعًا قَرِیْبًا وَّھُوَ مَعَکُمْ۔

ابو موسیٰ اشعری کہتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کی جنگ لڑی یا جب ادھر متوجہ ہوئے لوگ ایک وادی پر چڑھے اور تکبیر کے ساتھ اپنی آوازیں بلند کیں پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی جانوں پر نرمی کرو تم کسی بہرے اور غائب کو نہیں پکارتے تم تو سمیع اور قریب کو پکارتے ہو سو وہ تمہارے ساتھ ہے [2]

ہم خان صاحب سے سوال کرتے ہیں کہ حدیث پاک میں بِمَا تَرفَعُوا اَصْوَاتَکُمْ کہاں ہے اور "بلند آواز سے چلانے کا کیا فائدہ" یہ کونسے جملے کا ترجمہ ہے۔ اللہ تعالےٰ کے حبیب اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر جھوٹ گھڑنے والوں کے حق میں جو وعیدیں آئی ہیں وہ کسی سے مخفی نہیں اور آوازوں کو نرم کرنے کے حکم سے ذکر بالجہر کی ممانعت کیسے ثابت

[1] تسویر النواظر ص۔
[2] بخاری شریف جلد ۲ ص ۶۰۵



ہوگئی۔ ٹھیک ہے اگر عقل و دانش ہوتی تو وہابی کیوں بنتے۔ قرآن نے فیصلہ فرمادیا ہے کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بے ادبی شعور ختم کردیتی ہے اس کے بعد اخفاء دُعا کے چند حوالے نقل کر دیے جن کو اصل مسئلہ کے ساتھ تعلق ہی نہیں بھلا کہاں اللہ تعالےٰ سے سوال کرنا جس کو دُعا سے تعبیر کیا جاتا ہے اور کہاں ذکرِ الٰہی۔ بہرحال یہ عدم شعور کی وجہ ہے۔

**مثال ہفتم** ملا علی قاری کی شرح مشکوٰۃ سے حوالہ نقل کرتے ہیں کہ علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

قَالَ بَعْضُ عُلَمَاءِ نَا بِاَنَّ رَفْعَ الصَّوْتِ فِی الْمَسْجِدِ وَلَوْ بِالذِّکْرِ حَرَامٌ

ہمارے بعض علماء نے کہا ہے کہ آواز بلند کرنا مسجد میں اگرچہ ساتھ ذکر کے ہو حرام ہے [1]

اس حوالہ کی نقل میں بعینہٖ اسی طرح خیانت کی ہے جس طرح محمد اسحاق دہلوی کا حوالہ ہم نقل کر آئے ہیں کہ ابنِ مالک کے قول کو علی قاری رحمۃ اللہ علیہ کی طرف منسوب کر دیا اور علی قاری رحمۃ اللہ علیہ کا اپنا قول ہضم کر لیا۔ اگر خان صاحب کو بعض قائلینِ حرمت کا علم نہیں تو ہم بتا دیتے ہیں۔

فِی الْحَاشِیَۃِ الشَّامِیَّۃِ اَقُوْلُ اِضْطَرَبَ کَلَامُ الْبَزَّازِیَّۃِ فِیْ ذٰلِکَ (اَیْ رَفْعِ الصَّوْتِ بِالذِّکْرِ) فَتَارَۃً قَالَ اِنَّہٗ حَرَامٌ وَتَارَۃً قَالَ اِنَّہٗ جَائِزٌ۔

حاشیہ شامیہ میں ہے کہ میں کہتا ہوں رفع الصوت بالذکر میں بزازیہ کے قول میں اضطراب ہے۔ کبھی اس نے حرام کہا ہے اور کبھی جائز [2]

**اب ملا علی قاری کا مذہب ملاحظہ ہو۔** صاحب مشکوٰۃ شریف نے باب الوتر میں نقل کیا ہے کہ

[1] تسویر النواظر ص ۱۹
[2] نَقْدًا مِّنْ اِمْدَادِ الْفَتَاوٰی اشرف علی تھانوی جلد ۳ ص ۲

عَنْ أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا سَلَّمَ فِي الْوِتْرِ قَالَ سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَزَادَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ يُطِيْلُ فِي رِوَايَةِ النَّسَائِيِّ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبْزٰى قَالَ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ إِذَا سَلَّمَ سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ ثَلٰثًا يَرْفَعُ صَوْتَهُ بِالثَّالِثَةِ۔[1]

ابی بن کعب کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز وتر کے سلام کے بعد سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ کہتے ہیں۔۔۔۔ اور نسائی نے عبدالرحمان بن البزی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز وتر کے سلام کے بعد ہمیشہ تین مرتبہ سُبحان الملک القدوس کہا کرتے تھے اور تیسری مرتبہ اپنی آواز بلند فرمایا کرتے تھے

علی القاری رحمۃ اللہ علیہ شرح مشکوٰۃ میں ارشاد فرماتے ہیں۔

قَالَ الْمُظْهِرُ هٰذَا يَدُلُّ عَلٰى جَوَازِ الذِّكْرِ بِرَفْعِ الصَّوْتِ بَلْ عَلَى الْاِسْتِحْبَابِ إِذَا اجْتَنَبَ الرِّيَاءَ إِظْهَارًا لِلدِّيْنِ وَتَعْلِيْمًا لِلسَّامِعِيْنَ إِيْقَاظًا لَهُمْ مِنْ رَقْدَةِ الْغَفْلَةِ وَإِيْصَالًا بَرَكَةَ الذِّكْرِ إِلٰى مِقْدَارِ مَا يَبْلُغُ الصَّوْتُ إِلَيْهِ مِنَ الْحَيَوَانِ وَالشَّجَرِ وَالْحَجَرِ وَالْمَدَرِ وَطَلَبًا لِاقْتِدَاءِ الْغَيْرِ بِالْخَيْرِ وَلِيَشْهَدَ لَهُ كُلُّ رَطْبٍ وَيَابِسٍ

علامہ مظہر نے کہا ہے کہ یہ حدیث بلند آواز سے ذکر کرنے کے جواز بلکہ استحباب پر دلالت کرتی ہے کیونکہ اس میں اظہار دین، سامعین کو تعلیم، اور ان کو ذکر سے غفلت سے جگاتا ہے اور ذکر کی برکت پہنچاتا ہے جہاں تک آواز پہنچے حیوانوں کو درختوں کو پتھر اور مٹی کو، اور دوسروں سے مطالبہ ہے بھلے کام کی اتباع کرنے کا اور اس

[1] مشکوٰۃ شریف صہ ۱۱۲



سَمِعَ صَوْتَهُ وَبَعْضُ الْمَشَائِخِ يَخْتَارُ إِخْفَاءَ الذِّكْرِ لِأَنَّهُ أَبْعَدُ مِنَ الرِّيَاءِ وَهٰذَا مُتَعَلِّقٌ بِالنِّيَّةِ[1]

لے بھی کہ شہادت دیں گے ذاکر کے لیے تمام خشک اور تر جو آواز سنیں گے اور بعض مشائخ نے اخفار کو پسند کیا ہے کہ ریاء کی مداخلت نہ ہو اور اس کا تعلق نیت کے ساتھ ہے۔

کیوں جی خاں صاحب آنکھوں سے وہابیت کا پردہ دور ہوا یا نہیں اور سنیے شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اسی حدیث کے ماتحت فرماتے ہیں

ودرین حدیث دلیل است بر مشروعیت جہر ذکر وآں ثابت است بے شبہ۔

اس حدیث شریف میں جہر کے ساتھ ذکر کی مشروعیت پر دلیل ہے اور یہ بلاشبہ ثابت ہے۔[2]

اگر اب بھی خاں صاحب کے مرض قلبی میں تخفیف نہیں ہوئی تو ان کے حکیم الامت اشرف علی تھانوی کی دکان سے دوائی لا دیتے ہیں۔ ہماری غرض صرف خاں صاحب اور ان کے طائفہ کی شفا ہے۔ حکیم الامت کے فتویٰ مندرجہ ذیل کو ملاحظہ فرمادیں۔ حکیم الامت لکھتے ہیں۔

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ مَنَعَ مَسَاجِدَ اللّٰهِ أَنْ يُذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهُ[3]

ظاہر ہے کہ منع ذکر بدون اطلاع ذکر ممکن اور اطلاع بدون جہر غیر متصور ہے۔

وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

[1] : حاشیہ مشکوٰۃ شریف صہ ۱۱۲

[2] : اشعۃ اللمعات جلد ۱ صہ ۵۵

[3] : پ ۱ ۔ البقرہ ع ۱۴ آیت ۱۱۴

إِذَا سَلَّمَ مِنْ صَلٰوۃٍ یَقُوْلُ بِصَوْتِہٖ الْاَعْلٰی لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اِلٰی اٰخِرِ الْحَدِیْثِ .......... وَعَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَفْعَ الصَّوْتِ بِالذِّکْرِ حِیْنَ یَنْصَرِفُ النَّاسُ مِنَ الْمَکْتُوْبَۃِ کَانَ عَلٰی عَھْدِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ (رواہ البخاری)

وَفِی الْفَتَاوَی الْخَیْرِیَّۃِ مِنَ الْکَرَاھَۃِ وَالْاِسْتِحْسَانِ جَاءَ فِی الْحَدِیْثِ مَا اقْتَضٰی طَلَبَ الْجَھْرِ بِہٖ نَحْوُ وَاِنْ ذَکَرَنِیْ فِیْ مَلَاءٍ ذَکَرْتُہٗ فِیْ مَلَاءٍ خَیْرٍ مِّنْہُ رَوَاہُ الشَّیْخَانِ وَھُنَاکَ اَحَادِیْثُ اِقْتَضَتْ طَلَبَ الْاِسْرَارِ وَالْجَمْعُ بَیْنَھُمَا بِاَنَّ ذٰلِکَ یَخْتَلِفُ بِاخْتِلَافِ الْاَشْخَاصِ وَالْاَحْوَالِ کَمَا جُمِعَ ذٰلِکَ بَیْنَ اَحَادِیْثِ الْجَھْرِ وَالْاِخْفَاءِ وَلَا یُعَارِضُ ذٰلِکَ حَدِیْثُ خَیْرُ الذِّکْرِ الْخَفِیُّ لِاَنَّہٗ حَیْثُ خِیْفَ الرِّیَاءُ وَتَاَذِّی الْمُصَلِّیْنَ اَوِ النِّیَامِ فَاِنْ خَلَا مِمَّا ذُکِرَ فَقَالَ بَعْضُ اَھْلِ الْعِلْمِ اِنَّ الْجَھْرَ اَفْضَلُ لِاَنَّہٗ اَکْثَرُ عَمَلًا وَلِتَعَدِّیْ فَائِدَتِہٖ اِلَی السَّامِعِیْنَ وَیُوْقِظُ قَلْبَ الذَّاکِرِ فَیَجْمَعُ ھَمَّہٗ اِلَی الْفِکْرِ وَیَصْرِفُ سَمْعَہٗ اِلَیْہِ وَیَطْرُدُ النَّوْمَ وَیَزِیْدُ النَّشَاطَ اھ مُلَخَّصًا وَتَمَامُ الْکَلَامِ ھُنَاکَ فَرَاجِعْہُ وَفِیْ حَاشِیَۃِ الْحَمَوِیِّ عَنِ الْاِمَامِ الشَّعْرَانِیِّ اَجْمَعَ الْعُلَمَاءُ سَلَفًا وَّخَلَفًا عَلَی اسْتِحْبَابِ ذِکْرِ الْجَمَاعَۃِ فِی الْمَسْجِدِ وَغَیْرِھَا اِلَّا اَنْ یُّشَوِّشَ جَھْرُھُمْ عَلٰی نَائِمٍ اَوْ مُصَلٍّ اَوْ قَارِئٍ الخ انتھی اور دلائل مانعین کے یہ جواب ہیں کہ آیت کا جواب اول تو یہ ہے کہ خفیہ مشترک ہے درمیان اعلان و اسرار چنانچہ منتہی الادب میں ہے خفا خفیا پنہاں کرد و آشکارا کرد از لغات اضداد است انتہی پس آیت محتمل ہوئی وَاِذَا جَاءَ الْاِحْتِمَالُ بَطَلَ الْاِسْتِدْلَالُ وَلَوْ سُلِّمَ کہ خفیہ بمعنی اسرار ہے لیکن



تعارض اولہ جمعاً بینہما امر کو اباحت یا استحباب پر حمل کرنا ضرور ہے حدیث کا جواب لمعات میں اس طرح دیا گیا ہے۔

اَلْمَنْعُ مِنَ الْجَھْرِ یُشِیْرُ اِلٰی اَنَّ الْاِرْفَاقَ لَا اَنْ یَّکُوْنَ الْجَھْرُ غَیْرَ مَشْرُوْعٍ انتہٰی اور اقوال بعض فقہا کے بعض پر حجت نہیں ہو سکتے۔

یہ خلاصہ ہے اختلاف اقوال کا وَالْبَسْطُ فِی الْمُطَوَّلَاتِ راقم کی رائے ناقص میں قول مجوزین کا صحیح اور ان میں سے مفصلین کا قول راجح معلوم ہوتا ہے کہ سب آیات و احادیث و اقوال علماء کے جمع ہو جاتے ہیں۔ اِنَّ خَیْرَ الْاُمُوْرِ اَوْسَطُھَا پس بعد ثبوت مشروعیت جہر کسی طور و ہیت کے ساتھ مقید نہیں بلکہ بوجہ اطلاق ادلہ مطلق ہے خواہ منفرد یا مجمع حلقہ باندھ کر ہو یا صف باندھ کر یا کسی اور صورت سے کھڑے ہو کر یا بیٹھ کر ہر طور سے جائز ہے.....

پس ثابت ہوا کہ جہر ہر طور سے جائز ہے کسی کو کسی طور سے منع نہ کریں۔ یہی ارجح و اضح ہے بلکہ اگر عدم مشروعیت کو بھی ترجیح دی جائے تب بھی عوام کو منع نہ کریں کہ اسی بہانے کچھ خیر کر گزرتے ہیں چنانچہ خود مانعین نے اس امر کی تصریح کر دی ہے۔

قَالَ فِی الدُّرِّ الْمُخْتَارِ بَعْدَ الْمَنْعِ مِنَ الْجَھْرِ وَھٰذَا لِلْخَوَاصِّ اَمَّا الْعَوَامُّ فَلَا یُمْنَعُوْنَ مِنْ تَکْبِیْرٍ وَلَا تَنَفُّلٍ اَصْلًا لِقِلَّۃِ رَغْبَتِھِمْ فِی الْخَیْرَاتِ بحر ١٢ قولہ، فَلَا یُمْنَعُوْنَ لَا عَنْ نَفْسِ الْمُقَابَلَۃِ اِلَّا لَوْ قَالَ فَلَا یُکْرَہُ فِیْ حَقِّھِمْ وَقَدْ یُقَالُ وَلَازِمُ عَدَمِ الْکَرَاھَۃِ وَقَوْلُہٗ اَصْلًا اَیْ لَا سِرًّا وَلَا جَھْرًا فِی التَّکْبِیْرِ شامی

اگر حکیم الاُمت جناب اشرف علی صاحب تھانوی کے اس سہل سے بھی خان صاحب کی طبیعت صاف نہ ہو تو دو باتوں میں سے ایک بات ضرور لازم آئے گی ۔ وہ یہ ہے کہ یا تو اشرف علی صاحب حکیم الاُمت ہی نہیں یہ دُم خواہ مخواہ اُن کے پیچھے لگائی گئی ہے یا یہ کہ خان صاحب گکھڑوی ہی مریض لا علاج ہیں ۔

یہاں پر ایک دفع دخلِ مقدر بھی ضروری ہے کہ اگر کوئی کہے کہ ان عبارتوں سے تو جہر کے ساتھ ذکرِ الٰہی کرنا جائز ثابت ہوا لیکن اہلسنّت نمازوں کے بعد بالخصوص نماز جمعہ کے بعد صلوٰۃ و سلام حلقہ باندھ کر بڑے زور و شور سے پڑھتے ہیں تو اس کا جواب یہ ہے حبیبِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر پاک بھی اللہ تعالیٰ کا ذکر ہے جیسا کہ شفا شریف قاضی عیاض میں مذکور ہے ۔

رَوَی اَبُوْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیْ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اَتَانِیْ جِبْرِیْلُ عَلَیْہِ السَّلَامُ فَقَالَ اِنَّ رَبِّیْ وَرَبَّکَ یَقُوْلُ تَدْرِیْ کَیْفَ رَفَعْتُ ذِکْرَکَ قُلْتُ اَللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَعْلَمُ قَالَ اِذَا ذُکِرْتُ ذُکِرْتَ مَعِیْ قَالَ ابْنُ عَطَاءٍ جَعَلْتُ تَمَامَ الْاِیْمَانِ بِذِکْرِکَ مَعِیْ وَقَالَ اَیْضًا جَعَلْتُکَ ذِکْرًا مِّنْ ذِکْرِیْ فَمَنْ ذَکَرَکَ ذَکَرَنِیْ[1]

ابو سعید خدری سے روایت ہے کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جبریل علیہ السلام میرے پاس آئے پس کہا کہ میرا اور آپ کا رب فرماتا ہے کہ آپ کو معلوم ہے کہ میں نے کس طور پر آپ کا ذکر بلند کیا ہے میں نے کہا کہ اللہ اور اس کا رسول خوب جانتا ہے ۔ کہا جبریل علیہ السلام نے کہ اللہ تعالیٰ نے کہا ہے جب میں ذکر کیا جاؤں گا ۔ آپ کا ذکر بھی کیا جائے گا ۔ ابن عطا نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں نے ایمان کو آپ کے ذکر سے تمام کیا ہے ۔

[1] شفا شریف جلد ا ص ۱۲



اور یہ بھی فرمایا کہ آپ کو میں نے اپنا ذکر قرار دیا ہے پس جس نے آپ کا ذکر کیا اس نے میرا ہی ذکر کیا ۔

مثال ہشتم : خان صاحب گکھڑوی لکھتے ہیں ۔

متاخرین نے ذکر بالجہر سے متعلق کیا کہا ہے اس سے بحث نہیں ہے ۔ دیکھنا صرف یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بلند پایہ صحابی نے بلند آواز کے ساتھ ذکر کرنے اور درود شریف پڑھنے والوں کو بدعتی فرماتے ہوئے مسجد سے خارج کر دیا تھا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس چیز کو تمہارے لیے ابن مسعود رضی اللہ تعالےٰ عنہ پسند نہ کرے اس چیز کو میں بھی تمہارے لیے پسند نہیں کرتا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اور ملا علی القاری حنفی نے حدیث اَقَلُّہَا تَکَلُّفًا کی شرح میں صحابہ کرام کی سادہ زندگی کا نقشہ کھینچ کر بتایا ہے جس میں یہ بھی لکھا ہے کہ صحابہ کرام کا گروہ ذکر اور درود شریف کو مسجدوں یا گھروں میں حلقہ بنا کر بلند آواز کے ساتھ نہ پڑھتے تھے[1] ۔

جواب اوّل : رسول اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا یا صحابہ کرام رضوان اللہ تعالےٰ علیہم اجمعین کا کسی کام کو پسند نہ فرمانا اس بات کی دلیل نہیں کہ وہ کام کرنا ناجائز یا حرام ہے ۔ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بہت سے کاموں کو پسند نہیں فرمایا جن میں سے بلند عمارات بنانا بھی شامل ہے اور صحابہ کرام اچھا لباس ، عمدہ کھانے ، بلکہ جوتیاں تک پہننا پسند نہ فرماتے تھے جیسا کہ ہم قریب ہی بیان کریں گے تو کیا خان صاحب کے نزدیک یہ مذکورہ بالا کام ناجائز اور حرام نہیں ۔

جواب دوم : عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے جن لوگوں کو

[1] تنویر النواظر صہ ۲۰

اپنی کمال سادگی کی بنا پر مسجد سے چلے جانے کو فرمایا تھا وہ کون لوگ تھے۔ یقیناً وہ تابعین تھے جو کہ خیر القرون میں داخل ہیں۔ اُن کا صلوٰۃ و سلام کے لیے مسجد میں جمع ہو جانا ہی اس فعل خیر کے جواز پر کافی اور وافی دلیل ہے۔ لیکن نجدیوں کو اتنا شعور کہاں۔

جواب سوئم: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے ان حضرات کی ہیئت کذائیہ کو ناپسند کرتے ہوئے اُن کو صحابہ کرام کی کمال سادگی کی اتباع کی طرف اشارہ فرمایا۔ ورنہ حرمت اور عدم جواز کے الفاظ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالے عنہ بھی جانتے تھے۔

مُلا علی القاری رحمۃ اللہ الباری کی عبارت نقل کر کے خان صاحب نے جو عوام کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کی کوشش کی ہے اس کی حقیقت ملاحظہ ہو۔ صاحب مشکوٰۃ نے عبداللہ بن مسعود کا قول یوں نقل فرمایا ہے۔

عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ مَنْ كَانَ مُسْتَنًّا فَلْيَسْتَنَّ بِمَنْ قَدْ مَاتَ فَاِنَّ الْحَيَّ لَا تُؤْمَنُ عَلَيْهِ الْفِتْنَةُ اُولٰئِكَ اَصْحَابُ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانُوْا اَفْضَلَ هٰذِهِ الْاُمَّةِ اَبَرَّهَا قُلُوْبًا وَاَعْمَقَهَا عِلْمًا وَاَقَلَّهَا تَكَلُّفًا (الی آخر الحدیث)

(مشکوٰۃ شریف)

ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا جو شخص راستہ اختیار کرنا چاہے پس وہ راستہ اختیار کرے اُن کا جو وفات پا چکے کیوں کہ زندہ فتنہ سے محفوظ نہیں اور وُہ لوگ اصحاب رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور افضل ہیں اس اُمّت کے زیادہ نیک تھے باعتبار دلوں کے اور کامل تھے۔ باعتبار علم کے اور بہت کم تکلف کرتے تھے۔



حضرت مُلا علی القاری رحمۃ اللہ الباری اَقَلَّهَا تَكَلُّفًا کی شرح میں فرماتے ہیں۔[1]

(اَقَلَّهَا تَكَلُّفًا) اَيْ فِي الْعَمَلِ فَاِنَّهُمْ كَانُوْا يَمْشُوْنَ حُفَاةً وَيُصَلُّوْنَ عَلَى الْاَرْضِ وَيَاكُلُوْنَ مِنْ كُلِّ آنِيَةٍ وَيَشْرَبُوْنَ مِنْ سُؤْرِ النَّاسِ وَكَذَا فِي الْعِلْمِ فَاِنَّهُمْ كَانُوْا لَا يَتَكَلَّمُوْنَ اِلَّا فِيْمَا يَعْنِيْهِمْ وَيَقُوْلُوْنَ فِيْمَا لَا يَدْرُوْنَ لَا نَدْرِيْ وَكَانُوْا فِيْمَا لَا يَتَكَلَّمُوْنَ اِلَّا فِيْ مَا يَعْنِيْهِمْ وَيَقُوْلُوْنَ فِيْمَا لَا يَدْرُوْنَ لَا نَدْرِيْ وَكَانُوْا يَتَدَافَعُوْنَ الْفَتْوٰى عَنْ اَنْفُسِهِمْ وَيُحِيْلُوْنَ اِلٰى مَنْ هُوَ اَعْلَمُ مِنْهُمْ ........ وَلَا يَتَحَلَّقُوْنَ لِلْاَذْكَارِ وَالصَّلَوٰتِ بِرَفْعِ الصَّوْتِ فِي الْمَسْجِدِ وَلَا فِيْ بُيُوْتِهِمْ الخ

ترجمہ: کم تھے باعتبار تکلف کے یعنی عمل میں پس وُہ ننگے پاؤں چلتے تھے اور زمین پر نماز پڑھتے تھے اور ہر قسم کے برتنوں میں کھاتے اور لوگوں کا جھوٹا پیتے اور اسی طرح علم میں پس وہ غیر مفید باتیں نہ کرتے جو نہ جانتے اس کا انکار کر دیتے اور سائلوں کو اپنے سے زیادہ علم والے کے پاس بھیج دیتے ........ نہ مسجد میں نہ اپنے گھروں میں بلند آواز سے ذکر اور دُرود شریف پڑھنے کے لیے حلقے باندھتے۔

کیا وہابیوں اور نجدیوں کا ان تمام باتوں پر عمل ہے یا ان تمام کاموں سے لوگوں کو منع کرتے ہیں یا یہ تمام افعال ان کے نزدیک ناجائز و حرام ہیں۔ ہرگز نہیں ان کے نزدیک تو صرف صلوٰۃ و سلام ہی ناجائز و حرام ہے اور یہ

[1] مرقات شرح مشکوٰۃ جلد ۱ صہ ۲۶۰

بھی اپنے جدِ امجد ابن عبد الوہاب کی تقلید کی بنا پر نہ کہ تحقیق کی۔

شیخ الاسلام سید احمد بن زینی دحلان رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

كَانَ يَنْهٰى عَنِ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَتَأَذّٰى مِنْ سَمَاعِهَا وَيَنْهٰى عَنِ الْاِتْيَانِ بِهَا لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ وَعَنِ الْجَهْرِ عَلَى الْمَنَابِرِ وَيُؤْذِيْ مَنْ يَّفْعَلُ ذٰلِكَ وَيُعَاقِبُهٗ اَشَدَّ الْعِقَابِ حَتّٰى اَنَّهٗ قَتَلَ رَجُلًا اَعْمٰى كَانَ مُؤَذِّنًا صَالِحًا ذَا صَوْتٍ حَسَنٍ نَهَاهُ عَنِ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ فِي الْمَنَارَةِ بَعْدَ الْاَذَانِ فَلَمْ يَنْتَهِ وَاَتٰى بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَمَرَ بِقَتْلِهٖ فَقُتِلَ ثُمَّ قَالَ اَلرَّبَابَةُ فِيْ بَيْتِ الْخَاطِئَةِ يَعْنِي الزَّانِيَةَ اَقَلُّ اِثْمًا مِمَّنْ يُنَادِيْ بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ فِي الْمَنَابِرِ[1]

تھا منع کرتا (ابن عبد الوہاب) نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود پڑھنے سے اور تکلیف محسوس کرتا تھا اس کے سُننے سے اور منع کرتا تھا جمعہ کی رات کو درود پڑھنے سے اور مناروں پر بلند آواز سے درود شریف پڑھنے سے اور ایسا کرنے والوں کو سزا دیتا تھا۔ یہاں تک کہ قتل کروایا اس نے ایک نابینا مؤذن مرد صالح کو جس کی آواز بہت حسین تھی منع کیا تھا اس کو اذان کے بعد منارے پر درود پڑھنے سے مگر وہ نہ منع ہوا پس حکم دیا اس کے قتل کا پھر قتل کیا گیا وہ۔ پھر کہا (ابن عبد الوہاب نے) کہ زانیہ عورت کے گھر باجا وغیرہ بجانے سے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام پر بلند آواز سے درود پڑھنا زیادہ گناہ ہے۔

[1] الدرر السنیۃ صـ۴۲



اور اس کی تصدیق حسین احمد صاحب دیوبندی نے اپنے رسالہ الشہاب الثاقب میں بھی کی ہے۔ فرماتے ہیں۔

وہابیہ خبیثہ کثرت صلوٰۃ و سلام اور درود بر خیر الانام علیہ الصلوٰۃ و السلام اور قرأت دلائل الخیرات و قصیدہ بردہ و قصیدہ ہمزیہ وغیرہ کے پڑھنے اور اس کے استعمال کرنے و ورد بنانے کو سخت قبیح و مکروہ جانتے ہیں[1]

اب خان صاحب خود فیصلہ فرما دیں کہ وہ اپنے روحانی جدِ امجد ابن عبد الوہاب کی اولاد ہیں یا نہیں اور وہابیہ خبیثہ کے گروہ میں داخل ہیں یا نہیں ان کا اپنے آپ کو اہل سنت لکھنا فقدانِ حیا کی بنا پر ہے یا نہیں ذکر بالجہر کی بحث کے بعد خان صاحب نے لفظِ شاہد کے معنوں میں کچھ گفتگو فرمائی ہے جس کا پول حاضر و ناظر کی بحث میں کھولا جائے گا۔ پھر حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ عبد الحق رحمۃ اللہ علیہ اور ولی اللہ دہلوی کے اقوال سے یہ ثابت کیا ہے کہ اقوال صوفیہ بابِ عقائد میں حجت نہیں ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ ہمارے اہل سنت کے علماء صوفیاء کرام کی عبارتیں اپنے عقائد کی تائید میں پیش کرتے ہیں نہ کہ عقیدہ کی بنیاد اُن پر ہے۔ عقائد سب کے سب بالخصوص اطلاع علی الغیب کا مسئلہ اور حاضر و ناظر کے مسئلہ کی بنیاد قرآن مجید پر ہی ہے۔ جیسا کہ ہم آئندہ بیان کریں گے۔

# مسئلہ علمُ الغیب

## اہل سنت و جماعت کا عقیدہ دربارِ علمُ الغیب

[1] الشہاب الثاقب صـ۶۶

وَبِالْجُمْلَةِ اَلْعِلْمُ بِالْغَيْبِ اَمْرٌ تَفَرَّدَ بِهِ اللّٰهُ تَعَالٰی لَا سَبِيْلَ اِلَيْهِ لِلْعِبَادِ اِلَّا بِاِعْلَامٍ مِنْهُ وَاِلْهَامٍ بِطَرِيْقِ الْمُعْجِزَةِ اَوِ الْكَرَامَةِ اَوْ اِرْشَادٍ اِلَى الْاِسْتِدْلَالِ بِالْاَمَارَاتِ فِيْمَا يُمْكِنُ فِيْهِ ذٰلِكَ[1]

خلاصہ کلام یہ ہے کہ علم غیب ایک ایسی چیز ہے جو اللہ پاک کے ساتھ خاص ہے۔ بندوں کو اس طرف کوئی راستہ نہیں مگر اللہ کے بتلانے یا بذریعہ الہام بطور معجزہ یا کرامت کے یا جس معاملہ میں علامات سے استدلال ممکن ہو

علی القاری رحمہ اللہ الباری فرماتے ہیں:۔

ثُمَّ اعْلَمْ اَنَّ الْاَنْبِيَاءَ لَمْ يَعْلَمُوا الْمُغَيَّبَاتِ مِنَ الْاَشْيَاءِ اِلَّا مَا اَعْلَمَهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰی[2]

یقین کر تو کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام غائب چیزوں کو نہیں جانتے مگر باعلام اللہ تعالیٰ۔

## نبراس شرح العقائد میں ہے۔

اَلتَّحْقِيْقُ اَنَّ الْغَيْبَ مَا غَابَ عَنِ الْحَوَاسِ وَالْعِلْمِ الضَّرُوْرِيِّ وَالْعِلْمِ الْاِسْتِدْلَالِيِّ وَقَدْ نَطَقَ الْقُرْاٰنُ بِنَفْيِ عِلْمِهِ عَمَّنْ سِوَاهُ تَعَالٰی فَمَنْ اِدَّعٰی اَنَّهُ يَعْلَمُهُ كَفَرَ وَمَنْ صَدَّقَ الْمُدَّعِيْ كَفَرَ وَاَمَّا مَا عُلِمَ بِحَاسَّةٍ اَوْضَرُوْرَةٍ

[1] شرح العقائد صـ۱۵۱ [2] شرح فقہ اکبر صـ۱۱۵



اَوْ دَلِيْلٍ فَلَيْسَ بِغَيْبٍ وَلَا كُفْرَ فِيْ دَعْوَاهُ وَلَا فِيْ تَصْدِيْقِهِ عَلَى الْجَزْمِ فِي الْيَقِيْنِيِّ وَالظَّنِّ عِنْدَ الْمُحَقِّقِيْنَ وَبِهٰذَا التَّحْقِيْقِ يَنْدَفِعُ الْاِشْكَالُ فِي الْاُمُوْرِ الَّتِيْ يَزْعَمُ اَنَّهَا مِنَ الْغَيْبِ وَلَيْسَتْ۔

تحقیق یہ ہے کہ علم غیب اُسے کہتے ہیں جو حواس خمسہ علم ضروری علم استدلالی سے غائب ہے اور تحقیق قرآن نے ایسے علم کی اللہ تعالیٰ کے ماسوا نفی کی ہے پس جو کوئی ایسے علم غیب کے جاننے کا دعویٰ کرے وُہ کافر ہے۔ اور اس کا مُصَدِّق بھی کافر۔ لیکن جو حواسِ خمسہ یا علم ضروری یا علم استدلالی کے ذریعے جان لیا جائے وہ غیب مطلق نہیں۔ اس کا دعویٰ کرنے سے کافر نہیں ہوتا اور نہ ہی اس کا مُصَدِّق کافر ہے۔ چاہے تصدیق یقینی ہو یا ظنی اور اس تحقیق سے ان تمام امور میں سے اشکال دُور ہو جاتے ہیں۔ جو کہ غیب گمان کئے جاتے ہیں اور اصل میں وہ غائب نہیں ہوتے۔

مِنْهَا كَوْنُهَا مُدْرَكَةً بِالسَّمْعِ اَوِ الْبَصَرِ اَوِ الدَّلِيْلِ فَاَحَدُهَا اَخْبَارُ الْاَنْبِيَاءِ لِاَنَّهَا مُسْتَفَادَةٌ مِنَ الْوَحْيِ اَوْ مِنْ خَلْقِ الْعِلْمِ الضَّرُوْرِيِّ فِيْهِمْ اَوْ مِنْ اِنْكِشَافِ الْكَوَائِنِ عَلٰى حَوَاسِّهِمْ ثَانِيْهَا خَبَرُ الْوَلِيِّ لِاَنَّهُ مُسْتَفَادٌ مِنَ النَّبِيِّ اَوْ رُؤْيَا صَالِحَةٍ اَوْ مِنَ الْاِلْهَامِ الْحَقِّ اَوْ مِنَ النَّظْرِ فِي اللَّوْحِ الْمَحْفُوْظِ وَهُوَ ثَابِتٌ مِنْ اَهْلِ الْكَشْفِ . . . وَذَكَرَ غَيْرُ وَاحِدٍ مِنَ الْمُحَقِّقِيْنَ اَنَّ التَّكْفِيْرَ خَاصٌّ بِمَنْ يَدَّعِيْ عِلْمَ الْغَيْبِ اَوْ يَزْعَمُ النُّجُوْمَ مُدَبِّرَةً بِالْاِسْتِقْلَالِ[1]

[1] نبراس شرح شرح العقائد صـ۵۴۳

کیوں کہ اُن کا ادراک سُننے یا دیکھنے یا کسی دلیل کے ذریعے ہوتا ہے۔
ان امور میں ایک انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسّلام کی خبریں ہیں جو کہ بذریعہ وحی یا
علم ضروری جو کہ پیدائشی طور پر انبیاء میں پیدا کیا جاتا ہے یا اُن چیزوں
کے منکشف ہو جانے سے حاصل ہوتی ہے اور دوسرے اولیاء کی خبریں کیونکہ
وُہ یا تو نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام یا رؤیا صالحہ یا الہام الٰہی یا لوح محفوظ دیکھنے
کے ذریعے حاصل ہوتی ہے اور یہ اہل کشف سے ثابت ہے اور اکثر محققین
نے کہا ہے کہ تکفیر خاص اُس شخص کے ساتھ ہے جو بالاستقلال علم جاننے
یا ستاروں کے مُدبّر ہونے کا گمان کرے۔

مُلّا علی القاری رحمۃ اللہ علیہ صاحبِ کشف کے بارے میں
فرماتے ہیں۔

فَاِذَا انْکَشَفَ جَمَالُ الْحَقِّ لَہٗ اِزْدَادَ ذَالِکَ النُّوْرُ
فَیَتَقَوّٰی اَیْ اَنْ یَنْبَسِطَ یَنْشَرِحُ الصُّدُوْرُ وَیَطَّلِعُ
الْعَبْدُ عَلٰی حَقَائِقِ الْاَشْیَاءِ وَیَتَجَلّٰی لَہُ الْغَیْبُ وَ
غَیْبُ الْغَیْبِ [1]

جب جمالِ حق بندہ پر منکشف ہو جاتا ہے تو نُورِ باطنی تقویت
یہاں تک پکڑ جاتا ہے کہ اس بندے کا سینہ کشادہ کر دیتا ہے اور اطلاع
پاتا ہے بندہ اوپر حقائق اشیاء کے اور روشن ہو جاتا ہے اُس کے
لیے غیب اور غیب الغیب۔

[1] مرقاۃ جلد ۱ صـ ۵۶



اِس نُورِ باطنی کے بارے میں احادیث مُبارکہ ملاحظہ ہوں۔
(۱) اِتَّقُوْا فِرَاسَۃَ الْمُؤْمِنِ فَاِنَّہٗ یَنْظُرُ بِنُوْرِ اللّٰہِ عَزَّ وَجَلَّ
اس کی شرح میں علامہ عزیزی لکھتے ہیں۔

قَالَ الْمَنَاوِیُ اَیْ اِطِّلَاعَہٗ عَلٰی مَا فِی الضَّمَائِرِ بِسَوَاطِعِ
اَنْوَارٍ اَشْرَقَتْ عَلٰی قَلْبِہٖ فَتَجَلَّتْ لَہٗ بِھَا الْحَقَائِقُ وَقَالَ
الْعَلْقَمِیُ عَرَّفَھَا بَعْضُھُمْ بِاَنَّھَا الْاِطِّلَاعُ عَلٰی مَا فِی
ضَمِیْرِ النَّاسِ وَبَعْضُھُمْ بِاَنَّھَا مُکَاشَفَۃُ الْیَقِیْنِ
وَمُعَایَنَۃُ الْغَیْبِ [1]

شارح مناوی نے فرمایا ہے کہ فراست اطلاع علی ما فی الضمائر ہے
بوجہ اُس نُور کے جو کہ بندہ کے قلب پر روشن ہو جاتا ہے پس اِس نُور کی
روشنی کے سبب بندہ پر حقائق روشن ہو جاتے ہیں اور علامہ علقمی نے
کہا ہے کہ بعض نے فراست کی یہ تعریف کی ہے کہ اطلاع علی ما فی ضمیر الناس
کو فراست کہتے ہیں اور بعض نے مکاشفہ یقین اور معاینہ غیب کہا ہے
اور اِس حدیث شریف کے بارے میں علامہ عزیزی لکھتے ہیں۔
قَالَ الشَّیْخُ حَدِیْثٌ حَسَنٌ

(۲) اِنَّ لِلّٰہِ تَعَالٰی عِبَادًا یَعْرِفُوْنَ النَّاسَ اَیْ یَطَّلِعُوْنَ
عَلٰی مَا فِیْ ضَمَائِرِھِمْ وَاَحْوَالِھِمْ (بِالتَّوَسُّمِ)
اَیْ بِالتَّفَرُّسِ ............ قَالَ الْمَنَاوِیُ غَرِقُوْا فِیْ
بَحْرِ شُھُوْدِہٖ فَجَادَ عَلَیْھِمْ بِکَشْفِ الْغِطَاءِ عَنْ اَبْصَارِھِمْ
فَاَبْصَرُوْا بِھَا بَوَاطِنَ النَّاسِ [2]

[1] شرح جامع صغیر جلد ۱ ص ۴۲ — [2] شرح جامع صغیر جلد ۱ ص ۱۷۵

بیشک اللہ تعالے کے بندے ہیں اطلاع ہے ان لوگوں کے دلوں اور حالوں پر بذریعہ فراست علامہ مناوی نے کہا ہے کہ غرق ہیں اللہ تعالے کے بحر شہود (مشاہدہ حق) میں اُٹھا دیئے اللہ نے اُن کی آنکھوں سے پردے پس وہ اِس کشف کی وجہ سے لوگوں کے اندرونی حالات دیکھتے ہیں۔

(اَلْحَکِیْمُ وَالْبَزَّارُ عَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ الشَّیْخُ حَدِیْثٌ حَسَنٌ۔)

اکابر محققین اہل سُنّت وجماعت کی اِس تحقیق سے یہ بات صاف ظاہر ہوگئی کہ غائب پر اطلاع پانے کے یہ تین ذریعے ہیں وحی الٰہی، الہام الٰہی، مکاشفہ وحی اور الہام بوقتِ ضرورت ہوتا ہے لیکن مکاشفہ حالت استمراری ہے جیسا کہ مندرجہ بالا احادیث مبارکہ سے ظاہر ہے لیکن اِس میں التفات اور عدم التفات الی مکشوف کو بھی دخل ہے۔

خان صاحب گکھڑوی اور اُن کے مُصدّق شیخ التفسیر احمد علی صاحب نے لوگوں کو دھوکا دینے کے لیے یہ بہتان تراش مارا کہ بریلوی حضرات انبیاء علیہم الصلوٰت والسلام کو ہر وقت عالم ماکان و مایکون مانتے ہیں ماشاء اللہ اہل سُنّت کا ہرگز یہ عقیدہ نہیں اور نہ ہی یہ عقیدہ ہے جو اوپر بیان کر آئے ہیں کہ اللہ تعالے اپنے خاص بندوں کو مغیبات پر اطلاع دیتا ہے۔ ذریعہ اطلاع اگرچہ کوئی بھی ہو اور اِس عقیدہ کی بنیاد قرآن مجید پر ہی ہے۔ ہم امام اہل سُنّت سیدنا و مولینا الشاہ احمد رضا رضی اللہ عنہ کا عقیدہ بیان کر دینے کے بعد دلائل نقل کریں گے۔

اِنَّ الْعِلْمَ اِمَّا ذَاتِیٌّ اِنْ کَانَ مَصْدَرُہٗ ذَاتَ الْعَالِمِ لَا مَدْخَلَ فِیْہِ لِغَیْرِہٖ عَطَاءً وَّلَا تَسَبُّبًا وَ اِمَّا عَطَائِیٌّ اِذَا کَانَ بِغَیْرِہٖ فَالْاَوَّلُ مُخْتَصٌّ بِالْمَوْلٰی سُبْحَانَہٗ وَتَعَالٰی لَا یُمْکِنُ لِغَیْرِہٖ وَمَنْ



اَثْبَتَ شَیْئًا مِّنْہُ وَلَوْ اَدْنٰی مِنْ اَدْنٰی مِنْ ذَرَّۃٍ لِاَحَدٍ مِّنَ الْعَالَمِیْنَ فَقَدْ کَفَرَ وَ اَشْرَکَ وَبَارَ وَ ھَلَکَ وَالثَّانِیْ مُخْتَصٌّ لِعِبَادِہٖ وَمَنْ اَثْبَتَ شَیْئًا مِّنْہُ لِلّٰہِ تَعَالٰی فَقَدْ کَفَرَ[1]

(الدولۃ المکیۃ ص۶)

بیشک علم دو قسم پر ہے۔ ذاتی کہ اِس کا صدور ذاتِ عالم سے ہی ہو اُسی میں کسی کی عطا اور سبب کو دخل نہ ہو۔ عطائی جو کسی کے عطا کرنے سے ہو پس قسم اوّل اللہ تعالیٰ سے خاص ہے غیر کیلیے ممکن نہیں جو ایک ذرہ سے بھی کم کسی کے لیے ثابت کرے کافر و مشرک ہے اور قسم دوم اللہ کے بندوں سے خاص ہے اللہ تعالے کے لیے ناممکن پس جو اِس قسم کا علم اللہ تعالے کے لیے ثابت کرے کافر ہے۔

## اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالے علیہ ایک دوسرے مقام پر فرماتے ہیں

اللہ عزّ وجلّ ہی عالم بالذات ہے اس کے بتائے ایک حرف بھی کوئی نہیں جان سکتا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو اللہ عزّ وجلّ نے اپنے بعض غیوب کا علم دیا۔[2]

پھر فرماتے ہیں۔ ہم نہ علم الٰہی سے مساوات مانیں نہ غیر کے لیے علم بالذات جانیں اور عطاء الٰہی سے بھی بعض علم ہی ملنا مانتے ہیں نہ کہ جمیع[3]

یہی عقیدہ قرآن مجید اور حدیث پاک سے ثابت ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے عَالِمُ الْغَیْبِ فَلَا یُظْہِرُ عَلٰی غَیْبِہٖ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰی مِنْ رَّسُوْلٍ[4]

---

[1] : الدولۃ المکیۃ ص۶

[2] : خالص الاعتقاد ص۷ . [3] : خالص الاعتقاد ص۲۱

[4] : پ ۲۹ الجن ع ۱۲ . ایت ۲۷ - ۲۸

اور فرمایا :-

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِيْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ يَّشَآءُ[1]

یہاں پر چند مفید باتیں عرض کر دیتا ہوں جن سے وہابیہ نجدیہ کے اکثر اعتراضات کالعدم ہو جائیں گے۔

۱ : اللہ تعالےٰ نے قرآن مجید میں عالمُ الغیبِ بالذّات کی نفی فرمائی ہے۔

۲ : عالم الغیب اسی ذات کو کہا جاسکتا ہے جو عالمُ الغیب بالذات ہو۔ یہ شان اللہ تعالےٰ ہی کے ساتھ خاص ہے۔ مخلوق کے بارے میں یہ عقیدہ رکھنا فقہانے کفر قرار دیا ہے۔ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسّلام اور اولیاء کرام کو مُطَّلِعُوْنَ عَلَى الْغَيْبِ کہا جاسکتا ہے یعنی غیب پر اطلاع پانے والے۔

۳ : باطنی معلومات خواہ کسی بھی ذریعہ سے حاصل ہوں۔ ظاہری معالات کے سرانجام دینے کی بنیاد اُن پر نہیں رکھی جاتی مگر بحکم خداوندی ورنہ تمام معالات عادت اور دُنیا کے اصولوں کے مطابق ہی انجام دیئے جاتے ہیں جیساکہ بخاری شریف میں مذکور ہے۔

قَالَ الْقَاسِمُ لَا يَنْبَغِيْ لِلْحَاكِمِ اِلَّا يَقْضِيْ قَضَآءً بِعِلْمِهٖ دُوْنَ عِلْمِ غَيْرِهٖ مَعَ اَنَّ عِلْمَهٗ اَكْثَرُ مِنْ شَهَادَةِ غَيْرِهٖ[2]

حاکم کو سزاوار نہیں کہ اپنے ذاتی علم کی بنا پر فیصلہ دے۔ جب تک کہ وہ معلومات کسی دُوسرے سے حاصل نہ ہوں۔ خواہ علم قاضی کا دُوسرے کی شہادت سے زیادہ ہی ہو۔

---

[1] : پ ۴ ال عمران ع ۱۹/۱۰ آیت ۱۷۹
[2] : بخاری شریف جلد ۲ صـ ۱۰۶۳



خان صاحب گکھڑوی نے انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے جن واقعات سے ان کے عدمِ علم پر دلیل پکڑی ہے وہ ملاحظہ ہوں۔

حضرت ابراہیم علیہ السّلام کا واقعہ :-

وَلَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُنَآ اِبْرٰهِيْمَ بِالْبُشْرٰى قَالُوْا سَلٰمًا ط قَالَ سَلٰمٌ فَمَا لَبِثَ اَنْ جَآءَ بِعِجْلٍ حَنِيْذٍ ہ فَلَمَّا رَاٰۤ اَيْدِيَهُمْ لَا تَصِلُ اِلَيْهِ نَكِرَهُمْ وَاَوْجَسَ مِنْهُمْ خِيْفَةً ط قَالُوْا لَا تَخَفْ اِنَّآ اُرْسِلْنَآ اِلٰى قَوْمِ لُوْطٍ[1]

اور البتہ آچکے ہمارے بھیجے ہوئے (فرشتے) ابراہیم علیہ السلام کے پاس خوشخبری لے کر بولے سلام وُہ بولے سلام ہے پھر دیر نہ کی کہ لے آیا۔ ایک بچھڑا تلا ہوا پھر جب دیکھا کہ ان کے ہاتھ نہیں آتے کھانے تک ان سے متوحش ہوئے اور کھٹکا دل میں ان سے ڈر، وُہ بولے مت ڈر ہم (فرشتے) ہیں بھیجے ہوئے ہیں قوم لوط کی طرف[2]

یہ واقعہ نقل کرنے کے بعد خان صاحب یوں گوہر فشانی فرماتے ہیں۔

اگر ابراہیم علیہ السلام حاضر و ناظر ہوتے تو ان کو معلوم ہوتا کہ یہ فرشتے ہیں میرے سامنے اور میرے رُوبرُو آسمان دُنیا سے نیچے اُترے ہیں پھر فلاں راستے سے ہوتے ہوئے میرے پاس پہنچے ہیں۔ اگر ابراہیم علیہ السّلام کو معلوم ہوتا کہ یہ فرشتے ہیں تو اُن کے لیے بچھڑا کیوں ذبح کیا۔ پھر بھون تل کر سامنے کیوں لا رکھا جب معلوم ہے کہ فرشتے کھاتے ہیں نہ پیتے ہیں۔ پھر عمداً یہ مذاق ان سے کیوں کیا اور دل میں ڈر کیوں پیدا ہوا۔ جب حضرت ابراہیم علیہ السّلام حاضر و ناظر

---

[1] : پ ۱۲ ھود ع ۷ ایت ۶۹ - ۷۰
[2] : تسوید النواظر صـ ۴۲

تھے تو ان کو پریشانی کیوں لاحق ہوئی حالانکہ اُس بُرے عقیدہ کے اعتبار سے وُہ فرشتوں کے ساتھ ساتھ حاضر بھی تھے اور ناظر بھی۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ اس واقعہ سے جہاں ابراہیم علیہ السّلام کے حاضر و ناظر ہونے کی تردید ہوتی ہے اس کے ساتھ اس سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ آپ جمیع ماکان و مایکون کا علم بھی نہ رکھتے تھے[1]

خاں صاحب انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسّلام کی توہین کرنا تمہارے نزدیک عین ایمان ہے۔ ہم پوچھتے ہیں کہ اس واقعہ کو مسئلہ حاضر و ناظر اور علمِ غیب سے کیا تعلق ہے۔ کیا یہ ہی علمِ غیب ہے جو اللہ تعالےٰ سے خاص ہے۔ کیا آپ کے نزدیک ابراہیم علیہ السّلام ایک اُمتی مومن صالح سے بھی کم ہیں۔ حالانکہ ایسے واقعات کی حقیقت پر تو ہر وہ انسان اطلاع پاسکتا ہے جس کو اللہ تعالےٰ نے فراستِ ایمانی عطا فرمائی ہو۔ جیسا کہ ہم اِتَّقُوْا فِرَاسَةَ الْمُؤْمِنِ فَاِنَّهٗ يَنْظُرُ بِنُوْرِ اللّٰهِ (الحدیث) کے ماتحت شارح کا قول نقل کر آئے ہیں۔

مزید سُنیئے:۔

## علی القاری رحمۃ اللہ الباری فرماتے ہیں:

قَالَ اَبُوْ سُلَيْمَانَ الدَّارَانِيُّ اَلْفِرَاسَةُ مُكَاشَفَةُ النَّفْسِ وَمُعَايَنَةُ الْغَيْبِ[2]

ابو سلیمان الدارانی نے فرمایا ہے کہ فراست مکاشفہ نفس اور معائنہ غیب کا نام ہے۔

---

[1] تسوید النواظر صد ۴۸ [2] شرح فقہ اکبر صد ۹



اگر دیانتداری کے ساتھ غور کیا جائے تو اس واقعہ سے صرف اتنا ثابت ہوتا ہے کہ اوّل امر میں ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسّلام نے مہمانوں کی طرف پورا پورا التفات نہ فرمایا جیسا کہ مَا لَبِثَ کے لفظ سے ظاہر ہے اور مہمان نوازی جس کا آپ پر انتہائی غلبہ تھا کے تقاضوں کو پُورا فرمایا، لیکن جب مہمانوں کے کھانا نہ کھانے پر آپ نے ان کی طرف توجہ تام فرمائی تب ان کی حقیقت آپ پر ظاہر ہو گئی۔ آپ جان گئے کہ یہ فرشتے ہیں اور ان کا آنا خطرہ سے خالی نہیں۔ ورنہ تو اللہ کے خلیل جو نمرود اور اس کی تمام رعایا سے نہ ڈرے وُہ تین آدمیوں سے کیوں ڈرتے۔ کیا طائفہ وہابیہ نجدیہ کے نزدیک انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی یہ ہی شان ہے کہ وُہ اپنے جیسے انسانوں سے بھی ڈرتے ہیں۔ اب سُنیئے کہ مفسرین کرام نے واقعہ میں کیا کچھ فرمایا ہے۔

## العارف انصاری رحمۃ اللہ علیہ حاشیہ جلالین فرماتے ہیں

اِنْ قُلْتَ كَيْفَ يَخَافُ اِبْرَاهِيْمُ مِنْهُمْ مَعَ كَوْنِهٖ خَلِيْلَ الرَّحْمٰنِ وَهُمْ مَحْصُوْرُوْنَ فِيْ بَيْتِهٖ اُجِيْبُ بِاَنَّ خَوْفَهٗ لَمَّا رَاٰى فِيْهِمْ مِنْ جَلَالِ اللّٰهِ وَهَيْبَتِهٖ فَخَوْفُهٗ مِنْ رَبِّهٖ لَا مِنْ ذَوَاتِهِمْ[1]

اگر تو کہے کہ ابراہیم علیہ السّلام باوجود اللہ کے خلیل ہونے کے اُن سے کیوں ڈرے اور حالانکہ وہ (مہمان) ان کے گھر کے اندر تھے تو جواب یہ ہے کہ خوف ان کو تب ہوا جب انہوں نے مہمانوں میں جلالِ ہیبت الٰہی کو ملاحظہ فرمایا تو ڈر اپنے رَبّ کا تھا نہ کہ اُن کا

---

[1] صاوی شریف جلد ۲ صد ۱۸۸

کیوں جی خان صاحب العارف باللہ علامہ صاوی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ایمان کے تقاضے کو پورا کرتا ہے یا آپ کی خرافات کو۔

## شیخ الاسلام علامہ ابوالبرکات عبداللہ بن احمد بن محمود نسفی رحمۃ اللہ علیہ

جو عقائد میں اہل سنّت وجماعت کے امام و پیشوا ہیں، فرماتے ہیں

وَالظَّاهِرُ اَنَّهٗ اَحَسَّ بِاَنَّهُمْ مَلٰئِكَةٌ وَنَكِرَهُمْ لِاَنَّهٗ تَخَوَّفَ اَنْ يَّكُوْنَ نُزُوْلُهُمْ لِاَمْرٍ اَنْكَرَهُ اللّٰهُ عَلَيْهِ اَوْ لِتَعْذِيْبِ قَوْمِهٖ[1]

ظاہر بات یہ ہے کہ ابراہیم علیہ السلام نے محسوس کر لیا تھا کہ یہ فرشتے ہیں اور انکار کی وجہ یہ تھی کہ آپ نے خوف کیا کہ ان کا نازل ہونا کسی ایسے امر کی وجہ سے ہے جو کہ اللہ کو پسند نہیں یا میری قوم کے عذاب دینے کو آتے ہیں۔

علامہ نسفی کی عبارت سے صرف یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کو فرشتوں کے نازل ہونے کی اصل وجہ معلوم نہ تھی اور یہ ہی علم غیب ہے جو اللہ تعالیٰ نے آپ سے مخفی رکھ کر فرشتوں کے ذریعے اطلاع دے دی۔ باقی سب کچھ آپ نے محسوس کر لیا تھا۔ اسی لیے فرشتوں نے آپ کی تسلی کے لیے عرض کی اِنَّا اُرْسِلْنَا اِلٰى قَوْمِ لُوْطٍ کہ ہم تو قوم لوط کی طرف بھیجے گئے ہیں۔ یہ جملہ ہی آپ کے مافی الضمیر کی اطلاع دیتا ہے۔ ورنہ وہ کہتے کہ ہم تو فرشتے ہیں۔ لہٰذا خان صاحب کی بات نہیں بنتی۔ اس کے بعد خان صاحب نے خواہ مخواہ ڈیڑھ ورق سیاہ کر مارا اور ابراہیم علیہ السلام کے حاضر و ناظر نہ ہونے پر واقعہ ملک شام سے مکہ مکرمہ تک اپنے اہل و عیال کی ملاقات کے لیے آنے کا ذکر کر کے دلیل

---

[1] : تفسیر مدارک ج ۲ ص ۱۵۰



پکڑی ہے۔ سو یہ بھی خان صاحب کی جہالت ہے کہ وہ اہل سنّت کے عقائد سے ناواقف ہیں۔ ہم پوچھتے ہیں کہ ہر وقت ہر جگہ حاضر و ناظر ہونا اہلسنّت کی کونسی کتاب میں لکھا ہے اور جس ذاتِ اطہر علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بارے میں یہ عقیدہ ہے اس کے بارے میں انشاء اللہ تعالیٰ ہم سیر حاصل بحث کریں گے باقی رہی مکاشفہ کی بات سو اس کا جواب یہ ہے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام قوم کے اخلاق و اعمال کی اصلاح کے لیے مبعوث ہوتے ہیں۔ اس لیے اُن کے افعال اور اقوال اسی پر مبنی ہوتے ہیں۔ اگر اپنے مکاشفہ اور باطنی معلومات پر سکون کے ساتھ ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھے رہیں تو اُن کی بعثت کا مقصد کیسے پورا ہو۔ اس سفر سے تو آپ نے میاں بیوی کے آپس کے معاملات، محبت اور وعدہ وفائی کا پورا پورا نمونہ مخلوق کے سامنے رکھا ہے۔ اسی لیے قرآن مجید فرماتا ہے کہ تمہارے لیے ابراہیم علیہ السلام کی زندگی نمونہ ہے اور فرماتا ہے کہ بیشک اُن کے قصّوں میں عبرت ہے اہل بصیرت کے لیے لیکن طائفہ وہابیہ نجدیہ کو یہ دولت کہاں نصیب یہ تو بس مقبولانِ بارگاہِ خداوندی پر اعتراض گھڑنے کی بصیرت رکھتے ہیں۔

اَللّٰهُمَّ اهْدِ الْوَهَّابِيَّةَ

# حضرت لوط علیہ السلام کا واقعہ

حضرت سیدنا لوط علیہ السلام کا واقعہ تقریباً ابراہیم السلام کے واقع سے ملتا جلتا ہی ہے اور بعینہٖ وہی اعتراض جو ابراہیم علیہ السلام پر کیے گئے ہیں۔ وہی حضرت لوط علیہ السلام پر کیے گئے ہیں۔ لیکن خان صاحب کی عیاری ملاحظہ ہو کہ واقعات مذکورہ فی القرآن سے صرف وہ ہی ٹکڑا نقل کرتے ہیں۔ جس سے اللہ تعالٰے کے نبی علیہ السلام کی لاعلمی ثابت کرسکیں۔ یہ اس بات کی روشن دلیل ہے کہ وہابیہ نجدیہ کا پورے قرآن پر ایمان نہیں ورنہ تو قاعدہ یہ ہے کہ جو واقعہ متعدد مقامات پر مذکور ہو۔ ان تمام مقامات کی مطابقت کے پیش نظر نتیجہ نکالنا چاہیے۔ لوط علیہ السلام کی لاعلمی پر مندرجہ ذیل آیات سے استدلال کیا ہے۔

۱. لَمَّا جَآءَتْ رُسُلُنَا لُوْطًا سِیْٓءَ بِهِمْ وَضَاقَ بِهِمْ ذَرْعًا وَّقَالَ هٰذَا يَوْمٌ عَصِيْبٌ [۱]

دوسرے:۔

قَالُوْا يٰلُوْطُ اِنَّا رُسُلُ رَبِّكَ لَنْ يَّصِلُوْٓا اِلَيْكَ [۲]

حضرت لوط علیہ السلام کے پاس فرشتوں کے آنے کا قرآن مجید میں دو مقامات پر ذکر ہے اول سورہ ہود جو کہ خان صاحب نے نقل کیا ہے۔ مقام دوئم سورہ حجر میں۔

۱ ؛ پ ۱۲ ہود ع آیت ۷۷

۲ ؛ پ ۱۲ ہود ع آیت ۸۱



سورہ حجر میں اللہ تعالٰے فرماتا ہے۔

فَلَمَّا جَآءَ اٰلَ لُوْطِ ِۨالْمُرْسَلُوْنَ قَالَ اِنَّكُمْ قَوْمٌ مُّنْكَرُوْنَ قَالُوْا بَلْ جِئْنٰكَ بِمَا كَانُوْا فِيْهِ يَمْتَرُوْنَ [۱]

پھر جب بھیجے ہوئے فرشتے حضرت لوط علیہ السلام کے خاندان کے پاس آئے تو آپ نے فرمایا کہ تم تو نادیدہ لوگ ہو۔ انہوں نے کہا بلکہ ہم تو وہ عذاب لے کر آئے ہیں جس میں تمہاری قوم کے لوگ شک کرتے ہیں۔

ہم خان صاحب سے سوال کرتے ہیں کہ حضرت لوط علیہ السلام نے قَوْمٌ مُّنْكَرُوْنَ کہہ کر کس بات کی ترجمانی کی تھی جس کے جواب میں فرشتوں نے کہا کہ ہم تو عذاب لے کر آئے ہیں۔

## مدارک شریف میں ہے۔

(فَلَمَّا جَآءَ اٰلَ لُوْطِ ِۨالْمُرْسَلُوْنَ قَالَ اِنَّكُمْ قَوْمٌ مُّنْكَرُوْنَ) اَيْ لَا اَعْرِفُكُمْ اَيْ لَيْسَ عَلَيْكُمْ زِيُّ السَّفَرِ وَلَا اَنْتُمْ مِنْ اَهْلِ الْحَضَرِ فَاَخَافُ اَنْ تَطْرُقُوْنِيْ بِشَرٍّ (قَالُوْا بَلْ جِئْنٰكَ بِمَا كَانُوْا فِيْهِ يَمْتَرُوْنَ) اَيْ مَا جِئْنٰكَ بِمَا تُنْكِرُنَا لِاَجْلِهِ بَلْ جِئْنٰكَ بِمَا فِيْهِ سُرُوْرُكَ وَتَشَفِّيْكَ مِنْ اَعْدَائِكَ وَهُوَ الْعَذَابُ [۲]

جب فرشتے حضرت لوط علیہ السلام کے خاندان کے پاس آئے آپ

۱ ؛ پ ۱۴ الحجر ع آیت ۶۳ - ۶۱ -

۲ ؛ مدارک جلد ۲ ص ۲۱۳

نے کہا کہ تم نادیدہ لوگ ہو۔ یعنی نہ تم مسافر ہو اور نہ ہی اہل قریہ ہو تو میں ڈرتا ہوں کہ تم مجھے کسی مصیبت میں نہ ڈال دو۔ فرشتوں نے کہا بلکہ ہم تو وہ چیز لے کر آئے ہیں جن میں تمہاری قوم شک کرتی ہے یعنی ہمارا آنا اس لیے نہیں جس کی وجہ سے آپ ہمارے آنے کو ناپسند فرما رہے ہیں بلکہ ہم تو ایک ایسے کام کے لیے آئے ہیں جس میں آپ کی اپنے دشمنوں کی طرف سے خوشی اور تشفی ہے۔ وُہ عذاب ہے۔

اب خان صاحب ہمیں بتائیں کہ جب اوّل ملاقات میں ہی فرشتوں نے حضرت لوط علیہ السّلام کی تسلی اور تشفی کر دی تھی تو بعد کے واقعہ سے لاعلمی پر دلیل پکڑنا یہ کہاں کی دیانت داری ہے۔

## حضرت یعقوبؑ علیہ السَّلام کا واقعہ

خان صاحب گکھڑوی نے حضرت یُوسف علیہ السّلام کی جو کہانی بیان کی ہے۔ اس کا اکثر حصّہ من گھڑت ہے اور جو اعتراضات کئے ہیں وُہ لایعنی۔ خان صاحب نے تو چرب زبانی سے کام لیتے ہوئے بلا دلیل اعتراضات کئے ہیں لیکن ہم دلائل کے ساتھ اِن کی جہالت اور کور باطنی کا ثبوت دیتے ہیں،

### خان صاحب کا قول

اگر حضرت یعقوب علیہ السلام حاضر و ناظر ہوتے تو جب اِن کے صاحبزادوں نے حضرت یُوسف علیہ السلام کو ساتھ لے جانے کا مشورہ کیا تھا حضرت یعقوب علیہ السلام کو یہ قصہ معلوم ہونا چاہیئے تھا؟



### جواب

بیٹوں کی سازش کا حضرت یعقوب علیہ السلام کو پہلے ہی سے پتہ تھا اِسی لیے یوسف علیہ السلام کو منع فرمایا تھا کہ اپنا خواب بھائیوں سے نہ کہنا ورنہ وُہ تیرے خلاف کوئی خفیہ تدبیر کریں گے۔ قرآن مجید کے الفاظ یہ ہیں

قَالَ يٰبُنَيَّ لَا تَقْصُصْ رُءْيَاكَ عَلٰٓى اِخْوَتِكَ
فَيَكِيْدُوْا لَكَ كَيْدًا ؕ[1]

آپ نے فرمایا اے بیٹے اپنا خواب بھائیوں سے نہ کہنا وہ تیرے خلاف تدبیر کریں گے۔

### خان صاحب کا قول

پھر جب بھائی کنوئیں میں حضرت یُوسف علیہ السّلام کو ڈال آئے تھے تو حضرت یعقوب علیہ السلام نکال لاتے۔

### جواب

خان صاحب آپ انبیاء علیہم الصلوٰۃُ والسّلام کو اپنے اُوپر قیاس کرتے ہیں حالانکہ صبر و رضا کے معاملے میں انبیاء علیہم الصلوٰۃُ السّلام اعلیٰ ترین مقام پر ہوتے ہیں۔ اسی لیے حضرت یعقوب علیہ السلام نے بیٹوں کے بیان کو جھٹلاتے ہوئے یہ فرمایا کہ جو کچھ تم کہہ رہے ہو واقعہ اس طرح نہیں بلکہ یہ تو تمہارے نفسوں نے تمہیں سازش سُوجھائی ہے۔ لیکن میں صبر جمیل ہی سے کام لوں گا۔

---

[1] پ ۱۲ یُوسف ع۱ آیت ۵

قرآن مجید کے الفاظ یہ ہیں

قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ اَنْفُسُكُمْ اَمْرًا فَصَبْرٌ جَمِيْلٌ [1]

ترجمہ وہی ہے جو ہم اُوپر بیان کر آئے ہیں۔ اگرچہ مزید تسلی چاہتے ہو تو سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا واقعہ یاد کر لو۔ آپ کی شہادت کی خبریں کثرت کے ساتھ ہمارے آقائے نامدار حبیب خُدا صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالےٰ کی طرف سے دی گئی۔ لیکن آپ نے کوئی لب کشائی فرمائی اور نہ ہی اپنے نواسے رضی اللہ عنہ کو کربلا جانے سے منع فرمایا بعینہٖ سیدنا یعقوب علیہ السلام نے صبر اختیار فرمایا۔

## خان صاحب کا قول

پیغمبر کے مومن بیٹوں کا بھی یہ عقیدہ نہ تھا کہ ہمارے باپ خُدا کے نبی ہیں حاضر و ناظر ہیں۔ اگر ان کا یہ عقیدہ ہوتا تو اس قسم کی سازش وہ ہرگز نہ کرتے۔

## جواب

خان صاحب آپ کے اس استدلال سے تو یہ بات بھی واضح ہو گئی حضرت یعقوب علیہ السلام مومن بلکہ ولی یا انبیاء کے بیٹوں کا یہ بھی عقیدہ نہ تھا کہ خُدا حاضر و ناظر ہے ورنہ یہ سازش نہ کرتے۔ لہٰذا ان پیغمبر زادوں اور طائفہ وہابیہ نجدیہ کے نزدیک خُدا بھی حاضر و ناظر نہیں۔ ان کے اس عقیدہ پر بہت سے دلائل قائم کئے جا سکتے ہیں لیکن ہم ان کے گرو گھنٹال رشید احمد گنگوہی کا صرف ایک واقعہ بیان کرتے ہیں۔

---

[1] پ ۱۲ یوسف ع ۲ آیت ۱۸



ایک دفعہ گنگوہ کی خانقاہ میں مجمع تھا حضرت گنگوہی اور حضرت نانوتوی کے مُرید و شاگرد سب جمع تھے اور یہ دونوں حضرات بھی وہیں مجمع میں تشریف فرما تھے کہ حضرت گنگوہی نے حضرت نانوتوی سے محبت آمیز لہجہ میں فرمایا کہ یہاں ذرا لیٹ جاؤ حضرت نانوتوی کچھ شرما سے گئے پھر حضرت نے فرمایا تو ادب کے ساتھ چت لیٹ گئے۔ حضرت بھی اسی چارپائی پر لیٹ گئے اور مولانا کی طرف کو کروٹ لیکر اپنا ہاتھ اُن کے سینے پر رکھ دیا جیسے کوئی عاشق صادق اپنے قلب کو تسکین دیا کرتا ہے مولانا ہر چند فرماتے ہیں کہ میاں کیا کر رہے ہو۔ یہ لوگ کیا کہیں گے حضرت نے فرمایا لوگ کہیں گے تو کہنے دو [1]۔

کیونکہ خان صاحب جی تمہارے طائفہ کے نزدیک خُدا حاضر و ناظر ہے یا نہیں ہرگز نہیں اور اگر رشید احمد کا عقیدہ ہوتا کہ خُدا حاضر و ناظر ہے تو ہرگز بھرے مجمع میں اپنے معشوق کو لٹا کر ساتھ نہ لیٹتے اور نہ جانے کہ بھی کیا رہے تھے۔ بعینہٖ حضرت یعقوب علیہ السلام کے بیٹوں کا معاملہ ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ ان پر حسد کا بھوت سوار تھا اور رشید پر ....... بیشک جس کو اللہ تعالےٰ سے شرم نہ آئے وہ کسی سے بھی شرم نہیں کرتا۔ آمدم برسر مطلب۔

## صاحب معالم التنزیل کا قول

لَوْ لَآ اَنْ رَّاٰى بُرْهَانَ رَبِّهٖ (قرآن)

کے ماتحت معالم التنزیل میں ہے۔

قَالَ قَتَادَةُ وَاَكْثَرُ الْمُفَسِّرِيْنَ اَنَّهٗ رَاٰى صُوْرَةَ يَعْقُوْبَ وَهُوَ يَقُوْلُ لَهٗ يَا يُوْسُفُ تَعْمَلُ عَمَلَ السُّفَهَآءِ وَاَنْتَ مَكْتُوْبٌ

---

[1] ارواح ثلٰثہ مولفہ اشرف علی تھانوی صـ۳۳۹

فِی الْاَنْبِیَاءِ وَقَالَ الْحَسَنُ وَسَعِیْدُ بْنُ جُبَیْرٍ وَمُجَاهِدٌ وَعِکْرَمَةُ، وَالضَّحَّاکُ اِنْفَرَجَ لَهٗ سَقْفُ الْبَیْتِ فَرَاٰی یَعْقُوْبَ عَلَیْهِ السَّلَامُ عَاضًّا عَلٰی اِصْبَعِهٖ وَقَالَ سَعِیْدُ بْنُ جُبَیْرٍ عَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا مَثَلَ لَهٗ یَعْقُوْبُ عَلَیْهِ السَّلَامُ فَضَرَبَ بِیَدِهٖ فِیْ صَدْرِهٖ فَخَرَجَتِ الشَّهْوَةُ مِنْ اَنَامِلِهٖ [1]

قتادہ اور اکثر مفسرین نے فرمایا ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام نے حضرت یعقوب علیہ السلام کی صورت دیکھی آپ فرما رہے تھے۔ اے یوسف تو بیوقوفوں کا ساعمل کرے گا؟ حالانکہ تیرا نام انبیاء کی فہرست میں تحریر ہے اور کہا الحسن، سعید ابن جبیر، مجاہد، عکرمہ، الضحاک نے کہ مکان کی چھت کھل گئی اور حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے والد حضرت یعقوب علیہ السلام کو دیکھا اپنی انگلی دانتوں میں پکڑے ہوئے تھے اور سعید ابن جبیر نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ حضرت یعقوب علیہ السلام صورتِ مثالی میں حضرت یوسف علیہ السلام کے پاس حاضر ہوئے اور اپنا ہاتھ ان کے سینے پر مارا بس شہوت انگلیوں کے ذریعے خارج ہو گئی۔

اس کے علاوہ اور بھی اقوال مذکور ہیں جو اس واقعہ کے منافی نہیں کیوں کہ

**علامہ عارف صاوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔**

بِالْجُمْلَةِ فَقَدْ کَثُرَتْ عَلَیْهِ الْوَارِدَاتُ فِیْ هٰذَا الشَّاْنِ [2]

اس واقعہ سے یعقوب علیہ السلام کا علم بھی ثابت ہو جاتا ہے اور مسئلہ

---

[1] تفسیر معالم التنزیل جلد ۳ بر حاشیہ خازن ص ۲۲۳

[2] صاوی شریف جلد ۲ ص ۲۴۳



حاضر و ناظر بھی۔ اب خان صاحب چاہے کتنے ہی الٹے پیچ کھائیں لیکن کوئی بھی دانشمند اتنے جلیل القدر تابعین بالخصوص سیدالمفسرین سیدنا عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کے مقابلہ میں تمہیں سننے کے لیے تیار نہیں۔ باقی رہا ظاہری معاملہ سو اس کا جواب یہ ہے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام حکمِ الٰہی کے پابند ہوتے ہیں اور خانصاحب کو کچھ بھی شعور ہو تو سوچیں کیا یعقوب علیہ السلام کا صبر کیا تھا گھر بیٹھے رہنا عدم علم کی دلیل ہے تو کیا یوسف علیہ السلام کو بھی اپنے والد کا پتہ نہ تھا اور ان کی محبت کا احساس نہ تھا وہی آپ اطلاع بھیج دیتے مگر بات وہی ہے کہ طرفین ہی حکمِ الٰہی کے پابند تھے۔

**پھر یعقوب علیہ السلام کا فرمانا:**

عَسَی اللّٰهُ اَنْ یَّاْتِیَنِیْ بِهِمْ جَمِیْعًا [1]

**ترجمہ:** عنقریب اللہ تعالیٰ میرے سب بیٹے لے آئے گا۔

پھر فرمایا: یٰبَنِیَّ اذْهَبُوْا فَتَحَسَّسُوْا مِنْ یُّوْسُفَ وَاَخِیْهِ.

**ترجمہ:** اے بیٹو جاؤ یوسف اور اس کے بھائی یامین کو تلاش کرو

**پھر آپ کا فرمانا:**

اِنِّیْ اَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ [2]

**ترجمہ:** میں اللہ کی طرف سے جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے۔

بھائیوں نے جو کچھ یوسف علیہ السلام سے برتاؤ کیا تھا وہ تو جانتے تھے اور کنوئیں سے نکل جانے کے بعد جو کچھ ہوا وہ جانتے تھے۔ لہٰذا ثابت ہوا کہ یعقوب علیہ السلام اپنے پیارے بیٹے کے حال سے آگاہ تھے۔ اور یہ آگاہی اللہ کی طرف سے تھی۔ ذریعہ خواہ کوئی بھی ہو۔ کیونکہ ہمارے عقیدہ میں یہی ہے کہ جو بات اللہ تعالیٰ کسی سے پوشیدہ رکھے اس پر کسی صورت اطلاع نہیں پائی جا سکتی۔

---

[1] پ ۱۳ یوسف غ ۴ ایت ۸۳ - [2] پ ۱۳ یوسف غ ۴ ایت ۸۶

# حضرت موسیٰ علیہ السلام کا واقعہ

سیدنا موسیٰ علیہ السّلام اور حضرت خضر علیہ السّلام کی ملاقات کے واقعہ سے صرف اتنا ہی ثابت ہوتا ہے کہ بعض علم جو کہ موسیٰ علیہ السلام کو دیا گیا تھا وہ حضرت خضر علیہ السّلام کو نہ تھا۔ جو علم خضر علیہ السّلام کو عطا فرمایا گیا وہ ملاقات سے قبل حضرت موسیٰ علیہ السّلام کو نہ تھا اور ملاقات سے وہ بھی آپ پر ظاہر ہو گیا اور ملاقات صرف موسیٰ علیہ السّلام کو یہ بات جتلانے کے لیے تھی کہ فَوْقَ کُلِّ ذِیْ عِلْمٍ عَلِیْمٌ ۝ اس واقعہ سے ہمارے عقیدہ پر کوئی زد نہیں پڑتی. کیونکہ ہمارا یہی عقیدہ ہے کہ اللہ تعالےٰ اپنے بندوں کو وہ اُمورِ غیبیہ جن کا علم ان کے لیے ضروری ہوتا ہے ان کا علم عطا فرماتا ہے اور کسی کے لیے غیر ضروری معلومات مہیا کرنا حکیم اور علیم کی شان نہیں۔ لیکن ہم یہ نہیں سمجھ سکے کہ طائفہ وہابیہ نجدیہ ترازو لے کر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسّلام کا علم تولنے کے لیے کیوں بیٹھے ہوتے ہیں۔ برخلاف اس کے یہ گروہ اپنے پیر و مرشد ابلیس علیہ اللعنۃ کے حاضر و ناظر ہونے اور اس کے علم کی نفی کرنے کے لیے کبھی درپے نہیں ہوتے۔ بیشک اپنے بزرگوں کی تنقیصِ شان کس کو گوارا ہے۔

———— ○ ————



# حضرت سلیمان علیہ السلام کا واقعہ

حضرت سلیمان علیہ السلام کے واقعہ سے خان صاحب کا استدلال تو خان صاحب کی کمال جہالت پر روشن دلیل ہے۔ بھلا وہابی اور قرآن کا فہم دو متضاد چیزیں آپس میں کیسے جمع ہو سکتی ہیں۔ خان صاحب تحریر فرماتے ہیں۔

ایک دفعہ حضرت سلیمان علیہ السّلام نے پرندوں کی حاضری لی تو ہُدہُد نظر نہ آیا۔ فرمانے لگے! کیا وجہ ہے کہ وہ مجھے نظر نہیں آتا یا واقعی وہ غائب ہے اگر ہُدہُد اپنی غیر حاضری کی معقول وجہ نہ بتا سکا تو میں اس کو سخت سزا دوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی حکم عدولی پر میں اسے ذبح ہی کر دوں۔ تھوڑی ہی دیر گزری کہ ہُدہُد آیا اور اپنی غیر حاضری کی وجہ بیان کی کہ میں ملک سبا کو چلا گیا تھا وہاں سے کچھ ایسے ہوش رُبا اور دل کش حالات اور معلومات فراہم کر کے لایا ہوں کہ آپ کو ان کی خبر تک نہیں۔ ہُدہُد سے پوچھئے کہ اے گستاخ اور بے ادب وہابی تو نے یہ کیا کہہ دیا کہ مجھے ملک سبا کا حال معلوم ہے اور حضرت سلیمان علیہ السّلام کو خُدا کے پیغمبر تھے حضرت داؤد علیہ السّلام کے لاڈلے تاج و تخت کے مالک جو اپر حکومت کرنے والے اور جنات پر تسلط رکھنے والے ان کو یہ معلوم نہیں اے ہُدہُد تو نے غضب ڈھایا حضرت سلیمان کی جلالت شان اور عظمت کا خیال نہ کیا ان کے علم کو تو نے گھٹایا ناپا اور تولا چل دے ہُدہُد بھی وہابی ہو گیا[1]۔

خان صاحب نے قرآن مجید کی تفہیم میں جو عوام کو دھوکہ دیا ہے اس معاملہ میں تو خان صاحب کی خبر ہم خود لیں گے۔ لیکن اتنا تو خان صاحب ہی سے پوچھنا ہے

[1] تسوید النواظر صہ ۳۹

کہ خان جی آپ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کلمہ پڑھتے ہیں یا لا الٰہ الا اللہ ہدہد رسول اللہ جو کہ ہُد ہُد کو اپنا پیشوا تسلیم کئے ہوتے ہو۔ ہُد ہُد کے قول کی بنیاد تو کوتاہ فہمی پر تھی نہ کہ طنز پر ورنہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے علوم میں طعن کرنا تو صریح منافقت ہے جسے آج کل عرفِ عام میں وہابیت کہتے ہیں۔ کیا آپ ثابت کریں گے کہ کسی ایماندار نے بھی انبیاء علیہم السلام کے قول، فعل، علم میں طعن کیا ہو۔ ہرگز نہیں۔

فَإِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِيْ وَقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ أُعِدَّتْ لِلْكَافِرِيْنَ[1]

منافقوں کا ثبوت ہم پیش کر دیتے ہیں۔ مقلد اور غیر مقلد وہابیوں کے امام و پیشوا علامہ بغوی معالم التنزیل میں حدیث نقل کرتے ہیں۔

قَالَ سُدِّيٌّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عُرِضَتْ عَلَيَّ أُمَّتِيْ فِيْ صُوَرِهَا فِي الطِّيْنِ كَمَا عُرِضَتْ عَلٰى آدَمَ وَأُعْلِمْتُ مَنْ يُّؤْمِنُ بِيْ وَمَنْ يَّكْفُرُ بِيْ فَبَلَغَ ذٰلِكَ الْمُنَافِقِيْنَ فَقَالُوْا اِسْتِهْزَاءً زَعَمَ مُحَمَّدٌ أَنَّهٗ يَعْلَمُ مَنْ يُّؤْمِنُ بِهٖ وَمَنْ يَّكْفُرُ بِهٖ مِمَّنْ لَّمْ يُخْلَقْ مَعَهٗ وَمَا يَعْرِفُنَا فَبَلَغَ ذٰلِكَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَامَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَأَثْنٰى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ مَا بَالُ أَقْوَامٍ طَعَنُوْا فِيْ عِلْمِيْ لَا تَسْأَلُوْنِيْ عَنْ شَيْءٍ فِيْمَا بَيْنَكُمْ بَيْنَ السَّاعَةِ إِلَّا أَنْبَأْتُكُمْ بِهٖ[2]

[1] پ ۱ البقرۃ ع ۳ ایت ۲۴
[2] معالم التنزیل بحاشیہ خازن ج ۱ ص ۳۸



کہا سدی نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ میری اُمت میرے سامنے اپنی اپنی صورۃ پر مٹی میں پیش کی گئی جیسا کہ آدم علیہ السلام پر پیش کی گئی اور جانا میں نے جو مجھ پر ایمان لائے گا اور جو میرا انکار کرے گا۔ پس یہ خبر جب منافقوں کو پہنچی تو انہوں نے استہزاً کہا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم گمان کرتا ہے کہ وُہ جانتا ہے جو اس پر ایمان لائے گا جو اس کا انکار کرے گا۔ اِن میں سے جو ابھی پیدا نہیں ہوئے حالانکہ وُہ ہم کو نہیں پہچانتا جب یہ بات منافقوں کی رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سُنی آپ منبر پر تشریف فرما ہوئے اور اللہ کی حمد و ثنا کی پھر فرمایا، کیا حال ہے اِن قوموں کا جو میرے علم میں طعن کرتے ہیں نہیں پُوچھو گے تم کوئی چیز اَب سے قیامت تک ہونے والی مگر میں تمہیں اس کی خبر دوں گا۔

اس حدیث شریف سے یہ دو باتیں ثابت ہوگئیں اول یہ کہ خان صاحب اور ان کا طائفہ کونسی نوعِ انسانی میں سے ہیں دُوسرے ہمارے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی وسعت علمی۔ اب آیئے اصل مسئلہ کی طرف۔

خان صاحب فرماتے ہیں۔

وَتَفَقَّدَ الطَّيْرَ فَقَالَ مَا لِيَ لَا أَرَى الْهُدْهُدَ أَمْ كَانَ مِنَ الْغَائِبِيْنَ لَأُعَذِّبَنَّهٗ عَذَابًا شَدِيْدًا أَوْ لَأَذْبَحَنَّهٗ أَوْ لَيَأْتِيَنِّيْ بِسُلْطَانٍ مُّبِيْنٍ فَمَكَثَ غَيْرَ بَعِيْدٍ فَقَالَ أَحَطْتُ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ وَجِئْتُكَ مِنْ سَبَإٍ بِنَبَإٍ يَّقِيْنٍ[1]

اور حاضری لی اڑتے جانوروں کی تو کہا کیا ہے جو میں نہیں دیکھتا ہُد ہُد کو یا ہے

[1] پ ۱۹ النمل ع ۲ ایت ۲۰-۲۲

وہ غائب اس کو سزا دوں گا سخت سزا یا ذبح کر ڈالوں گا یا لائے میرے پاس سند صریح پھر بہت دیر نہ کی کہ ہُد ہُد نے آکر کہا کہ میں لے آیا خبر ایک چیز کی کہ تجھ کو اس کی خبر تک نہ تھی اور آیا ہوں میں تیرے پاس ملک سبا سے ایک تحقیقی خبر لے کر[1]

خان صاحب (ما) اور (ام) کی حقیقت سے ہی ناواقف ہیں ورنہ دھوکہ نہ کھاتے اور اگر واقف ہیں تو دانستہ طور پر عوام کو دھوکہ دیا ہے مَالِیَ لَآ اَرَی الْهُدْهُدَ میں ما استفہامیہ ہے اور استفہام کی قسموں میں ہی سے ایک قسم استفہام اختیاری بھی ہے اور اَمْ کَانَ مِنَ الْغَآئِبِیْنَ میں ام شک کے مترادف نہیں بلکہ بل کے مفہوم میں ہے، اور ام منقطعہ ہے یعنی اپنے سے ماقبل اور مابعد میں تعلق کو منقطع کرتا ہے تو معنی مَالِیَ لَآ اَرَی الْهُدْهُدَ اَمْ کَانَ مِنَ الْغَآئِبِیْنَ کا یہ ہوا کہ آپ نے فرمایا کہ ہُدہُد کو میرے نہ دیکھنے کی کوئی دوسری وجہ ہے اور خود ہی فرمایا کہ نہیں بلکہ وہ غائب ہی ہے اس کی مثالیں قرآن مجید میں اکثر موجود ہیں۔ یہاں صرف ایک مثال بیان کرتے ہیں۔ اللہ تعالےٰ نے پہلے پارے کے آخر میں فرمایا ہے کہ ءَ اَنْتُمْ اَعْلَمُ اَمِ اللّٰهُ اس آیت مبارک میں بھی ہمزہ (ء) استفہام اختیاری کا ہے اور ام بل کے معنوں میں ہے اور اضراب انتقالی ہے معنیٰ آیت کا یہ ہے کہ کیا تم زیادہ جانتے ہو نہیں بلکہ اللہ ہی زیادہ جانتا ہے۔ اگر خان صاحب کے فہم کے مطابق ام کو او شکیہ کے معنوں میں مُراد لیا جائے تو معنی آیت کا یہ ہوگا کہ تم زیادہ جانتے ہو یا اللہ تعالےٰ یعنی شک ہے اس بات میں کہ مخالف زیادہ جانتے ہیں یا اللہ تعالےٰ، اور شک

[1] ؛ تسویۃ النواظر ص ۳۹۔



بھی کس کو اللہ تعالےٰ کو اور یہ مُراد بالکل باطل ہے۔ لہٰذا ثابت ہوا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کو ہُدہُد کے غائب ہونے میں شک نہیں بلکہ یقینی علم تھا دُوسری دلیل یہ ہے کہ جب حضرت سلیمان علیہ السلام کے نزدیک ہُدہُد کا جرم ہی متحقق نہ تھا تو سزا سُنانا کیسا؟ تیری دلیل یہ ہے کہ اگر ہُدہُد کا غائب ہونا متحقق نہ تھا تو آپ نے یہ کیسے فرمادیا۔ اَوْ لَیَاْتِیَنِّیْ بِسُلْطٰنٍ مُّبِیْنٍ یا بیان کرے میرے سامنے اپنے غائب ہونے کی معقول وجہ۔ جب ہُدہُد کے غائب ہونے میں ہی شک ہے تو یہ مطالبہ کیسا؟ لہٰذا خان صاحب کی غُوں غُوں کی کوئی حقیقت نہیں اور خان صاحب کا یہ فرمانا کہ اگر واقعی حضرت سلیمان علیہ السلام کو اس کا علم ہوتا تو وہ ہرگز یہ نہ فرماتے۔

قَالَ سَنَنْظُرُ اَصَدَقْتَ اَمْ كُنْتَ مِنَ الْكٰذِبِیْنَ.

حضرت سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ ہم ابھی دیکھ لیتے ہیں کہ تو سچ کہتا ہے یا جھوٹوں میں سے[1]

خان صاحب ذرا یہ فرمائیں کہ مشاھدہ فی الخارج کیا علم کے منافی ہے ہرگز نہیں وگرنہ تو اس آیت اور اس جیسی دیگر آیات کا کیا جواب ہوگا اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔

عَسٰی رَبُّكُمْ اَنْ یُّهْلِكَ عَدُوَّكُمْ وَیَسْتَخْلِفَكُمْ فِی الْاَرْضِ فَیَنْظُرَ كَیْفَ تَعْمَلُوْنَ

عنقریب تمہارا رب تمہارے دُشمنوں کو ہلاک کریگا اور تم کو زمین میں خلافت دیگا پھر دیکھے گا تم کیسے عمل کرتے ہو۔[2]

[1] ؛ تسویۃ النواظر ص ۴۱ ۔ [2] ؛ پ الاعراف ع آیت ۱۲۹ ۔

کیا اللہ تعالیٰ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيْكُمْ وَمَا خَلْفَكُمْ کی شان نہیں رکھتا اور اگر حضرت سلیمان علیہ السلام کو واقعی علم نہ تھا تو سَنَنْظُرُ نہ فرماتے بلکہ سَنَعْلَمُ فرما دیتے۔ کیا انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام بھی تمہاری طرح حق پوشی سے کام لیا کرتے ہیں۔ لیکن باوجود اس کے پھر بھی ہم حضرت سلیمان علیہ السلام کو عالم کل نہیں مانتے بلکہ ہمارا ایمان اس بات پر ہے۔ کہ آپ کے منصب کے لائق اللہ تعالیٰ نے آپ کو علم ضرور عطا فرمایا تھا۔ یہاں پر بھی ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر حضرت سلیمان علیہ السلام کو ہُدہُد کے صدق اور کذب کا علم نہ تھا تو خط کیوں لکھ دیا اور اس کے پہنچانے کی پوری تعلیم کیوں دی۔ چاہیئے تھا کہ پہلے ہُدہُد کے صدق اور کذب کی تحقیق کرتے پھر کارروائی جاری فرماتے باقی رہا ہُدہُد کا قول اَحَطْتُ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِہٖ سو یہ ظاہر کے اعتبار سے تھا کیونکہ ہُدہُد جانتا تھا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے ملک سبا تک سفر نہیں فرمایا اس لیے ملک سبا کی آپ کو اطلاع نہیں۔ ورنہ اگر یہ تسلیم کر لیا جائے کہ ہُدہُد نے حقیقی طور پر آپ کے علم کی نفی کی تھی تو سوال پیدا ہوتا ہے کہ ہُدہُد کو مَا فِی الصُّدُوْرِ کی اطلاع کیسے ہوئی؟ کیا غیر انبیاء پر بھی وحی نازل ہوتی ہے یا جانور بھی کشف کے ذریعہ مَا فِی الصُّدُوْرِ پر مطلع ہو جاتے ہیں۔ وحی تو یقیناً غیر نبی پر نہیں آتی، اگر ہُدہُد کے لیے کشف ثابت کیا جائے تو حضرت سلیمان علیہ السلام کے لیے بدرجہ اولیٰ ثابت ہو گا۔ اگر ہُدہُد کے قول کے مطابق حضرت سلیمان علیہ السلام کو اطلاع نہ تھی تو آپ کے خدام میں سے عفریت کیسے مطلع ہوا جو تخت لانے کو تیار ہو گیا تھا پھر آصف بن برخیا کو علم کیسے ہوا جو تخت لے بھی آئے حالانکہ انہوں نے کوئی تحقیق و تفتیش نہ کی تھی۔



# حضرت داؤد علیہ السلام کا واقعہ

خان صاحب نے بخاری شریف اور مسلم شریف میں مذکور ایک مختصر سا واقعہ اپنے انداز سے تحریر کیا ہے کہ پڑھنے والے کا دل خواہ مخواہ خان صاحب کے نام نہاد عدل و انصاف کی داد دینے لگتا ہے اور تقریباً ڈیڑھ صفحہ سیاہ کر مارا اور یہ تمام کوشش اس لیے کی کہ داؤد علیہ السلام کی لاعلمی ثابت کرے اصل واقعہ صرف یہ ہے۔

وَكَانَتْ امْرَأَتَانِ مَعَهُمَا ابْنَاهُمَا جَاءَ الذِّئْبُ فَذَهَبَ بِابْنِ إِحْدَاهُمَا فَقَالَتْ صَاحِبَتُهَا إِنَّمَا ذَهَبَ بِابْنِكِ وَقَالَتِ الْأُخْرَى إِنَّمَا ذَهَبَ بِابْنِكِ فَتَحَاكَمَتَا إِلَى دَاوُدَ فَقَضَى بِهِ لِلْكُبْرَى فَخَرَجَتَا عَلَى سُلَيْمَانَ بْنِ دَاوُدَ فَأَخْبَرَتَاهُ فَقَالَ ائْتُونِي بِالسِّكِّينِ أَشُقُّهُ بَيْنَهُمَا فَقَالَتِ الصُّغْرَى لَا تَفْعَلْ يَرْحَمُكَ اللّٰهُ هُوَ ابْنُهَا فَقَضَى بِهِ لِلصُّغْرَى۔[1]

دو عورتوں کے ساتھ اُن دونوں کے دو لڑکے تھے ان میں سے ایک کا بیٹا بھیڑیا اٹھا کر لے گیا۔ دونوں ایک دوسرے کو کہتی تھیں کہ تیرا لڑکا بھیڑیا لے گیا ہے۔ پھر انہوں نے داؤد علیہ السلام سے فیصلہ چاہا۔ آپ نے بڑی کے حق میں فیصلہ دے دیا۔ پھر وہ حضرت سلیمان علیہ السلام

[1] بخاری شریف جلد ا صـ ۴۸۹ ۔

کے پاس گئیں انہیں کہانی سنائی آپ نے حاضرین سے فرمایا کہ چھری
لاؤ میں اس لڑکے کے دو حصے کر کے دونوں میں بانٹ دیتا ہوں۔
پس چھوٹی نے کہا کہ آپ ایسا نہ کریں لڑکا اسی کا ہے لیکن بڑی کچھ نہ بولی
آپ نے فیصلہ چھوٹی کے حق میں دے دیا۔[1]

خان صاحب لکھتے ہیں کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے بڑی کی بات کو سچا سمجھ لیا۔ حالانکہ عربی عبارت میں کوئی جگہ ایسا نہیں جو اس بات پر دلالت کرتا ہو۔ کیا خان صاحب یہ بتا سکتے ہیں کہ ان کو داؤد علیہ السلام کے مَا فِي الضَّمِير کی کس طرح اطلاع ہو گئی یا دانستہ طور پر لَعْنَةُ اللهِ عَلَى الْكَاذِبِين کے انعام کا شوق کو دا۔ پھر خان صاحب یہ جواب دیں کہ کیا قاضی یا مفتی کے لیے ضروری ہے کہ مدعی اور سائل کو پہلے سچا یقین کرے پھر یہ فیصلہ یا فتوٰی دے کیا شریعت میں اس قانون کو ثابت کر سکتے ہیں مگر اصول تو یہ ہے کہ اگر مدعی ثبوت دعوٰی بہم پہنچا دے تو فیصلہ اس کے حق میں ہو جائے گا اور اگر منکر ثبوت انکار بہم پہنچا دے فیصلہ اس کے حق میں ہو گا۔ اور قاضی کو ذاتی معلومات کی بنا پر فیصلہ کرنے کا حق حاصل نہیں۔ اسی لیے حضرت داؤد علیہ السلام کے سامنے جس نے ثبوت استحقاق بہم پہنچا دیا، آپ نے اسی کے حق میں فیصلہ دے دیا اور خان صاحب کا یہ کہنا کہ حضرت سلیمان علیہ الصلوٰۃ والسلام نے چھوٹی کی حالت اضطرابی دیکھ کر جان لیا کہ فیصلہ حقیقت کے خلاف ہے۔ یہ بھی جھوٹ ہے کیونکہ وہ خود آپ کے پاس مقدمہ لے گئیں تھیں، اگر حضرت سلیمان علیہ السلام کو یقین ہو گیا تھا کہ فیصلہ حقیقت کے خلاف ہے تو انہوں نے بغیر حکمت عملی کے کیوں نہ چھوٹی کا لڑکا دلوا دیا۔

[1] ۔۔ تسوید النواظر ص ۲۲ ۔



دلا بھی کیسے سکتے تھے، وہ خان صاحب کی طرح جاہل تو نہ تھے۔ آپ قانون قضاء کے واقف تھے کہ جب ان دونوں میں سے کوئی ایک حقیقت کا خود اقرار نہ کرے فیصلہ نا ممکن ہے۔ اسی لیے آپ نے چھری لانے کا حکم دے کر بڑی کی زبان حال سے اور چھوٹی کی زبان قال سے حقیقت کا اقرار کروا لیا اور پھر فیصلہ حقیقت کے مطابق دے دیا۔ خان صاحب اگر اپنی نظروں سے حسد اور بغض کی پٹی اتار کر دیکھیں تو ان پر صاف ظاہر ہو جائے گا کہ اپنے ذاتی علم پر فیصلہ کرنے کا حق تو اللہ تعالےٰ نے بھی اپنے لیے نہیں رکھا۔ باوجود اپنے بندوں کے اقوال اور اعمال سے واقف ہونے کے پھر نامۂ اعمال کی فہرست تیار کرنے کے لیے فرشتے مقرر فرما دیئے ہیں تاکہ حقیقت کا خارج میں ثابت ہو جانے کے بعد فیصلہ فرمایا جائے۔ لہٰذا اس واقعہ سے داؤد علیہ السلام کی شان علمیت پر کوئی دھبہ نہیں پڑتا۔

## خان صاحب لکھتے ہیں۔

**اعتراض**

فریق مخالف کے اعلیٰ حضرت مجدد وقت مولوی احمد رضا خاں صاحب بریلوی اپنی مشہور کتاب ملفوظات حصہ دوم ص ۲۹ پر رقمطراز ہیں " انہی سیدی سجلماسی کے دو بیویاں تھیں سیدی عبد العزیز دباغ رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا کہ رات تم نے ایک بیوی کے جاگتے ہوئے، دوسری سے ہم بستری کی یہ نہیں چاہیئے۔ عرض کیا حضور وہ اس وقت سوتی تھی فرمایا سوتی نہ تھی سوتے میں جان ڈال لی تھی عرض کیا حضور کو کس طرح علم ہوا فرمایا جہاں وہ سو رہی تھی، کوئی اور پلنگ بھی تھا عرض کیا ہاں ایک پلنگ خالی تھا فرمایا اس پر میں تھا سو کسی وقت شیخ مرید سے جدا نہیں ہر آن ساتھ ہے۔[1]

[1] ۔۔ تسوید النواظر ص ۲۳ ۔

اس واقعہ پر خان صاحب حاشیہ آرائی فرماتے ہیں: "حضرات ہمیں تو یہ حوالہ نقل کرتے بھی شرم آتی ہے۔ مگر کیا کیا جائے ہم بھی مجبور ہیں۔ دیکھا کر ان بریلویوں کے علم غیب اور حاضر و ناظر کی انتہا کیا مرید کی ہم بستری کے وقت بھی ان کے پیر و مرشد حاضر و ناظر ہوتے ہیں اور سب واقعہ بچشم خود دیکھتے ہیں"[1]

**جواب** اعلیٰ حضرت نے یہ واقعہ بعینہٖ نہیں نقل فرمایا بلکہ روایت بالمعنیٰ کی ہے۔ لیکن خان صاحب گکھڑوی کو کیا علم کہ اس واقعہ کے اصل راوی کون ہیں، اور یہ کس کا واقعہ ہے۔ خان صاحب گکھڑوی کی عبارت سے قبل ہم یہ واقعہ بعینہٖ نقل کرتے ہیں۔

یہ واقعہ جن کو پیش آیا تھا ان کی تعریف کتاب الابریز کے اختتام پر یوں مذکور ہے نجم العرفان، امام البیان، سید عصر قطب وقتہ سیدی احمد بن المبارک السلجماسی اور اُن کے شیخ غوث الاولیاء والعارفین سیدنا عبدالعزیز دباغ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہیں اور یہ واقعہ ان دونوں عظیم الشان ہستیوں سے متعلق ہے سیدی احمد سلجماسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔

إِنِّيْ جَمَعْتُ بَيْنَ زَوْجَتِيْ ذَاتَ لَيْلَةٍ فِيْ بَيْتٍ وَاحِدٍ لِعُذْرٍ مَعَ أَخْذِ هِمَا مِنْ بَيْتِهَا بِمَسْكَنِهَا فَبَاتَتْ كُلُّ وَاحِدَةٍ مِنْهُمَا عَلٰى فِرَاشٍ وَحْدَهَا وَبِتُّ أَنَا عَلٰى فِرَاشٍ وَحْدِيْ وَبَقِيَ فِرَاشٌ رَابِعٌ فِي الْبَيْتِ لَمْ يَبِتْ عَلَيْهِ أَحَدٌ ثُمَّ دَعَتْنِيْ نَفْسِيْ إِلٰى وَطْءِ إِحْدَى الزَّوْجَتَيْنِ فَوَطِئْتُهَا ظَنًّا مِنِّيْ أَنَّ الْأُخْرٰى نَائِمَةٌ ثُمَّ لَمَّا مَضٰى شَيْئًا قَلِيْلًا قُمْتُ وَطِئْتُ الْأُخْرٰى ظَنًّا مِنِّيْ أَنَّ الْأُوْلٰى نَائِمَةٌ أَيْضًا ثُمَّ لَمَّا قَدِمْتُ لِزِيَارَتِهٖ وَكُنْتُ أُكْثِرُ مِنْهَا إِنْ بَعُدَتِ الْمَسَافَةُ جَعَلَ ذَاتَ يَوْمٍ يُمَازِجُنِيْ قَالَ مَا تَقُوْلُوْنَ فِيْ جَمْعِ الْمَرْأَتَيْنِ فِيْ مَسْكَنٍ وَاحِدٍ مَعَ وَطْئِهِمَا فَعَلِمْتُ أَنَّهٗ أَشَارَ إِلٰى مَا وَقَعَ مِنِّيْ فَقُلْتُ يَا سَيِّدِيْ وَكَيْفَ عَلِمْتَ ذٰلِكَ فَقَالَ وَمَنْ نَامَ عَلَى الْفِرَاشِ الرَّابِعِ[1]

**ترجمہ** میں نے ایک رات کسی عذر کی بنا پر اپنی دونوں بیویوں کو ایک ہی کمرے میں اکٹھا کر لیا، پس ہر ایک علیحدہ اپنے اپنے بستر پر سوئی اور میں علیحدہ اپنے بستر پر سویا، اور چوتھا بستر خالی رہا۔ پھر میرے جی میں ایک بیوی سے ہمبستری کی خواہش پیدا ہوئی تو میں نے یہ خیال کر کے کہ دوسری سو رہی ہے ایک بیوی سے ہمبستری کی اور پھر کچھ دیر کے بعد یہ ہی خیال کرتے ہوئے دوسری بیوی سے ہمبستری کی، جب میں سیدی عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی زیارت کے لیے حاضر ہوا تو آپ نے فرمایا کہ دو بیویوں کو ایک کمرے میں اکٹھا کر کے ان سے ہمبستری کے مسئلہ میں تمہارا کیا خیال ہے۔ تو میں سمجھ گیا کہ حضرت نے میرے واقعہ کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔ میں نے عرض کی کہ آپ کو کیسے علم ہوا۔ آپ نے فرمایا کہ چوتھے بستر پر کون سویا ہوا تھا۔

اب اس عبارت میں غور فرمائیں اور خان صاحب گکھڑوی کی خرافات بھی پیش نظر رکھیں، کیا پوری عبارت میں کوئی جملہ ایسا ہے جس سے یہ شباہت ہو

[1] تنویر النواظر ص۲۳۔

[1] کتاب الابریز ص۲۲۱۔

کہ حالتِ ہمبستری کے وقت بچشم خود اس فعل کو دیکھ رہے تھے۔ حضرت تو خود فرما رہے ہیں کہ چوتھے بستر پر کون سو رہا تھا۔ کیا جو شخص آنکھیں کھول کر دیکھ رہا ہو اسے نائم کہا جاتا ہے۔ بلکہ نائم کا اطلاق تو اسی شخص پر ہوتا ہے جو آنکھیں بند کرکے لیٹا ہوا ہو اگرچہ جاگ ہی رہا ہو۔ جو لوگ بالکل تنگ اور مختصر مکانوں میں زندگی گذارتے ہیں کیا وہ اس موقعہ پر گھر کے دیگر افراد جو آس پاس لیٹے ہوئے ہوتے ہیں ان کو باہر نکال دیتے ہیں۔ باقی رہا شیخ کامل کا مرید کے ساتھ رہنا سو یہ تابع اور متبوع میں ظاہرًا اور باطنًا کمال اتحاد پر مبنی ہے اور یہ بات بھی اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بریلوی نے اپنی طرف سے نہیں فرمائی بلکہ یہ سیدی احمد سجلماسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔

قَالَ لِيْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ مَرَّةً أُخْرىٰ اِنِّيْ لَا أُفَارِقُكَ لَيْلًا وَّ نَهَارًا۔

ترجمہ: کہ میں تجھ سے دن رات میں کبھی جدا نہیں ہوتا اور پھر فرماتے ہیں۔

قُلْتُ لَهٗ مَرَّةً يَا سَيِّدِيْ رَأَيْتُ فِي الْمَنَامِ ذَاتِيْ وَ ذَاتَكَ فِيْ ثَوْبٍ وَّاحِدٍ فَقَالَ هٰذَا رُؤْيَا حَقٌّ وَ اَشَارَ اَنَّهٗ لَا يُفَارِقُنِيْ لَيْلًا وَّ نَهَارًا۔

ترجمہ: یعنی ایک مرتبہ میں نے عرض کیا کہ حضور میں نے خواب میں خود کو اور آپ کی ذات کو ایک کپڑے میں دیکھا ہے فرمایا یہ خواب سچا ہے اور اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ حضرت دن اور رات میں کسی وقت مجھ سے علیحدہ نہیں ہوتے۔[۱]

اب خان صاحب فرمائیں کہ اس واقعہ میں قباحت اور بے حیائی کی کونسی بات ہے جس کی وجہ سے آپ شرم کی نالی میں ڈوب مرے۔ کیا رشید احمد کا بھرے

---

۱: کتاب ابریز ص ۱۹۔



مجمع میں اپنے معشوق کے ساتھ لیٹنے سے[۲] اور خواب میں اسی معشوق کے ساتھ اغلام بازی کرنے سے[۳] بھرے مجمع میں عورت کی شرمگاہ کی ہیئت کذائیہ بیان کرنے سے[۴] یہ واقعہ زیادہ شرمناک ہے۔ اور خان صاحب نے جو فرشتوں کا حوالہ دیا ہے کہ فرشتے ایسی حالت میں انسان سے علیحدہ ہو جاتے ہیں۔ ہم خان صاحب سے پوچھتے ہیں کہ علیحدہ ہو کر اسی جگہ کمرے میں ہی رہتے ہیں یا باہر نکل جاتے ہیں کیا ایسے موقع پر جب مرد و عورت کوئی بات کریں تو لکھنے کے لیے حاضر نہیں ہوتے۔ کیا ان کی ہر نقل و حرکت تحریر میں نہیں لاتے۔ السراج المنیر کا حوالہ تو نقل کر دیا لیکن اسی حدیث پر شیخ الاسلام محمد بن سالم رحمۃ اللہ علیہ کیوں نظر سے اوجھل رہے۔ اور وہ یہ ہے۔

اَیْ یُفَارِقُوْنَهٗ حِیْنَئِذٍ مَعَ الْقُرْبِ مِنْهُ لِیُلَاحِظُوْا مَا یَقَعُ مِنْهُ لِیَکْتُبُوْهُ۔[۵]

ترجمہ: فرشتے انسان سے علیحدہ ہو جاتے ہیں۔ لیکن قریب ہی رہتے ہیں تاکہ جو کچھ اس سے سرزد ہو اس کا ملاحظہ کرتے رہیں تاکہ اس کو لکھیں۔

اگر فرشتوں کا ایسے وقت میں موجود رہنا اور ملاحظہ کرنا بے حیائی نہیں تو ولی کامل کی معیت روحانی کیونکر بے حیائی ہو گئی۔ فرشتوں کے معاملے میں بھی شیطان کی شرارت کو دخل نہیں اور ولی کامل کے معاملات میں بھی دخل نہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

اِنَّ عِبَادِیْ لَیْسَ لَکَ عَلَیْهِمْ سُلْطٰنٌ۔[۶]

---

۱: ارواح ثلاثہ ص ۳۲۹۔ ۲: تذکرۃ الرشید جلد ۲ ص ۲۹۹۔

۳: تذکرۃ الرشید جلد ۲ ص ۱۰۰۔ ۴: حاشیہ سراج المنیر ص ۱۴۔

۵: پ ۱۴ الحجر آیت ۴۲۔

ترجمہ:۔ اے شیطان بیشک میرے خاص بندوں پر تیری قدرت نہیں ہے۔

اور سنیے علامہ بغوی اپنی تفسیر معالم التنزیل میں كَذَالِكَ نُرِيْ اِبْرَاهِيْمَ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کے تحت ایک حدیث نقل کرتے ہیں۔

رُوِيَ عَنْ سُلَيْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ وَرَفَعَهُ بَعْضُهُمْ عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ لَمَّا اُرِيَ اِبْرَاهِيْمُ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَبْصَرَ رَجُلًا عَلٰى فَاحِشَةٍ فَدَعَا عَلَيْهِ فَهَلَكَ ثُمَّ اَبْصَرَ آخَرَ فَدَعَا عَلَيْهِ فَهَلَكَ ثُمَّ اَبْصَرَ الخ[1]

ترجمہ:۔ حضرت سلیمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ بعض نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کی ہے کہ جب ابراہیم علیہ السلام نے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی کو دیکھا تو آپ نے ایک آدمی کو زنا کرتے ہوئے دیکھا اور آپ نے اس کے حق میں بددعا کی وہ ہلاک ہوگیا۔ پھر دوسرا دیکھا اس پر بددعا کی وہ بھی ہلاک ہوگیا پھر اسی طرح تیسرا دیکھا۔

کیوں جی خان صاحب اللہ تعالےٰ اور ابراہیم علیہ السلام سے بھی زیادہ شرم آپ کے حصے میں کہاں سے آگئی" اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ" کہنے والے سے کوئی خاص رشتہ معلوم ہوتا ہے۔ کیونکہ ایسی کرم نوازیاں اسی کی شان ہے۔

## اس کے بعد خان صاحب گکھڑوی لکھتے ہیں۔

[1] معالم التنزیل برحاشیہ خازن ص ١٢٣۔



**اعتراض**:۔ ایک اور شوریدہ سر اٹھتا ہے اور وہ ولی اور نبی کے کمال کی یہ شرط لکھتا ہے کہ:۔

لَا تَسْتَقِرُّ نُطْفَةٌ فِيْ فَرْجِ اُنْثٰى اِلَّا يَنْظُرُ ذَالِكَ الرَّجُلُ اِلَيْهَا۔

ترجمہ:۔ کسی مادہ کی شرمگاہ میں کوئی نطفہ نہیں قرار پکڑتا مگر وہ کامل اس کو دیکھتا ہے[1]

**جواب**:۔ خان صاحب کی یہ بات بھی کوئی دشوار نہیں کہ شوریدہ سر کا تمغہ عبارت کے ناقل کو دیا گیا ہے یا اصل قائل کو۔ بہرحال ایسی باتیں کرنا یا لکھنا خان صاحب کے نزدیک شوریدہ سروں کا ہی کام ہے۔ طائفہ وہابیہ نجدیہ تو اللہ تعالےٰ اور اس کے پیارے رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کی جناب میں گستاخیوں سے باز نہیں آئے بلکہ عین ایمان جانا۔ تو اولیاء کرام کی گستاخی تو ان کے نزدیک کوئی مقام ہی نہیں رکھتی۔ عالِمِ مَا كَانَ وَمَا يَكُوْنُ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ نے ٹھیک فرمایا ہے کہ اِذَا فَاتَكَ الْحَيَاءُ فَافْعَلْ مَاشِئْتَ جب حیا نہ رہے جو جی چاہے کہو اور کرو۔ تسوید النواظر میں خان صاحب کے فقدان حیا پر کافی ثبوت ہیں کہ ہر جگہ اولیاء کرام کے ارشادات عالیہ کو منتر جنتر اور مفسرین کرام کے اقوال کو خیالات مردودہ قرار دیتے ہیں اور احادیث کو خواہ مخواہ باطل قرار دیتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ نے بذاتِ خود ہماری راہنمائی ان بزرگوں کی طرف فرمائی ہے قرآن مجید میں ارشاد ہوتا ہے۔

[1] تسوید النواظر ص ٤٣۔

فَاسْئَلُوْا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝[1]

ترجمہ :۔ اگر کوئی بات تم نہ جان سکو تو اہلِ ذکر کی طرف رجوع لاؤ۔

سو اگر مفسرین کرام، محدثین عظام، علمائے مجتہدین اور صوفیاء کرام اہلِ ذکر نہیں تو اور کون ہے تو قرآن وحدیث اور دیگر معاملات کے سمجھنے میں ان کی طرف ہی رجوع کرنا چاہیئے اور انہیں کا ساتھ دینا چاہیئے نیز قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ "سچوں کا ساتھ دو"۔

القطب العارف سیدنا عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔

فَالْاَدَبُ التَّسْلِيْمُ لِلْاَوْلِيَاءِ فَاِنَّهُمْ صَادِقُوْنَ۔[2]

ترجمہ :۔ پس ادب یہی ہے کہ اولیاء اللہ کے آگے سرِ تسلیم خم کیا جائے کیونکہ یہ ہی لوگ سچے ہیں۔

بلکہ ان کے آگے سرِ تسلیم خم نہ کرنے میں عظیم خطرہ ہے۔

خاتمۃ الفقہاء المحدثین الشیخ احمد شہاب الدین بن حجر الہیتمی المکی فرماتے ہیں۔

جَاءَ عَنِ الْمَشَائِخِ الْعَارِفِيْنَ وَالْاَئِمَّةِ الْوَارِثِيْنَ اَنَّهُمْ قَالُوْا اَقَلُّ عُقُوْبَةِ الْمُنْكِرِ عَلَى الصَّالِحِيْنَ اَنْ يُحْرَمَ بَرَكَتَهُمْ قَالُوْا وَيُخْشٰى عَلَيْهِ سُوْءُ الْخَاتِمَةِ وَكَفٰى فِيْ عُقُوْبَةِ الْمُنْكِرِ عَلَى الْاَوْلِيَاءِ قَوْلُهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْحَدِيْثِ الصَّحِيْحِ مَنْ اٰذٰى لِيْ وَلِيًّا فَقَدْ اٰذَنْتُهٗ بِالْحَرْبِ اَيْ اَعْلَمْتُهٗ اَنِّيْ مُحَارِبٌ لَهٗ وَمَنْ حَارَبَ اللّٰهَ لَا يُفْلِحُ وَقَدْ

ـــــــــــــــــــ

[1] :۔ پ ۱۴ النحل ع ۶ آیت ۴۳۔ [2] :۔ الجواہر والدرر برحاشیہ کتاب الابریز ص ۱۱۔



قَالَ الْعُلَمَاءُ لَمْ يُحَارِبِ اللّٰهُ عَاصِيًا اِلَّا الْمُنْكِرَ عَلَى الْاَوْلِيَاءِ وَآكِلَ الرِّبَا وَكُلٌّ مِّنْهُمَا يُخْشٰى عَلَيْهِ خَشْيَةً قَرِيْبَةً جِدًّا مِنْ سُوْءِ الْخَاتِمَةِ اِذْ لَا يُحَارِبُ اللّٰهُ اِلَّا كَافِرًا۔[1]

ترجمہ :۔ مشائخ عارفین اور ائمہ وارثین نے فرمایا ہے کہ صالحین کی باتوں کا انکار کرنے والے کے حق میں سب سے کم عقوبت ان کی برکت سے محروم ہونا ہے اور اس کے سوءِ خاتمہ کا ڈر ہے اور اس منکر کی عقوبت کے باب میں نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا قول کافی ہے کہ جس نے میرے دوست کو ایذا دی میرا اس سے اعلانِ جنگ ہے اور جس سے اللہ تعالیٰ اعلانِ جنگ کرے وہ کبھی بھی فلاح نہیں پاتا۔ اور علماء نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نہیں جنگ کرتا مگر اولیاء پر انکار کرنے والے اور سود خور سے اور ان دونوں پر ازحد خطرہ ہے کہ ان کا خاتمہ ایمان پر نہ ہو، کیونکہ اللہ تعالیٰ نہیں جنگ کرتا مگر کافر سے۔

اللہ تعالیٰ تمام اہلِ اسلام کو اس عقوبت سے بچائے آمین ثم آمین۔ لہٰذا خان صاحب کو اولیاء کرام کی باتوں کو مسترد اور مفسرین اکرام کے اقوال کو مردود قرار دیتے وقت اللہ تعالیٰ سے ڈرنا چاہیئے اور کاملین کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا ایک مخصوص معاملہ ہوتا ہے۔

القطب الشعرانی فرماتے ہیں کہ شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فتوحات مکیہ کے باب نمبر ۳۸ میں لکھا ہے۔

ـــــــــــــــــــ

[1] :۔ فتاویٰ حدیثیہ ص ۲۸۴، ص ۲۸۵۔

قَدْ کَانَ الشَّیْخُ عَبْدُ الْقَادِرِ الْجِیْلِیُّ یَقُوْلُ اُوْتِیَ الْاَنْبِیَاءُ اِسْمَ النُّبُوَّةِ وَ اُوْتِیْنَا اللَّقَبَ اَیْ حُجِرَ عَلَیْنَا اِسْمُ النَّبِیِّ مَعَ اَنَّ الْحَقَّ تَعَالٰی یُخْبِرُنَا فِیْ سَرَائِرِنَا بِمَعَانِیْ کَلَامِہٖ وَ کَلَامِ رَسُوْلِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَ یُسَمّٰی صَاحِبُ ھٰذَا الْمَقَامِ اَنْبِیَاءَ الْاَوْلِیَاءِ فَغَایَۃُ نُبُوَّتِھِمُ التَّعْرِیْفُ بِالْاَحْکَامِ الشَّرْعِیَّۃِ حَتّٰی لَا یُخْطِؤُا فِیْھَا[1]

**ترجمہ:۔** شیخ عبدالقادر جیلی کہ فرمایا کرتے تھے انبیاء کو اسم نبوۃ دیا گیا ہے اور ہم کو لقب یعنی روکا گیا ہے ہم پر اسم نبی کا اطلاق باوجود اس کے کہ اللہ تعالےٰ خبر دیتا ہے۔ ہمارے دلوں میں اپنی اور اپنے رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کے کلام کے معنوں کی اور اس مقام کے انسان کو انبیاء اولیاء کہا جاتا ہے۔ پس انتہا ان کی نبوۃ کی جاننا ہے۔ احکام شریعت کا یہاں تک کہ یہ لوگ نہیں خطا کرتے شریعت کے معاملات میں۔

لہٰذا ثابت ہوا کہ کاملین کے اقوال قرآن مجید اور احادیث پاک کے ہرگز خلاف نہیں ہوتے اب خان صاحب کے اصل اعتراض کی حقیقت سنیئے۔ خان صاحب نے جس کلام کی بنا پر ناقل کو شوریدہ سر کہا۔ اس کے مثل کلمات طیبہ اجلہ اکابر اُمت کی تصانیف میں پائے جاتے ہیں۔ جیسا کہ سیدی نور الدین ابوالحسن علی شطنوفی اپنی کتاب بہجۃ الاسرار میں اور عبداللہ بن اسعد یافعی شافعی اپنی کتاب خلاصۃ المفاخر میں اور امام الاحناف علی قاری مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی تصنیف۔۔۔

[1] ۔ الیواقیت والجواہر جلد ۲ صہ ۳۹ ۔



مرقاۃ الخاطر میں اور عارف کبیر احد الاقطاب الاربعۃ سیدنا احمد رفاعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں اَطْلَعَہٗ عَلٰی غَیْبِہٖ حَتّٰی لَا تَنْبُتَ شَجَرَۃٌ وَلَا تَخْضَرَّ وَرَقَۃٌ اِلَّا بِنَظْرِہٖ کہ مرد کامل کو اللہ تعالےٰ اپنے غیب پر مطلع کرتا ہے یہاں تک کہ کوئی پیڑ نہیں اُگتا اور کوئی پتہ نہیں ہریاتا مگر اس کی نظر کے سامنے ولی اللہ صاحب دہلوی لکھتے ہیں۔

فَاضَ عَلَیَّ مِنْ جَنَابِہِ الْقُدْسِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَیْفِیَّۃٌ تَرَقَّی الْعَبْدُ مِنْ حَیِّزِہٖ اِلَی الْقُدْسِ فَتَجَلّٰی لَہٗ کُلُّ شَیْءٍ۔

**ترجمہ:۔** بارگاہِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسی کیفیت القا کی گئی جس سے بندہ اپنے مقام سے بارگاہِ قدس تک ترقی کرتا ہے اور اس کے لیے ہر چیز روشن ہو جاتی ہے۔[1]

اب ہم خان صاحب سے پوچھتے ہیں کہ شاہ ولی اللہ صاحب تو آپ کے گھر ہی کے منتری ہیں ان کے ضرب سے کھوپڑی بچانے کی کوئی صورت ہے اور سیدنا ذکریا علیہ السلام کے واقعہ سے جو استدلال کیا ہے سو اس کا جواب یہ ہے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام اکتسابی معلومات پر وہبی معلومات کو ہمیشہ ترجیح دیتے ہیں اور پسند فرماتے ہیں۔ لہٰذا آپ کا دلیل طلب کرنا اولیاء اکرام کے مشاہدہ کا منتفی نہیں۔ اس کے بعد خان صاحب نے مرد کی ران کے عورت ہونے اور اس کی طرف نظر کی ممانعت پر بیکار زور لگایا ہے بھلا ران کے عورت ہونے اور اس کی طرف نظر کرنے کی ممانعت میں کسی کو اختلاف ہے۔ لیکن اس سے کاملین کے مشاہدہ کا انتفاء کیسے ہو سکتا ہے؟ ہمارا دیکھنا اور قسم

[1] ۔ فیوض الحرمین صہ ۶۱ ۔

کا ہے اور اُن کا دیکھنا کچھ اور ہے ۔ حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی ارشاد فرماتے ہیں ۔

" جب نظرِ بصیرت حاصل ہو جاتی ہے ۔ بصارت پر غالب نظر آتی ہے پس عارف حقیقت میں نظرِ بصیرت سے دیکھتا ہے ۔ اور اگر یہ سمجھے کہ آنکھوں سے دیکھتا ہے تو اس کی غلطی ہے دلیل اس بات کی کہ اس نظر سے نہیں دیکھتا یہ ہے کہ اگر آنکھ بند کرے رویت بدستور ہے دُوسرے یہ کہ دید آنکھوں کی عارضی محتاج نُورِ آفتاب کی ہے ۔ بخلاف اس دید کے کہ محتاج نُورِ بصیرت ہے بدوں پرتو اس نور کے غیر ممکن اور محال ہے ۔ "[1] پھر فرماتے ہیں ۔

" لوگ کہتے ہیں کہ علمِ غیب انبیاء اور اولیاء کو نہیں ہوتا میں کہتا ہوں کہ اہلِ حق جس طرف نظر کرتے ہیں دریافت و ادراک غیبیات ان کو ہوتا ہے ۔ اصل میں یہ علم حق ہے ۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو حدیبیہ و حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کے معاملات سے خبر نہ تھی اس کی دلیل اپنے دعوی کی سمجھتے ہیں یہ غلط ہے ۔ کیونکہ علم کے واسطے توجہ ضروری ہے ۔ "[2]

حضرت حاجی صاحب کے قولِ اوّل سے یہ بات ثابت ہو گئی کہ بصیرت کو احکامِ بصارت کی زد میں لانا جہالت ہے اور دُوسرے قول نے ہمارے ان جوابات کی تائید کر دی جو ہم نے ابراہیم علیہ السلام کے بارے میں دیئے ہیں ۔ اگر قارئین حضرات حاجی صاحب کے ان دو قولوں کو ذہن نشین کریں گے تو

---

[1] ۔ شمائم امدادیہ صـ ۴۷ ۔ [2] ۔ شمائم امدادیہ صـ ۹۱ ۔



انشاء اللہ تعالےٰ از حد مُفید ثابت ہوں گے ۔ چونکہ خان صاحب گکھڑوی کی کتاب تسویدالنواظر کا پہلا باب ان ہی نامعقول اعتراضات پر مشتمل ہے ۔ لہٰذا ہم بھی حسبِ ضرورت اور مسکت جوابات عرض کر کے اس باب کو تمام کرتے ہیں ۔

هَذَا مِنْ فَضْلِ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَمِنْ بَرَكَاتِ الْاَوْلِيَاءِ الْكَامِلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ۔



# دُوسرا بابؑ

خان صاحب رقمطراز ہیں۔

**اعتراض:۔** "جناب امام الانبیاء سید ولد آدم خاتم النبیین حضرت محمد مصطفےٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم باوجود اس کے کہ تمام مخلوق سے آپ کا رتبہ بلند اور اُونچا ہے اور بے شمار معجزات اللہ تعالےٰ نے آپ کے دستِ مبارک پر ظاہر فرمائے ہیں اور ایسے ایسے علوم و معارف و دقائق و اسرار اللہ تعالےٰ نے آپ کو دیئے ہیں کہ نہ وہ کسی اور رسول کو عطا ہوئے نہ کسی فرشتہ مقرب کو ... مگر باایں ہمہ آپ ہروقت اور ہر جگہ حاضر و ناظر نہ تھے اور نہ جمیع مَا کَانَ وَمَا یَکُوْنُ کا علم ہی آپ کو عطا کیا گیا تھا اور بے شمار ایسی جگہیں ہیں جہاں آپ کو حاضر و ناظر تسلیم کرنا آپ کی توہین اور تحقیر ہے اور متعدد ایسے علوم و فنون ہیں خصوصاً اس فلمی دور میں کہ جن کو کوئی بھی شریف انسان جاننا اور سیکھنا گوارا نہیں کرتا ایسے ناپاک علوم اور فنون کی نسبت آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف خالص گستاخی اور بے ادبی ہے"[1]

**جواب:۔** ہم خان صاحب سے یہ پوچھتے ہیں۔

اللہ تعالےٰ کو ہر جگہ حاضر و ناظر مانتے ہو یا نہیں اگر نہیں مانتے تو یہ

---

[1] بلفظہٖ تسوید النواظر ص۴۹۔



صریح کفر ہے کیونکہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ شَهِیْدٌ۔

اور اگر اللہ تعالےٰ ہر جگہ حاضر و ناظر ہے تو اُن بے شمار جگہوں میں جہاں نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حاضر و ناظر ماننا آپ کی توہین اور تحقیر ہے ان جگہوں میں خُدا کو حاضر و ناظر تسلیم کرنا اللہ تعالےٰ کی توہین اور تحقیر کیوں نہیں؟

اور کیا اللہ تعالےٰ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ہے یا نہیں وہ کونسا علم ہے جو اللہ تعالےٰ کے علمی خزانہ میں نہیں ہے؟ تو یہ فلمی معلومات اللہ تعالےٰ کی طرف منسوب کرنا توہینِ خُداوندی ہے یا نہیں؟

کیا ہر وہ بری جگہ جہاں انسان بُرائی کماتے ہیں فرشتے وہاں حاضر ہوتے ہیں یا نہیں؟

کیا سینماؤں، شراب خانوں، ناچ گھروں اور چکلوں پر اللہ تعالےٰ اور رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام اور فرشتوں کا حاضر اور ناظر ہونا اور ہم جیسے بدکار انسانوں کا حاضر و ناظر ہونا دونوں برابر ہیں؟ اور

کیا اللہ تعالےٰ اور اس کے رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فلمی کارروائیوں اور اس جیسی دیگر بے حیائی کا علم رکھنا اور عام انسانوں کا ان گندے علوم کو حاصل کرنا برابر ہے؟ شریف انسان بے حیائی کے کام سے اس لیے بچتا ہے کہ اللہ تعالےٰ اور اس کے رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ان کو بُرا جانتے ہوئے اُن سے بچنے کا حکم ارشاد فرمایا ہے بلکہ انسانوں کے لیے کسی قسم کے علم کی تحصیل بُری نہیں ہے جبکہ نیت خیر کی ہو، مثلاً جادو سیکھنا، شراب خوروں کی حالت پر آگاہی، اور فلمی بے حیائی کی معلومات کوئی منع نہیں جبکہ مخلوقِ خُدا کو ان برائیوں سے بچانے کے لیے ہو، لہٰذا ہم خان صاحب کی خدمت میں گذارش کرتے ہیں کہ ہمارے ان سوالوں کا جو جواب اللہ تعالےٰ کے بارے میں آپ کے ذہن شریف میں آئے وہی جواب رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام

کے بارے میں کافی اور وافی ہوگا اور نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں اُوْتِیْتُ عِلْمَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْآخِرِیْنَ تو خان صاحب کے پاس کوئی دلیل ہے جس سے علم الآخرین میں سے کوئی علم مستثنیٰ کیا جاسکے۔

## قطبِ شعرانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں

قَدْ اَخْبَرَنَا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِاَنَّہٗ اُوْتِیَ عِلْمَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْآخِرِیْنَ وَنَحْنُ مِنَ الْآخِرِیْنَ بِلَاشَکٍّ وَقَدْ عَمَّمَ مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ الْحُکْمَ فِی الْعِلْمِ الَّذِیْ اُوْتِیَہٗ فَشَمَلَ کُلَّ عِلْمٍ مَنْقُوْلٍ وَمَعْقُوْلٍ وَمَفْهُوْمٍ وَمَوْهُوْبٍ۔[1]

**ترجمہ:-** تحقیق ہم کو خبر دی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کہ وہ دیئے گئے ہیں اولین اور آخرین کا علم اور ہم بیشک آخرین ہی سے ہیں اور حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے دیئے گئے علم پر حکم عام لگایا ہے۔ پس شامل یہ حکم علم منقول اور معقول کو اور فہمی و وہبی کو۔

باقی رہا خان صاحب کا یہ دعویٰ کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام ہر جگہ حاضر و ناظر نہیں اور نہ ہی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو علم مَاکَانَ وَمَا یَکُوْنُ عطا کیا گیا ہے، سو یہ بے بنیاد ہے اور جن واقعات سے اپنے دعویٰ پر استدلال کیا ہے اُن کا کافی اور وافی جواب دیا جائے گا۔ اہلسنت و جماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو مَاکَانَ وَمَا یَکُوْنُ بلکہ اس سے بھی زیادہ

---

[1] :- الیواقیت والجواہر جلد ۲ صـ۲۹۔



علم عطا کیا گیا لیکن بتدریج حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علوم کی تکمیل قرآن مجید کے نزول کی تکمیل سے ہوئی ہے جوں جوں قرآن مجید نازل ہوتا گیا، آپ کے علم میں اضافہ ہوتا گیا، جب قرآن کا نزول تمام ہوا آپ کے علوم بھی تمام ہو گئے۔ اور حاضر و ناظر کے بارے میں یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ کوئی زمانہ اور کوئی مکان ایسا نہیں جو آپ سے خالی ہو اور اس عقیدہ پر علامہ شیخ علی نور الدین حلبی صاحب سیرۃ حلبیہ متوفی ۱۰۴۴ھ نے ایک مستقل رسالہ تحریر فرمایا ہے جس کا نام

تَعْرِیْفُ اَهْلِ الْاِسْلَامِ وَالْاِیْمَانِ بِاَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا یَخْلُوْ مِنْہُ مَکَانٌ وَّلَا زَمَانٌ

علامہ موصوف نے دلائلِ نقلیہ اور عقلیہ سے ثابت کیا ہے کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے کوئی مکان اور کوئی زمانہ خالی نہیں ہے اور اس رسالہ کو بعینہٖ علامہ شیخ یوسف بن اسماعیل النبھانی نے اپنی کتاب جواہر البحار جلد ۲ صـ۱۱۱ پر نقل فرمایا ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس رسالہ کے حسب ضرورت اقتباسات بھی قارئین کی پیشِ نظر کیے جائیں گے۔ موجودہ دور میں جن حضرات اہلِ سنت و جماعت نے مسئلہ حاضر و ناظر کو چھیڑا ہے، از روئے دلائل سیر حاصل بحث فرمائی ہے لیکن ان حضرات نے اس طرف توجہ نہیں فرمائی کہ اس مسئلہ کی حقیقت کو عام فہم طریقہ سے عوام کو سمجھایا جائے تاکہ عوام منکرین کے دامِ مکر و فریب سے محفوظ رہیں۔ در اصل نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حاضر و ناظر ہونے کی دو صورتیں ہیں۔

**صورتِ اوّل:-** یہ کہ تمام اشیاء آپ کے سامنے موجود ہیں اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے مقامِ مقدس سے سب کو ملاحظہ فرماتے ہیں یہ صورت عام ہے جو کہ قبل از ظہور اور بعد از ظہور دونوں زمانوں کو شامل ہے۔

**صُورتِ دوم** : یہ ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے جسمِ اطہر کے ساتھ ہر جگہ موجود ہوں۔ یہ صُورت خاص ہے اور موقوف ہے اللہ تعالیٰ کے پیارے رسُول علیہ الصّلوٰۃ والسلام کی مشیّت پر کہ جب وُہ چاہیں دو چار دس بلکہ ہزار، دو ہزار بلکہ اس سے بھی کہیں زیادہ مقامات پر ایک ہی وقت میں بذاتِ خُود تشریف لے جائیں اور مقامِ خاص بھی آپ کی ذاتِ اطہر سے خالی نہ ہو۔

## صُورتِ اوّل کی توضیح

قُرآن مجید میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ شَہِیْدٌ ۝[1]

اس کا ترجمہ بھی محققین نے یہ ہی کیا ہے کہ ہر چیز اللہ تعالیٰ کے سامنے موجود ہے۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ کو ہر شے پر حاضر کہنا دُرست ہے یہاں سے یہ بات بھی ثابت ہو گئی کہ حاضر و ناظر ہونے کے لیے یہ قید لگانا کہ ہر جگہ اس کا جسم ہی موجود ہو بالکل بیکار ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ جسم سے پاک اور منزہ ہے، از روئے علم اور قُدرت کے بھی حاضر و ناظر ہو سکتا ہے، اور سرورِ کائنات علیہ الصّلوٰۃ والسلام کے متعلق ارشاد ہوتا ہے۔

فَکَیْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ کُلِّ اُمَّۃٍ بِشَہِیْدٍ وَّجِئْنَا بِکَ عَلٰی ھٰٓؤُلَآءِ شَہِیْدًا[2]

**ترجمہ** :۔ پس کیا کیفیت ہوگی جب ہم ہر اُمّت میں سے ایک گواہ کھڑا کریں گے اور آپ کو ان سب پر گواہ لائیں گے۔

آپ کی یہ گواہی ماقبل کے تمام انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسلام اور ان کی اُمتوں کو

[1] :۔ پ الحج ع آیت ۱۷۔ [2] :۔ پ النساء ع آیت ۴۱۔



شامل ہے اور پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اِنَّآ اَرْسَلْنٰکَ شَاھِدًا ہم نے آپ کو گواہ بنا کر بھیجا ہے یہ گواہی آپ کی تمام اُمّت کو شامل ہے۔ ثابت ہوا کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم آدم علیہ الصّلوٰۃ والسلام سے لے کر قیامت تک تمام مخلوق پر گواہ ہیں اور گواہی میں اصل واقعہ کا مشاہدہ اور معائنہ ضروری ہے۔ اگرچہ شہادت بالتسامع بھی بعض معاملات میں جائز اور مقبول ہے اس کی پوری بحث خان صاحب کے اعتراضات کے رد کے موقع پر کی جائے گی۔ قرآن کریم اور احادیثِ پاک ہمیں یہ ہی بتلاتی ہیں کہ شاہد اور شہید کے معنی حاضر ہی کے آتے ہیں اور گواہ پر شاہد کا اطلاق بھی اسی وجہ سے ہے کہ وُہ موقعہ پر موجود ہوتا ہے اور یہ ہی گواہی اولیٰ اور افضل ہے۔ یہ بات خان صاحب کو ہم پھر ذہن نشین کرا دیتے ہیں کہ شہادت بالمعائنہ کسی باب میں بھی مردُود نہیں اور شہادت بالتسامع بعض معاملات میں جائز اور مقبول ہے اور اکثر میں مردُود جیسا کُتبِ فقہ میں موجود ہے لہٰذا گواہی میں معائنہ اور مشاہدہ کے اصل ہونے کا انکار جہالت کا ثبوت دینا ہے۔ اس صُورتِ اوّل کی تائید میں عُلماء محققین اولیاء کاملین کے اقوال نقل کرنے سے قبل ہم خان صاحب کے کان کھول دینا چاہتے ہیں کہ آپ کی یہ لن ترانی ہرگز مسموع نہیں کہ اس باب میں مُفسّرین اور اولیاء اکرام اور محدّثین کی ذاتی رائے نہ سُنی جائے گی۔ کیا یہ لوگ قرآن و حدیث سے ناواقف ہیں یا عربی زبان نہیں جانتے۔ اگر یہ ہی بات ہے تو آپ جیسی لومڑی کا اس جنگل میں کونسا حصّہ ہے۔ جو کہ آیات میں تفسیر بالرائے اور احادیث میں قطع برید سے کام لیتے ہوئے عوام کو دھوکا دینا چاہتے ہو۔ کیا یہ آپ کا دجل نہیں کہ مُفسّرین کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے اقوال کو ان کی ذاتی رائے یعنی بلا دلیل بات قرار دیتے ہو کیا قرآن مجید میں اپنی رائے کو دخل دینا اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنانا ہے یا نہیں؟ اگر یہ لوگ جہنمی ہیں تو آپ کو جنّت کا ٹکٹ ابلیس لعین نے عنایت فرمایا۔ کیا خان صاحب کہیں

نسوار شریف کے نشہ میں تو نہیں رہتے۔ عوام کے دلوں سے اُن مبارک اور باعظمت لوگوں کا وقار ختم کرنے کی کوشش کرتے ہو جو صراطِ مستقیم کے لیے نشانِ راہ ہیں۔ اب سُنیئے اس گواہی کی حقیقت۔

مُحدّثین اور مُفسّرین کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اس واقعہ کو بایں طور نقل فرمایا ہے کہ روزِ قیامت تمام انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام اور ان کی اُمّتیں بلائی جائیں گی اور انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام سے سوال ہوگا کیا تم نے اپنی اپنی اُمّت کو تبلیغ کی تھی؟ عرض کریں گے کہ ہاں۔ اس پر کافر لوگ کہیں گے کہ ہمارے پاس تو کوئی رسول نہیں آیا تو انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام سے فرمایا جائے گا کہ تمہارا کوئی گواہ ہے عرض کریں گے کہ ہمارے گواہ حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور آپ کی اُمّت کے لوگ ہیں پھر حضور علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کی اُمّت کے عادل لوگ بلائے جائیں گے وُہ انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام کے حق میں گواہی دیں گے مُنکرین کہیں گے کہ یہ لوگ کس طرح ہم پر گواہی دے سکتے ہیں۔ جبکہ یہ بہت بعد میں پیدا ہوئے۔ اس جرح کے بعد مُصطفےٰ علیہ الصّلوٰۃ والسّلام بلائے جائیں گے اور آپ اپنی اُمّت کے عادل ہونے پر شہادت دیں گے تب فیصلہ انبیاء علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے حق میں ہوگا۔ اس واقعہ سے یہ بات بھی ثابت ہوتی ہے کہ صحابۂ کرام اور دیگر اولیاء کرام کی گواہی بالتسامع تھی جس پر جرح ہوگی پھر آخر کار نبی اکرم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کی شہادت بالمعائنہ پر ہی فیصلہ ہوگا کیونکہ صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام کی تبلیغ کا علم قُرآن کریم کے ذریعے اور نبی اکرم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے ذریعے سے ہی ہوا تھا کیونکہ تمام انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام کا صراحۃً ذکر تو قرآن مجید میں موجود نہیں ہے اگر نبی اکرم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام شاہدِ حقیقی نہ ہوتے تو وہی جرح آپ پر بھی ہوسکتی تھی جو دیگر گواہوں پر ہوئی۔ اب ہمارے اس بیان پر اولیاء کاملین اور عُلماء وارثین کی شہادتیں ملاحظہ ہوں



مگر یہ بات یاد رہے کہ نبی اکرم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے حاضر و ناظر ہونے کی بُنیاد قُرآن مجید کی وُہ آیات ہیں جن میں آپ کو شاہد اور شہید فرمایا گیا ہے اور گواہی میں اصل مشاہدہ ہی ہے اور اصل سے عدول بغیر تعذُّر کے ہرگز جائز نہیں۔ اولیاء کرام اور عُلمائے علام کی شہادتیں تو صرف تائید میں نقل کی جاتی ہیں وُہ عقیدہ کی بُنیاد ان پر ہے۔

## شیخ اکبر سیّدی محی الدّین ابن عربی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں

لَمْ تَعُمَّ رِسَالَةُ اَحَدٍ مِّنَ الرُّسُلِ سِوٰی رِسَالَتِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمِنْ زَمَانِ آدَمَ اِلٰى زَمَانِ بَعْثِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ مُلْكُهٗ وَتَقَدُّمُهٗ عَلٰى جَمِيْعِ الرُّسُلِ وَسِيَادَتُهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مَنْصُوْصٌ عَلَيْهِمَا فِي الصَّحِيْحِ عَنْهُ فَرُوْحَانِيَّتُهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَرُوْحَانِيَّةُ كُلِّ نَبِيٍّ وَّرَسُوْلٍ مَوْجُوْدَةٌ فَكَانَ الْاِمْدَادُ يَاْتِيْ اِلَيْهِمْ مِنْ تِلْكَ الرُّوْحِ الطَّاهِرَةِ۔[1]

**ترجمہ:۔** سوائے نبی اکرم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کی رسالت کے کسی رسول کی رسالت عام نہ تھی۔ پس حضرت آدم علیہ السّلام کے زمانے سے لیکر آپ کی بعثت کے زمانے تک اور قیامت تک آپ ہی کی بادشاہی ہے اور آپ کے تقدم اور آخرت میں سرداری پر آپ کی حدیث صحیح میں نص موجود ہے، حضور علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کی رُوحانیت اور تمام انبیاء

[1] :۔ فتوحات مکیہ باب ۔

کی روحانیت موجود ہے اور انبیاء کی طرف حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام
کی روحِ طاہرہ کی طرف سے مدد آئی تھی۔

پھر یہ بزرگ فرماتے ہیں۔

اَلْقُطْبُ الْوَاحِدُ فَهُوَ رُوْحُ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ الْمُمِدُّ لِجَمِيْعِ الْأَنْبِيَاءِ وَالرُّسُلِ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ وَالْأَقْطَابِ مِنْ حِيْنِ النَّشْاءِ الْإِنْسَانِيِّ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ۔[1]

ترجمہ:۔ قطب واحد پس وہ روح ہے (حضرت) محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اور وہ مددگار ہے، تمام انبیاء اور رسولوں اور قطبوں کی ابتدائے انسانیت سے لیکر یوم قیامت تک۔

## شیخ عبدالکریم جیلی شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

شیخ عبدالکریم جیلی شافعی رحمۃ اللہ علیہ جو کہ اکابر صوفیہ میں سے ہیں اپنی کتاب الکمالات الالٰہیہ فی الصفات المحمدیہ میں فرماتے ہیں۔

وَأَمَّا الشَّهِيْدُ فَإِنَّهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَّصِفًا بِهٖ وَالدَّلِيْلُ عَلٰى ذٰلِكَ قَوْلُهٗ تَعَالٰى وَأَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا فَهُوَ الشَّهِيْدُ الْمُطْلَقُ لِلْحَقِّ وَالْخَلْقِ۔

ترجمہ:۔ آپ کا ایک نام شہید بھی ہے پس نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام متصف تھے۔ صفت شہید کے ساتھ اور دلیل اس کی اللہ تعالےٰ کا

[1] :۔ فتوحات ۱۳۱ صفحہ ۱۹۴۔



قول وَأَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا ہے پس آپ شہید مطلق ہیں اللہ تعالےٰ اور مخلوق کے لیے۔

صوفیاء کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین کی عبارات چونکہ عوام کے فہم سے بالاتر ہیں اس لیے ہم ان ہی چند حوالوں پر اکتفاء کرتے ہیں ورنہ تو بیشمار عبارات نقل کی جا سکتی ہیں جن سے مسئلہ بالکل واضح طور پر ثابت ہو جاتا ہے۔

## علی قاری مکّی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا فرمان

مشکوٰۃ شریف میں ایک حدیث آئی ہے جو كَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ أُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا سے متعلق ہے۔ امام الاحناف مجدد وقت علی بن سلطان قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس کی شرح میں فرماتے ہیں۔

فِيْهِ تَنْبِيْهٌ نَبِيْهٌ أَنَّهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَاضِرٌ نَاظِرٌ۔[1]

ترجمہ:۔ اس حدیث میں یہ تنبیہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حاضر و ناظر ہیں۔

نیز فرماتے ہیں۔

لَا بُعْدَ أَنَّهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَشْهَدُ لِنُوْحٍ أَيْضًا لِأَنَّهٗ مَحَلُّ النُّصْرَةِ۔[2]

ترجمہ:۔ بعید نہیں کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت نوح علیہ السلام

[1] :۔ حاشیہ مشکوٰۃ صفحہ ۲۸۵۔ [2] :۔ حاشیہ مشکوٰۃ صفحہ ۲۸۵۔

کے لیے بھی گواہی دیں گے کیونکہ وہ مقام مدد ہے۔

## شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا فرمان

برکتِ مصطفیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام فی دیارِ الہند یہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تشہد میں السلام علیک ایھا النبیّ کے بارے میں ارشاد فرماتے ہیں۔

ایں خطاب بجہت سریان حقیقت محمدیہ است
در ذرائر موجودات و افراد ممکنات[1]

ترجمہ:۔ السلام علیک ایھا النبی کا خطاب اس وجہ سے ہے کہ حقیقت محمدیہ علیہ الصلوٰۃ والسلام موجودات کے تمام ذروں اور تمام افراد میں سرایت کیے ہوئے ہے۔

اور جامع البرکات میں فرماتے ہیں۔

وے صلی اللہ علیہ وسلم بر احوال و افعال امت خود مطلع است و بر مقربان وخاصانِ خود مدد و مفیض وحاضر و ناظر است۔

ترجمہ:۔ یعنی نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنی اُمت کے احوال اور افعال پر مطلع ہیں اور اپنے مقربان اور خواص کے مدد فرمانے والے اور فیض پہنچانے والے ہیں اور حاضر و ناظر ہیں۔

[1]:۔ اشعۃ اللمعات ج ۱ صفحہ ۴۲۰۔



## شاہ عبدالعزیز محدثِ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تفسیر عزیزی پارہ دوئم میں وَیَکُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَیْکُمْ شَھِیْدًا کے ماتحت لکھتے ہیں

و باشد رسول شما بر شما گواہ زیرا کہ او مطلع است بنور نبوت بر رتبہ ہر متدین خود کہ در کدام درجہ از دین من رسیدہ و حقیقت ایمان چیست و حجاب کہ بداں از ترقی محجوب ماندہ است کدام است پس اومی شناسد گناہان شمارا و درجات ایمان شمارا و اعمال نیک و بد شمارا و اخلاص و نفاق شمارا لہذا شہادت او در دنیا بحکم شرع در حق امت مقبول و واجب العمل است۔

ترجمہ:۔ تمہارے رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام تم پر گواہ ہوں، اسواسطے کہ آنحضرت بالواسطہ نورِ نبوت ہر دیندار کے رتبہ دین پر مطلع ہیں کہ وہ آپ کے دین میں کس درجہ پر ہے اور اس کے ایمان کی حقیقت کیا ہے اور کس حجاب نے اُسے ترقی سے روکا ہوا ہے پس آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تمہارے گناہوں، درجات ایمان، اچھے اور بُرے اعمال، اخلاص و نفاق کو پہچانتے ہیں۔ لہٰذا آپ کی گواہی دنیا میں شرع کے حکم سے اُمت کے حق میں مقبول اور واجب العمل ہے۔

## غوث الاولیاء سیدی عبدالعزیز دباغ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں

وَاَقْوَی الْاَرْوَاحِ فِیْ ذَاتِ رُوْحُہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لِاَنَّھَا لَمْ

نہیں کی جاسکتی لہٰذا یہاں کیوں نہ حکمت تلاش کی جائے جبریل علیہ السلام کے دریافت حال کے لیے آنے والی حدیث شریف علامہ حسن عدوی حمزاوی نے اپنی کتاب مشارق الانوار ص۵۰ پر نقل کی ہے۔ اس کے علاوہ اور بہت سے علماء وارثین اپنی اپنی تصانیف میں اس کا ذکر لائے ہیں۔

**گیارہواں اعتراض:-** مسلم شریف ج ۲ ص۳۰ میں یہ روایت آئی ہے کہ ایک شخص آیا اور اس نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دستِ مبارک پر ہجرت کی بیعت کی وہ شخص دراصل غلام تھا۔ حالانکہ آپ غلاموں کی ہجرت پر بیعت نہیں لیا کرتے تھے۔ کیونکہ اس صورت میں غلام اپنے آقا کی خدمت نہیں کر سکتے وَلَمْ يَشْعُرْ اَنَّهٗ عَبْدٌ آنحضرت کو یہ معلوم نہ ہو سکا کہ یہ غلام ہے جب اس کا آقا آیا اور حقیقت واضح ہو گئی تو آپ نے دو غلام دے کر وہ ایک غلام خرید لیا۔ اس کے بعد آپ کسی سے بیعت نہیں لیا کرتے تھے حتّٰی يَسْئَلَهٗ اَعَبْدٌ اَوْحُرٌّ تاوقتیکہ یہ نہ پوچھ لیتے کہ وہ آزاد ہے یا غلام۔

**جواب نمبر۱:-** نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایسا دانستہ طور پر کیا تھا تاکہ ایک غلام کی دو غلاموں کے بدلے خرید و فروخت کا جواز ثابت کریں، جیسا کہ آپ نے بیانِ جواز کے لیے بعض اوقات وضو میں اعضا کو ایک ایک مرتبہ دھویا لیکن سنت تین تین مرتبہ دھونے میں قائم ہوئی۔

**جواب نمبر۲:-** وَلَمْ يَشْعُرْ اَنَّهٗ عَبْدٌ سے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے عدمِ علم پر دلیل نہیں پکڑی جاسکتی کیونکہ یہ تو راوی کا اپنا خیال ہے۔ جبکہ شعور ایک باطنی امر ہے اس پر راوی کو کیسے اطلاع ہوئی اگر راوی کے لیے باطن پر اطلاع تسلیم کی جائے تو نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لیے



بدرجہ اولیٰ تسلیم کرنی ہوگی۔ باقی رہا اس غلام کی بیعت کے بعد کا معاملہ کہ بغیر تفتیش کے بیعت نہ کرنا، وہ اس لیے تھا کہ لوگ اس غلام کی بیعت سے یہ نہ سمجھ لیں کہ تفتیش کی ہمارے لیے بھی کوئی ضرورت نہیں۔ لہٰذا سنت یہ ہی ہے کہ معاملات تفتیش کے ساتھ انجام دیئے جائیں۔

**بارہواں اعتراض:-** منافقینِ مدینہ نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی لونڈی حضرت ماریہ کو مابور نامی ایک غلام سے متہم کر دیا، یہ خبر اس زور سے پھیلی کہ آنحضرت کو بھی یقین ہو گیا آپ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو تلوار دی اور غیرت میں آ کر فرمایا۔ مابور جہاں ملے اس کو قتل کر دینا۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد تھا حضرت علی کو کیا بہت حق کہ وہ اس میں پس و پیش کرتے آخر تلاش کرتے کرتے مابور کا سراغ نکال ہی لیا، وہ بیچارہ ایک کنوئیں میں بیٹھا ہوا تھا حضرت علی نے جب اس کو پکڑ کر کھینچا تو اس کشمکش میں اس کا تہ بند کھل گیا۔ وہ ننگا ہو گیا حضرت علی نے دیکھا کہ لَمْ يَخْلُقِ اللّٰهُ لَهٗ مَا لِلرِّجَالِ اللہ تعالیٰ نے فطرۃً اس کا آلہ تناسل ہی پیدا نہیں کیا۔ حضرت علی نے اس کو قتل نہ کیا اور آپ کو آ کر یہ قصہ سنا دیا۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اَلشَّاهِدُ يَرٰى مَا لَا يَرَى الْغَائِبُ یعنی حاضر وہ چیز دیکھتا ہے جو غائب نہیں دیکھ سکتا۔[1]

**جواب:-** رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو علم تھا کہ یہ صرف افواہ ہی ہے حقیقت اس کی کچھ نہیں اور نہ تو اس خبر کو زور نہ پکڑنے دیتے ابتداء میں ہی

---

[1] تسویۃ النواظر ص۵۹۔

حکم فرما دیتے، تاخیر کی کوئی وجہ نہ تھی۔

جواب :- اگر بقول خان صاحب آپ کو یقین آ گیا تھا، حالانکہ یہ لفظ خان صاحب کا بہتان ہے بہرحال زنا کا مقدمہ بغیر عینی شہادتوں کے یا بغیر زانی کے اقرار کے کیونکر فیصلہ پایا پھر سزا طرفین کو کیوں نہ سنائی گئی، کیا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو یقین آ جانے کے بعد بھی ماریہ سزا کی مستحق نہ تھی، مابور اکیلے کو کیوں واجب القتل ٹھہرایا گیا۔ ان تمام باتوں سے ثابت ہوتا ہے کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو حقیقت امر کی اطلاع تھی صرف اظہار براۃ کے لیے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تلوار دے کر بھیجا اگر خود ہی اظہار براۃ فرما دیتے تو منافق کہتے کیونکہ معاملہ اپنے گھر کا ہے اس لیے پردہ ڈالنا چاہتے ہیں اسی لیے اس حدیث کو باب براۃ حرم النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من الریبہ میں لایا گیا ہے۔

## علامہ نووی شارح مسلم شریف فرماتے ہیں

قِیْلَ لَعَلَّهٗ کَانَ مُنَافِقًا مُسْتَحِقًّا لِلْقَتْلِ بِطَرِیْقٍ آخَرَ وَجَعَلَ هٰذَا مُحَرِّکًا لِقَتْلِهٖ بِنِفَاقِهٖ وَغَیْرِهٖ لَا بِالزِّنَا وَکَفَّ عَنْهُ عَلِیٌّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اِعْتِمَادًا عَلٰی اَنَّ الْقَتْلَ بِالزِّنَا وَقَدْ عَلِمَ اِنْتِفَاءَ الزِّنَا[1]

ترجمہ :- یہ بھی جواب دیا گیا ہے کہ شاید وہ منافق تھا اور اس افواہ کو ذریعہ قتل بسبب اس کے نفاق بنایا گیا نہ کہ زنا کی وجہ

[1] :- مسلم شریف جلد ۲ ص ۳۶۹۔



سے اور علی رضی اللہ عنہ نے یہ جانتے ہوئے قتل نہ کیا کہ حکم بوجہ زنا کے تھا لہٰذا وہ مفقود ہے۔

اور آخری جواب یہ ہے کہ یہ حکم شرعی تھا اور نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں۔

اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا یُوْحٰی اِلَیَّ[1]۔

میں نہیں اتباع کرتا مگر وحی الٰہی کی۔ بہرحال آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حقیقتِ حال سے باخبر تھے بے خبر نہ تھے۔

باقی رہا آپ کا ارشاد اَلشَّاهِدُ یَرٰی مَا لَا یَرٰی الْغَائِبُ یہ ظاہر کے اعتبار سے ہے اور یہ بھی احتمال ہے کہ آپ نے لوگوں کے مقابلہ میں فرمایا ہو کہ میں وہ کچھ دیکھتا ہوں جو یہ لوگ نہیں دیکھتے کیونکہ آپ کا شاہد ہونا قرآن مجید سے ثابت ہے۔

**تیرہواں اعتراض :-** مسلم شریف ج ۲ ص ۷۳ ایک لونڈی نے زنا کیا آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اطلاع ہوئی تو آپ نے حضرت علی کو بھیجا کہ جا کر اس کو سزا دو۔ وہ گئے اور دیکھا کہ وہ ابھی ایام نفاس میں ہے انہوں نے اس کو سزا نہ دی کہ حالت نفاس میں سزا درست نہیں ......

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جناب رسولِ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اس بات کا علم نہ تھا کہ لونڈی کے ہاں بچہ ہوا ہے۔

جواب :- اس حدیث میں عدم علم کی کونسی دلیل ہے بلکہ اس میں تو اس

[1] :- القرآن۔

مسئلہ کی تعلیم ہے کہ باندی زانیہ اگرچہ حالت نفاس میں ہو یا بیمار اس پر حد کا حکم جاری کیا جائے البتہ حد میں تاخیر کی جائے گی اُس کے پاک یا تندرست ہونے تک۔

**چودہواں اعتراض** مُسلم شریف جلد ۲ ص ۱۹۹ ایک مرتبہ ایک کُتّا آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کی چارپائی کے نیچے گھس گیا۔ آپ سے حضرت جبریل علیہ السلام نے ملاقات کا وعدہ کیا تھا مگر وہ نہ آئے۔ جب آپ نے دیکھا کہ گھر میں کُتّا ہے تو حضرت عائشہ سے آپ نے پوچھا یہ کتّا گھر میں کب داخل ہوا ہے انہوں نے عرض کیا خدا کی قسم مجھے علم نہیں۔ آپ اگر حاضر و ناظر ہوتے تو آپ کو علم ہوتا۔[1]

**جواب** :- آپ کا سوال صرف اظہار ناراضگی کی بنا پر تھا اور مُراد آپ کی یہ تھی کہ کتّا کیوں گھر رہنے دیا گیا۔ اسی لیے سیّدہ عائشہ نے قسم کھائی۔ اگر آپ کے سوال میں اظہارِ ناراضگی نہ ہوتا تو سیّدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو قسم کھانے کی کیا ضرورت تھی۔ صرف اتنا ہی جواب کافی تھا کہ نامعلوم کب داخل ہوا ہے لہٰذا خان صاحب کا سوال صرف کم فہمی کی بنا پر ہے۔

**پندرہواں اعتراض** :- مستدرک ج ۲ ص ۱۲۳ حضرت عطیہ فرماتے ہیں کہ جنگ قریظہ میں مجھے بھی صحابۂ کرام نے گرفتار کیا۔ چونکہ جوانوں کو قتل کیا جاتا تھا میرے بارے میں صحابہ کو تردّد ہوا کہ آیا میں بالغ ہوں یا نابالغ آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم نے فرمایا کہ اس کو ایک مخصوص طریقہ سے دیکھ لو چنانچہ ان کا معائنہ ہوا تو وہ نابالغ نکلے اس لیے ان کو قتل نہ

[1] :- تسوید النواظر ص ۹۱ ۔



کیا گیا۔ حاضر و ناظر کو کیا مصیبت ہے کہ بغیر کسی اشد مجبوری کے ایسے معائنہ کرنے کی اجازت دیتا ہے۔[1]

**جواب** :- معترض کی حماقت قابلِ داد ہے کہ صحابہ کے تردّد کو نبی اکرم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے عدم علم کی دلیل بنایا ہے۔ ہم پُوچھتے ہیں کہ اگر اس وقت تو حضور علیہ الصّلوٰۃ والسّلام اپنے علم کی بنا پر ان کو بتا دیتے اور اگر بعد میں تنہا صحابہ کو ایسا امر پیش آتا تو پھر وہ کیا کرتے۔ چونکہ معاملہ بڑا اہم تھا ایک جان کے قتل کرنے کی بات تھی۔ اس لیے حضور علیہ الصّلوٰۃ والسّلام نے صحابہ کو ایک خاص طریقہ کی تعلیم فرما دی۔

اسی طرح علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے واقعہ میں نبی علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے قول اَنْظُرُوْا اَیْنَ هُوَ سے ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے واقعہ میں مَنْ اَحَسَّ الْفَتَى الدَّوْسِيَّ سے آنحضرت علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے عدم علم پر دلیل پکڑنا بھی حماقت ہے کیونکہ یہ گفتگو عام عادت انسانی کی بنا پر تھی۔

**اعتراض** :- ایک مرتبہ ایک صحابی عُمدہ قسم کی کھجوریں جناب رسُول اللہ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کے پاس لایا تو آپ نے فرمایا کیا خیبر کی ساری کھجوریں اسی قسم کی ہوتی ہیں صحابی نے کہا نہیں خدا کی قسم سب ایسی نہیں ہوتیں۔[2]

**جواب** :- نبی اکرم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے سوال میں استفہام انکاری ہے ورنہ کوئی نہیں جانتا کہ کسی جگہ بھی کوئی جنس ایک ہی نوعیت کی نہیں ہوتی۔ دوسرے اس سوال سے کھجوروں کی عُمدگی اور صحابی کی داد مقصود تھی۔ تیسرے وہ اہلِ خیبر

[1] :- تسوید النواظر ص ۹۱ ۔ [2] :- بخاری شریف جلد ۱ ص ۲۹۰ ۔

ان کھجوروں کو ناجائز طریقہ سے خریدتے تھے جو کہ سوال کے بعد صحابی نے خود بیان فرمایا کہ ہم ان کھجوروں کے ایک صاع کو دوسری کھجوروں کے دو صاع کے بدلے خریدتے ہیں تو نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے منع فرمایا کہ ایسا نہ کیا کرو بلکہ اپنی کھجوروں کو قیمتاً فروخت کرو اور ان کھجوروں کو قیمتاً خریدا کرو۔

سبحان اللہ عالم ما کان و ما یکون کی کوئی حرکت بھی حکمت سے خالی نہ تھی۔ اگر یہ سوال نہ فرماتے تو ان کی اصلاح کیسے ہوتی؟ لیکن کور باطن کو آپ کے افعال میں حکمت کیسے نظر آسکتی ہے۔ حدیث شریف کی اصل عبارت یہ ہے

فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کُلُّ تَمْرِ خَیْبَرَ ھٰکَذَا فَقَالَ لَا وَاللّٰہِ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنَّا لَنَاْخُذُ الصَّاعَ مِنْ ھٰذَا بِالصَّاعَیْنِ بِالثَّلٰثَۃِ فَقَالَ لَا تَفْعَلْ بِعِ الْجَمْعَ بِالدَّرَاھِمِ ثُمَّ ابْتَعْ بِالدَّرَاھِمِ جَنِیْبًا[1]

ترجمہ:۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا خیبر کی تمام کھجوریں ایسی ہی ہوتی ہیں؟ اس نے جواب دیا نہیں خدا کی قسم اے اللہ کے رسول ہم ان کا ایک صاع دو صاع کے بدلے اور دو صاع تین صاع کے بدلے خریدتے ہیں۔ آپ نے فرمایا ایسا نہ کرو بیچو دیگر کھجوروں کو قیمت سے اور انہیں قیمت سے خریدو۔

اعتراض:۔ حضرت انس فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دفعہ راستہ میں کھجور کا ایک دانہ پایا۔ آپ نے فرمایا اگر مجھے یہ ڈر نہ ہوتا کہ یہ صدقہ کا ہوگا تو میں اس کو اٹھا کر کھا لیتا[2]

[1] :۔ بخاری شریف جلد ۲ صفحہ ۱۰۹۔ [2] :۔ مسلم شریف جلد ۱ صفحہ ۳۴۳۔



نوٹ:۔ خان صاحب فرماتے ہیں کہ اس حدیث میں عدم علم منصوص ہے۔

جواب:۔ ہم کہتے ہیں کہ اس حدیث میں سوائے خان صاحب کی جہالت کے اور کچھ بھی منصوص نہیں کیونکہ حدیث کی عبارت میں یوں ہے۔

لَوْ لَا اَنْ تَکُوْنَ مِنَ الصَّدَقَۃِ لَاَکَلْتُھَا۔

ترجمہ:۔ اگر یہ صدقہ کی نہ ہوتی تو میں اسے کھا لیتا۔

یعنی میرا نہ کھانا اسی وجہ سے ہے کہ یہ صدقہ کی ہے کیونکہ لولا کا استعمال شک کے لیے نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

لَوْ لَا اَنْ تَدَارَکَہٗ نِعْمَۃٌ مِّنْ رَّبِّہٖ لَنُبِذَ بِالْعَرَآءِ[1]

یعنی اگر حضرت یونس علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کا فضل نہ سنبھالتا تو ایک چٹیل میدان میں پھینک دیئے جاتے۔ گویا کہ اللہ تعالیٰ کے فضل نے ان کو سنبھالا اس لیے ان کو میدان میں نہ چھوڑا گیا بلکہ سرفراز فرمایا گیا الفاظ کے اعتبار سے حدیث کی عبارت اور قرآن مجید کی عبارت میں کوئی فرق ہے فَافْھَمْ وَتَدَبَّرْ۔

اسی طرح سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا فرمانا کہ جب آپ کی خدمت میں کوئی کھانا آتا تو آپ بغیر تحقیق کے نہ تناول فرماتے یہ بھی تعلیم اُمت کے لیے تھا کہ کھانے سے پہلے خوب تحقیق کر لو کہ آیا یہ کھانا تمہارے لیے جائز ہے یا نہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے حلال اور طیب کھانا کھانے کی تاکید فرمائی ہے۔

قارئین حضرات:۔ طائفہ وہابیہ نجدیہ کے اعتراضات سے ہم اس نتیجہ

[1] :۔ پ ۲۹ القلم ع ۲ آیت ۴۹۔

پر پہنچے ہیں کہ یہ طائفہ اُس وقت خوش ہوتا کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دُنیا میں تشریف لاتے اور تمام معاملات دنیاوی کو اپنے علم اور عرفان پر مبنی رکھتے ہوتے انجام دے کر دُنیا سے رُخصت ہو جاتے اور پیچھے آنے والوں کے لیے کوئی اُسوۂ حسنہ نہ چھوڑتے اور مخلوق خُدا ہر معاملہ میں پریشان حال پھرتی اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کا کوئی طریقہ نصیب نہ ہوتا اور نہ آپ کی اتباع کامل کسی کو نصیب ہوتی نہ یہ اولیاء کرام ہوتے جو کہ صراطِ مستقیم کے لیے نشان راہ ہیں نہ کتب احادیث ہوتیں جو کہ قرآن کی قولی اور فعلی تفاسیر ہیں۔ مخلوق خُدا کو اس طائفہ وہابیہ کے ہی رحم پر ڈال دیا جاتا جن کے ایک غوث (رشید احمد گنگوہی) کی یہ شان ہے کہ بھرے مجمع میں معشوق کو ساتھ لٹا لیتے[1] اور رات کو خواب دیکھتے تو مردوں کے ساتھ ہمبستری کا دیکھتے[2] اگر یہ سب کچھ ہوتا تب نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام مطلع علی الغیب بھی مانے جاتے اور حاضر و ناظر بھی۔ چونکہ اب آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام ہر معاملہ میں اپنا اسوۂ حسنہ چھوڑ گئے ہیں لہٰذا نہ مطلع علی الغیب ہیں اور نہ حاضر و ناظر۔

تَمَّتِ الْبَابُ الثَّانِيْ بِفَضْلِهٖ تَعَالٰى وَبِفَضْلِ
رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالتَّسْلِيْم
دَائِمًا اَبَدًا اَبَدًا

[1] :- ارواح ثلثہ ص۳۳۹ ۔ [2] :- تذکرۃ الرشید ص۲۱ ۔



# تیسرا (۳) باب

نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عداوت کی بنا پر خان صاحب گھڑوی کو تحریر کا شوق تو گدگدایا، لیکن سلیقہ تحریر سے بالکل نابلد ہیں۔ اہل علم میں سے جو بھی کوئی ان کی کتاب کو پڑھے گا اس پر یہ بات بالکل واضح ہو جائے گی۔ کہ کلام میں ربط و ضبط بالکل مفقود ہے۔ کلام کو موضوع سے خواہ کوئی تعلق اور نسبت ہو یا نہ ہو بس لکھ دینا ان کا کام ہے۔ چونکہ ہم جوابات دینے کے درپے ہیں اس لیے مجبوراً خان صاحب کی راہ ہی اختیار کی ہے تاکہ جوابات کو سوالات سے تحریری طور پر مطابقت ہو۔ خان صاحب اپنی کتاب کے تیسرے باب کو فقہاء کرام کی عبارتیں نقل کر کے یوں شروع فرماتے ہیں۔

رَجُلٌ تَزَوَّجَ اِمْرَأَةً بِغَيْرِ شُهُوْدٍ فَقَالَ الرَّجُلُ خدائے را و پیغمبر را گواہ کردیم قَالُوْا يَكُوْنُ كُفْرًا لِاَنَّهٗ اِعْتَقَدَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْلَمُ الْغَيْبَ وَهُوَ مَا كَانَ يَعْلَمُ الْغَيْبَ حِيْنَ كَانَ فِي الْاَحْيَاءِ فَكَيْفَ بَعْدَ الْمَوْتِ[1]

ترجمہ :- ایک شخص نے بغیر گواہوں کے ایک سے نکاح کیا اور بوقت نکاح عورت کو یوں کہا کہ (ہم خدا تعالےٰ اور اس کے

[1] :- فتاویٰ قاضی خان۔

رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گواہ کرتے ہیں، فقہاء کرام نے فرمایا کہ اس شخص کا یہ کہنا کفر ہے کیونکہ اس نے یہ اعتقاد کر لیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غیب جانتے ہیں حالانکہ آپ زندگی میں غیب نہیں جانتے تھے تو وفات کے بعد بھلا کیسے جانتے ہیں۔

اس کی مثل دیگر فقہاء کرام رحمہم اللہ علیہم اجمعین کی عبارتیں خان صاحب کو مفید اور ہمارے عقیدہ کو مضر نہیں۔ کیونکہ فقہاء کرام کا مطلب یہ ہے کہ اِنَّہٗ اِعْتَقَدَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَعْلَمُ الْغَیْبَ بِالْاِسْتِقْلَالِ

پہلا قرینہ :- قرینہ اس بات پر یہ ہے کہ ناکح کا عقیدہ یہ بھی تو ہے کہ اللہ تعالےٰ عالم الغیب بالاستقلال ہی ہے تو گواہی میں تساوی مستلزم ہے عقیدہ میں تساوی کو یہ یقیناً کفر ہے۔

دوسرا قرینہ :- فقہاء کرام نے یعلم الغیب کے عقیدہ کو جو کفر کہا ہے اس کو اگر عام رکھا جائے تو یَعْلَمُ الْغَیْبَ بِاِطْلَاعِہٖ تَعَالٰی کا عقیدہ رکھنا بھی کفر ٹھہرتا ہے حالانکہ یَعْلَمُ الْغَیْبَ بِاِطْلَاعِہٖ تَعَالٰی کے عقیدہ کو کفر کہنا خود کفر ہے کیونکہ قرآنی آیات کا انکار ہے اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔

عَالِمُ الْغَیْبِ فَلَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِهٖۤ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰی مِنْ رَّسُوْلٍ[1]

ترجمہ :- اللہ تعالیٰ غیب کا جاننے والا ہے وہ اپنے غیب پر کسی کو مطلع نہیں کرتا سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے۔

پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

[1] :- پ ۲۹ الجن ع ۲ آیت ۲۶۔



مَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِيْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ يَّشَآءُ[1]

ترجمہ :- نہیں ہے اللہ تعالےٰ کہ اطلاع دے تم کو غیب پر مگر چنتا ہے اپنے رسولوں میں سے جسے چاہتا ہے۔

لہٰذا اگر فقہاء کرام کی عبارت کی یہ توجیہ نہ کی جائے تو قرآن مجید کا انکار لازم آتا ہے فھو کفر صریح پھر تو خان صاحب کی بھی خیر نہیں کیونکہ یہ اپنی کتاب تسویۃ التواظر کے ص ۱۹ پر اقرار کر آئے ہیں کہ ایسے ایسے علوم و معارف دقائق و اسرار اللہ تعالےٰ نے آپ کو دیئے ہیں کہ نہ تو وہ کسی اور رسول کو عطا ہوئے نہ کسی فرشتہ مقرب کو۔ بلفظہٖ

اب خان صاحب سے سوال ہے کہ اگر فقہاء کرام کی عبارتوں کو علی الاطلاق رکھا جائے تو آپ دائرہ اسلام سے خارج اور از وقت تحریر آج تک بیوی سے ہمبستری زنا اور اولاد حرامی اور تمہارے گرو اشرف علی صاحب جو کہ زید، عمر، بکر ہر صبی، مجنون، بلکہ جمیع حیوانات اور بہائم کو بھی علم غیب تسلیم کرتے ہیں ان کا ٹھکانہ کہاں ہے؟

بلکہ سارے طائفہ وہابیہ نجدیہ دیوبندیہ سے سوال ہے کہ بعض علوم غیبیہ باطلاع اللہ تعالےٰ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے مانتے ہو یا نہیں۔ اگر مانتے ہیں تو فقہاء کی عبارت کے عموم کے تحت کافر ٹھہرتے ہو اگر نہیں مانتے تو نصوص قرآنیہ کے تحت کافر ٹھہرتے ہو۔ لہٰذا ہماری کی ہوئی توجیہ بغیر قبول کیے ان کے لیے کوئی چارہ نہیں۔

[1] :- پ ۴ آل عمران ع ۱۸ آیت ۷۹۔

**ہمارا عقیدہ:-** ہم اپنا عقیدہ پھر ایک مرتبہ واضح کر دیتے ہیں کہ اہلِ سنت وجماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا عُلُوْمُ اللّٰہِ بَعْضُ عُلُوْمٍ غَیْبِیَّۃٍ جو کہ اللہ تعالیٰ سے خاص ہیں اُن پر اطلاع رکھتے ہیں نہ آپ عالم بالذات ہیں اور نہ ہی آپ کا علم جمیع علوم غیبیہ کو محیط ہے پس یہ حق اور ثابت ہے اور یہ جو بعض کا کہ ہم نے تحریر کیا ہے یہ بعض بھی ایسا ہے کہ مخلوق کے نزدیک غیر متناہی اور عند اللہ متناہی ہے اور یہ ہم پر بہتان صریح ہے کہ ہم آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کو عالم بالذات اور محیط کل مانتے ہیں کیونکہ ہمارا ایمان ہے کہ جمیع معلومات الٰہیہ کا احاطہ قطعاً محال ہے اور علماء اہلسنت کی تحریروں اور تفسیروں میں جو جمیع مَاکَانَ وَمَا یَکُوْنُ کے عالم ہونے کا ذکر آتا ہے سو اس سے محیط کل لازم نہیں آتا بلکہ جمیع مَاکَانَ وَمَا یَکُوْنُ میں ہی علوم الٰہیہ کو منحصر کرنا تو جہالت ہے ہمارے علماء کرام فرماتے ہیں۔

عِلْمُ الْاَوْلِیَاءِ مِنْ عُلُوْمِ الْاَنْبِیَاءِ بِمَنْزِلَۃِ قَطْرَۃٍ مِنْ سَبْعَۃِ اَبْحُرٍ وَعِلْمُ الْاَنْبِیَاءِ مِنْ عِلْمِ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِھٰذِہِ الْمَنْزِلَۃِ وَعِلْمُ نَبِیِّنَا مِنْ عِلْمِ الْحَقِّ سُبْحَانَہٗ بِھٰذِہِ الْمَنْزِلَۃِ[1]

**ترجمہ:-** اولیاء کا علم بمقابلہ انبیاء کے علم کے ایسا ہے جیسا سات سمندروں میں سے ایک قطرہ اور علم انبیاء بمقابلہ ہمارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ایسا ہی ہے اور ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا علم بمقابلہ اللہ تعالیٰ کے علم کے ایسا ہی ہے۔

---

[1]:- شرح قصیدہ بردہ نور بخش توکلی ص ۲۳۲۔



مَاکَانَ وَمَا یَکُوْنُ کے جھگڑے یہ طائفہ وہابیہ اس لیے چڑتا ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کے علم کو اسی میں منحصر جانتا ہے۔ اب بعض فقہاء کرام کی عبارت تکفیر کے بارے دیگر فقہاء کرام کا خیال ملاحظہ فرمائیں علامہ شامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔

قَالَ فِی التَّاتَارْخَانِیَّۃِ وَفِی الْحُجَّۃِ ذُکِرَ فِی الْمُلْتَقَطِ اَنَّہٗ لَا یَکْفُرُ لِاَنَّ الْاَشْیَاءَ تُعْرَضُ عَلٰی رُوْحِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاَنَّ الرُّسُلَ یَعْرِفُوْنَ بَعْضَ الْغَیْبِ قُلْتُ بَلْ ذُکِرَ فِیْ کُتُبِ الْعَقَائِدِ اَنَّ مِنْ جُمْلَۃِ کَرَامَاتِ الْاَوْلِیَاءِ الْاِطِّلَاعَ عَلٰی بَعْضِ الْمُغَیَّبَاتِ[1]

**ترجمہ:-** تاتارخانیہ اور حجۃ میں ہے کہ صاحب ملتقط نے ذکر کیا ہے کہ اس قائل کی تکفیر نہ کی جائے۔ کیونکہ اشیاء پیش کی جاتی ہیں۔ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی رُوح مبارک پر اور یہ کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم بعض غیب جانتے ہیں۔ میں (یعنی علامہ شامی) کہتا ہوں بلکہ کُتب عقائد میں یہ ذکر ہے کہ جملہ کرامات اولیاء میں سے اطلاع علی بعض المغیبات بھی ہے۔

اور مُصنّف تقدیس الوکیل عن توہین رشید و خلیل لکھتے ہیں۔

ہر چند اس میں بہت کلام ہے مگر اس جگہ اتنا ہی جواب کافی ہے کہ رد المحتار علی الدر المختار اور حاشیہ طحطاوی وغیرہ ہما میں بسند تاتارخانیہ و فتاویٰ حجہ و ملتقط وغیرہا سے تصریح ہے۔ اِنَّ بِدَایَۃَ التَّکْفِیْرِ ضَعِیْفَۃٌ غَیْرُ صَحِیْحَۃٍ لِاَنَّ

---

[1]:- شامی جلد ۲ ص ۲۸۳۔

الاشیاء تعرض علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ویعرف بعض الغیب باعلام منہ بدلیل آیت عالم الغیب فلا یظہر علی غیبہ احدا الا من ارتضی من رسول بل الاطلاع علی بعض الغیوب من کرامات الاولیاء هذہ خلاصۃ ما فی رد المحتار وا الطحطاوی وھکذا فی المجموعۃ الخانی وغیرھا۔

یعنی روایت تکفیر ضعیف ہے صحیح نہیں کیونکہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر اشیاء پیش کی جاتی ہیں اور باعلام الٰہی بعض غیب جانتے ہیں۔ بدلیل اس آیت مذکورہ کے بلکہ بعض غیب پر اطلاع اولیاء کی کرامات میں داخل ہے۔

کیوں جی خان صاحب اگر عبارت کی توجیہہ بھی نہ کی جائے تو ایسی روایت جس کو فقہاء نے ضعیف کہا ہو سے مسلمانوں پر حکم کفر صادر کرنا کہاں کی ایمانداری ہے۔ بلکہ ابن نجیم تو فرماتے ہیں۔

الکفر شئ عظیم فلا اجعل المؤمن کافرا متی وجدت روایۃ لا یکفر[1]

ترجمہ:۔ کفر ایک بڑی بات ہے پس مسلمان کو کافر نہ بنا جبکہ تو اس کے عدم تکفیر کی روایت پائے۔

پھر فرماتے ہیں۔

لا یفتی بتکفیر مسلم امکن حمل کلامہ علی محمل حسن او کان فی کفرہ اختلاف ولو روایۃ ضعیفۃ[2]

ترجمہ:۔ نہیں فتویٰ دیا جائے گا مسلمان کی تکفیر کا اگر اس کے کلام کو اچھے محل

[1] بحر الرائق جلد ۵ صـ ۱۲۵۔ [2] بحر الرائق جلد ۵ صـ ۱۲۵۔



پر حمل کیا جانا ممکن ہو یا اس کے کفر میں اختلاف ہو اگرچہ روایت اختلاف ضعیف ہی کیوں نہ ہو۔

فقیہ ابن نجیم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ان تصریحات کے بعد روایت تکفیر کے ضعیف ہونے میں کوئی شک باقی نہیں رہا اور علامہ شامی اور علامہ طحطاوی رحمۃ اللہ علیہما کی بات بالکل حق اور صحیح ثابت ہوئی۔

## ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی عبارت کا جواب۔

ملا علی قاری نے مسایرہ کی جو عبارت نقل کی ہے کہ

ذکر الحنفیۃ تصریحا بالتکفیر باعتقاد ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یعلم الغیب۔

ترجمہ:۔ فقہاء احناف نے تصریح کی ہے کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام علم غیب جانتے ہیں یہ عقیدہ کفر ہے۔

اس کا بھی وہی مطلب ہے کہ یعلم الغیب بالاستقلال کیونکہ اس عبارت سے پہلے ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ خود فرماتے ہیں۔

اعلم ان الانبیاء لم یعلموا المغیبات من الاشیاء الا ما اعلمھم اللہ تعالیٰ[1]

ترجمہ:۔ جان تو کہ انبیاء اشیاء غیب کو نہیں جانتے مگر جو اللہ تعالیٰ نے ان کو بتلایا ہو۔

ثابت ہوا علم الغیب بالاستقلال کا عقیدہ ہی کفر ہے۔

اس مقام پر خان صاحب کی ایک اور حماقت ملاحظہ ہو۔

[1] شرح فقہ اکبر صـ ۱۹۵۔

آپ فرماتے ہیں، ذاتی اور عطائی کا قصہ چھیڑنا ہی بیکار اور باطل ہے اگر کوئی شخص یہ کہے کہ میں اللہ تعالےٰ کو ذاتی طور پر الٰہ اور خالق مانتا ہوں اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بلکہ دیگر بزرگوں کو عطائی طور پر الٰہ اور خالق تسلیم کرتا ہوں تو کیا ایسا شخص مسلمان رہے گا [1]

قارئین خود فیصلہ فرمائیں کہ :-

کوئی صاحب علم اور عقل سلیم بھی ایسی لچر باتیں لکھ سکتا ہے؟

جہلاء کی ایسی خرافات کا جواب بھی اہل علم پر ضروری ہے؟

ہم خان صاحب سے صرف اتنی گذارش کرتے ہیں کہ اگر آپ صفتِ الوہیت کا عطائی طور پر ملنا یا اللہ تعالیٰ کا الوہیت عطا فرمانے کا اقرار کرنا ثابت کر دیں جیسا کہ علم غیب عطا کرنے کا اقرار قرآن مجید میں موجود ہے تو کسی میں صفت الوہیت عطائی تسلیم کرنا عین ایمان ہوگی ۔ ورنہ تو آپ کا یہ قیاس مع الفارق اور سراسر شیطانی ہوگا۔

خان صاحب نے مفتی احمد یار خاں صاحب گجراتی دامت برکاتہم پر ایک یہ بھی اعتراض کیا ہے کہ عرض اعمال کی صحیح سند کے ساتھ کونسی متواتر حدیث موجود ہے [2]

ہم عرض کرتے ہیں کہ سوال صرف کم علمی کی بنا پر کیا ہے ورنہ قرآن مجید فرماتا ہے۔

وَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُوْلُهٗ [3]

ترجمہ :- عنقریب دیکھیگا اللہ تعالےٰ تمہارے عمل اور اُس کا

---

[1] :- تسویدالنواظر ص ۔ [2] :- تسویدالنواظر ص ۔

[3] :- پ ۱۱ توبہ ع ۱۱ آیت ۹۴ ۔



رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام۔

دیکھیو ایک ہی فعل ہے اور فاعل دو، جیسا دیکھنا اللہ تعالےٰ کے لیے ثابت کیا جائے گا ویسا ہی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے صرف قدرت رویت میں فرق ہے کہ اللہ تعالےٰ کی ذاتی اور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لیے بعطاء اللہ تعالےٰ کم از کم اس آیت سے عرض اعمال تو ضرور ثابت ہے۔

دُوسری آیت کریمہ :-

عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ [1]

ترجمہ :- گراں گزرتی ہے آپ پر تمہاری تکلیف ۔

اس آیت سے بھی اول تو مشاہدہ اعمال ورنہ عرض اعمال تو یقیناً ثابت ہے ۔ ایسی ہی اور بہت سی آیات پیش کی جا سکتی ہیں کیا خان صاحب کو اب بھی حدیث متواتر کی تلاش باقی رہے گی اور خان صاحب ہی فرمائیں کہ آپ اپنی کتاب میں کتنی احادیث متواترہ لائے ہیں۔ (جواب مدلل)

## خان صاحب کی لن ترانی یعنی اعتراض :-

فرماتے ہیں، ہم فریق مخالف کو دعوت فکر دیتے ہیں اور یہ مطالبہ کرتے ہیں کہ وہ مسلّم فقہا احناف کی دو شہادتیں بلکہ ایک ہی شہادت اور حوالہ پیش کر دے کہ جو شخص آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ہر مجلس نکاح میں حاضر و ناظر تسلیم نہیں کرتا یا جو یہ عقیدہ رکھتا ہو کہ آپ کو ہر عقد نکاح کا علم نہیں یا جو شخص یہ کہتا ہے کہ آپ ہر جگہ حاضر و ناظر نہیں یا آپ کو علم غیب کلی عطا نہیں ہوا وہ کافر ہے [2]

---

[1] :- پ ۱۱ توبہ ع ۱۶ آیت ۱۲۸ ، [2] :- تسویدالنواظر ص ۔

جواب :۔ ہم بات کو طول نہیں دیتے صرف اتنا عرض کر دیتے ہیں، کہ خان صاحب صرف اتنا کہہ دیں کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام شاہد نہیں ہیں اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو بعض علوم غیبیہ پر اطلاع نہیں (جس میں ما کان و ما یکون داخل ہے) دی، پھر دیکھیں کہ کتنی شہادتیں پیش کی جاتی ہیں، فقہاءِ کرام کوئی خان صاحب کی مانند نہیں ہیں وہ جانتے ہیں کہ حکم تکفیر کہاں کہاں جاری ہوتا ہے۔

اعتراض :۔ یہاں خان صاحب نے اس بات پر ختم کیا ہے کہ علامہ ابن نجیم فرماتے ہیں۔

قَالَ عُلَمَائُنَا مَنْ قَالَ اَرْوَاحُ الْمَشَائِخِ حَاضِرَۃٌ تَعْلَمُ یَکْفُرُ۔

ترجمہ :۔ ہمارے علماء نے فرمایا کہ جو شخص یہ کہے کہ بزرگوں کی روحیں حاضر ہیں اور جانتی ہیں وہ کافر ہے۔

جواب :۔ اس عبارت کی بہت سی توجیہیں ہو سکتی ہیں۔

اَرْوَاحُ الْمَشَائِخِ حَاضِرَۃٌ جملہ اسمیہ ہے جو کہ دوام پر دلالت کرتا ہے اور ہر وقت ہر جگہ بھی مفہوم ہے اور جمیع مشائخ بھی مراد ہیں۔ سو وجہ تکفیر یہ بھی ہو سکتی ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یَعْلَمُ مُسْتَقَرَّھَا وَمُسْتَوْدَعَھَا یعنی اللہ جانتا ہے اس کی جگہ حیات میں اور بعد الموت کے، لہٰذا قائل ایک ایسی بات کا دعویٰ کرتا ہے جو مغیبات میں سے ہے۔ لیکن اس عبارت کو اس بات پر دلیل نہیں بنایا جا سکتا کہ اولیاء اللہ میں سے کسی کی بھی روح مبارک کسی وقت کسی جگہ بھی حاضر نہیں ہو سکتی۔

علامہ حسن العدوی الحمزاوی فرماتے ہیں۔



فَاِنَّ لِلْاَوْلِیَاءِ فِی الْبَرْزَخِ الْاِنْطِلَاقَ وَالسَّرَاحَ لِاَرْوَاحِھِمْ بَلْ لِاَشْبَاحِھِمْ کَمَا حَقَّقَہٗ عُمْدَۃُ الْمُحَدِّثِیْنَ وَلَیْثُ الْعَارِفِیْنَ اَلَّذِیْ کَانَ یَجْتَمِعُ بِالنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقْظَۃً اَلْمُحَقِّقُ سَیِّدِیْ عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ اَبِیْ جَمْرَۃَ۔[1]

ترجمہ :۔ پس بیشک اولیاء کی ارواح کے لیے عالم برزخ میں آزادی ہے بلکہ اُن کے اجسام کے لیے بھی جیسا کہ تحقیق فرمائی ہے عمدۃ المحدثین اور لیث العارفین جو ملتے تھے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو حالت بیداری میں محقق سیدی عبد اللہ بن جمرۃ (رحمۃ اللہ علیہم اجمعین)۔

تَمَّتِ الْبَابُ الثَّالِثُ بِحَوْلِہٖ تَعَالٰی وَبِکَرَمِ رَسُوْلِہٖ

اَلْمَامُوْنُ عَالِمِ مَا کَانَ وَمَا یَکُوْنُ لَیْسَ

عَطَاءُ رَبِّہٖ بِمَمْنُوْنٍ وَلَوْ کَرِہَ

الْکَافِرُوْنَ۔

[1] :۔ مشارق الانوار ص ۱۱۔

# چوتھا باب

اس باب میں خان صاحب نے اہل سنت کے دلائل حاضر و ناظر کا جواب دینے میں ایڑی چوٹی کا زور لگایا ہے مگر ناکامی کا منہ ہی دیکھنا پڑا اور آیات قرآنیہ کے شان نزول اور مقدم اور مؤخر کی لایعنی بحث چھیڑی ہے۔ اہل سنت و جماعت کے دلائل مسئلہ حاضر و ناظر پر مندرجہ ذیل ہیں۔

آیت نمبر ۱ :۔ وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَاۗءَ عَلَي النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا۔[1]

ترجمہ :۔ اسی طرح ہم نے تمہیں عادل امت بنایا تاکہ تم لوگوں پر گواہ ہو اور رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تم پر گواہ ہوں۔

خان صاحب نے اس آیت مبارک میں اُمَّةً وَّسَطًا کا ترجمہ بہتر امت کیا ہے۔[2]

آیت نمبر ۲ :۔ فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍۢ بِشَهِيْدٍ وَّجِئْنَا بِكَ عَلٰي هٰٓؤُلَاۗءِ شَهِيْدًا۔[3]

ترجمہ :۔ پس کیا حال ہوگا جب ہم ہر امت میں سے ایک گواہ لائیں

---

۱ :۔ پ۲ البقرہ ع۱ آیت ۱۴۳۔ ۲ :۔ تسکین الخواطر ص۹۱۔

۳ :۔ پ۵ النساء ع۶ آیت ۴۱۔



گے اور آپ کو ان سب پر گواہ لائیں گے۔

آیت نمبر ۳ :۔ لِيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ شَهِيْدًا عَلَيْكُمْ وَتَكُوْنُوْا شُهَدَاۗءَ عَلَي النَّاسِ۔[1]

ترجمہ :۔ تاکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تم پر گواہ ہوں اور تم لوگوں پر گواہ ہو۔

آیت نمبر ۴ :۔ يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا۔[2]

ترجمہ :۔ اے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام بیشک بھیجا ہے ہم نے آپ کو گواہ۔

آیت نمبر ۵ :۔ اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا شَاهِدًا۔[3]

ترجمہ :۔ بیشک بھیجا ہے ہم نے تمہاری طرف رسول گواہ۔

تمام عربی لغات میں شاہد شہید کا معنی گواہ دیکھنے والا ہی کیا گیا ہے امام راغب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔

اَلشُّهُوْدُ وَالشَّهَادَةُ اَلْحُضُوْرُ مَعَ الْمُشَاهَدَةِ اِمَّا بِالْبَصَرِ اَوْ بِالْبَصِيْرَةِ۔[4]

ترجمہ :۔ حاضر ہونا اور گواہی کے معنی موجودگی بمع مشاہدہ ہے اور مشاہدہ خواہ بصر سے ہو یا بصیرت سے۔

پھر فرماتے ہیں۔

اَلشُّهُوْدُ بِالْحُضُوْرِ الْمُجَرَّدِ اَوْلٰى وَالشَّهَادَةُ

---

۱ :۔ پ۱۷ ع۱۰ ۔ ۲ :۔ پ۲۲ احزاب ع۶ آیت ۴۵۔

۳ :۔ پ۲۹ مزمل ع۱۲ آیت ۱۵۔ ۴ :۔ مفردات راغب ص۲۶۹۔

مَعَ الْمُشَاهَدَةِ اَوْلٰی[1]

ترجمہ :۔ موجودگی میں صرف حاضر ہونا ہی اولیٰ ہے اور شہادت میں گواہی مع المشاہدہ اولیٰ ہے۔

ثابت ہوا کہ گواہی میں اولیٰ اور افضل گواہی مع المشاہدہ ہی ہے اور یہ اصل معنی ہیں شہید کے اور شہادت بالتسامع اس سے کم مقام رکھتی ہے۔

فقہاء کرام نے یہ معنی ہی بیان فرمائے ہیں۔ فقیہ شمس الدین بن محمد خراسانی فرماتے ہیں۔

اَلشَّهِيْدُ مِنَ الشُّهُوْدِ اَيِ الْحُضُوْرِ اَوْ مِنَ الشَّهَادَةِ اَيِ الْحُضُوْرِ مَعَ الْمُشَاهَدَةِ بِالْبَصَرِ وَالْبَصِيْرَةِ۔[2]

ترجمہ :۔ شہید یا شہود بمعنی حاضر سے ہے یا شہادت بمعنی حاضر مع المشاہدہ سے ہے مشاہدہ خواہ بصر سے ہو یا بصیرت سے۔

پھر فرماتے ہیں۔

اَلشَّهَادَةُ الْحُضُوْرُ مَعَ الْمُشَاهَدَةِ بِالْبَصَرِ اَوِ الْبَصِيْرَةِ كَمَا فِي الْمُفْرَدَاتِ[3]

ترجمہ :۔ شہادت بمعہ مشاہدہ حاضر ہونے کو کہتے ہیں جیسا کہ مفردات امام راغب میں ہے۔

درالمختار میں ہے۔

شَرَائِطُ التَّحَمُّلِ ثَلٰثَةٌ الْعَقْلُ الْكَامِلُ وَقْتَ التَّحَمُّلِ

---

[1] :۔ مفردات امام راغب صـ ۲۶۹ ۔ [2] جامع الرموز جلد ۱ صـ ۱۲۹ ۔

[3] جامع الرموز جلد ۲ صـ ۴۹۳ ۔



اَلْبَصَرُ وَمُعَايَنَةُ الْمَشْهُوْدِ بِهٖ اِلَّا فِيْمَا يَثْبُتُ بِالتَّسَامُعِ۔ (رد المختار کتاب الشہادۃ)

ترجمہ :۔ تحمل شہادت کی تین شرطیں ہیں وقت تحمل عقل کامل ہونا اور بصر کا ہونا (یعنی اندھا نہ ہو) اور مشہود بہ کا معائنہ کرنا مگر ان بعض امور میں جن میں تسامع سے شہادت ثابت ہو جاتی ہے۔

پھر فرماتے ہیں۔

لَا يَشْهَدُ اَحَدٌ بِمَا لَمْ يُعَايِنْهُ بِالْاِجْمَاعِ اِلَّا فِيْ عَشَرَةٍ۔

ترجمہ :۔ اس بات پر اجماع ہے کہ بغیر معائنہ کے گواہی نہ دی جائے مگر دس امور ایسے ہیں کہ ان میں گواہی سنی سنائی بھی مقبول ہے۔

اور قدوری میں ہے کہ

لَا تُقْبَلُ شَهَادَةُ الْاَعْمٰى۔[1]

ترجمہ :۔ نابینا کی گواہی مقبول نہیں۔

فقہاء کرام کی ان تصریحات سے واضح ہے کہ گواہی میں اصل حاضری بمعہ معائنہ ہی ہے اور یہ گواہی ہر باب میں مقبول ہے۔ بخلاف سنی ہوئی گواہی کے کیونکہ وہ صرف چند بابوں میں مقبول باقی سب میں مردود ہے اور خان صاحب خود تحریر فرماتے ہیں کہ قدوری میں ہے کہ گواہ کے لیے درست نہیں کہ بن دیکھے کسی چیز کی شہادت دے مگر نسب، موت، نکاح، جماع، قاضی اور جج کی تقرری کی شہادت بن دیکھے بھی درست ہے۔[2]

---

[1] :۔ قدوری صـ ۲۱۶ ۔ [2] :۔ تنویر الخواطر صـ ۱۱۲ ۔

اور پھر لکھتے ہیں کہ صاحب ہدایہ اس عبارت کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

اِنَّمَا یَجُوْزُ لِلشَّاھِدِ اَنْ یَّشْھَدَ بِالْاِشْتِھَارِ وَذَالِکَ بِالتَّوَاتُرِ اَوْ اِخْبَارِ مَنْ یَّثِقُ بِہٖ[1]

ترجمہ :- یعنی جو چیز کہ تواتر کی وجہ سے مشہور ہو جائے یا کسی ثقہ اور معتبر نے خبر دی ہو تو شاہد کو جائز ہے کہ گواہی دے دے۔

ان مذکورہ حوالوں سے بھی یہ ظاہر ہے کہ سُنی سنائی گواہی کا مقام جواز ہی ہے اور افضل واولیٰ گواہی بعد معائنہ ہی ہے۔

سو جب نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا شاہد ہونا قرآن مجید سے ثابت ہے تو جزوی واقعات خواہ کیسے ہی ہوں اُن کے ساتھ قرآن کریم سے معارضہ درست نہیں خان صاحب کو چاہیئے کہ جس طرح اہل سُنّت کے پاس قطعی الثبوت اور قطعی الدلالت دلیلیں موجود ہیں اسی طرح وہ بھی مقابلہ میں قطعی الثبوت اور قطعی الدلالت دلائل پیش کریں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام شاہد نہیں ہیں۔ واقعات سے کھینچا تانی کرکے ہرگز آپ کامیابی کا منہ نہ دیکھیں گے اور قرآن کریم کی آیت لِتَکُوْنُوْا شُھَدَآءَ عَلَی النَّاسِ جو کہ صحابہ کے بارے میں ہے یہ بھی ہمارے خلاف نہیں کیونکہ صحابہ کرام کی یہ گواہی شہادت بالتسامع کے قبیل سے ہے اس سے شہادت کا مفہوم اصلی مُراد لینا محض نادانی ہے کیونکہ یہ بات قطعی طور پر ثابت ہے صحابہ کرام انبیاء سابقین کے وقت موجود نہ تھے۔ لہٰذا یہ شہادت مع المشاہدہ کیسے ہو سکتی ہے اور منکرین تبلیغ

---

[1] :- تسوید النواظر ص ۱۱۲۔



کا روزِ قیامت صحابہ پر سوال کرنا کہ تم تو ہمارے وقت میں موجود ہی نہ تھے تو گواہی کیسی اور اللہ تعالےٰ کا منکرین کی اس جرح کو مقبول رکھتے ہوئے صحابہ سے اپنی سچائی پر گواہی کا مطالبہ کرنا یہ اس بات کا بیّن ثبوت ہے کہ گواہی میں حاضری بعد معائنہ ہی اصل ہے ورنہ منکرین کو جرح کا موقع ہی نہ دیا جاتا یا اُن کی جرح کو مُسترد کیا جاتا۔ لہٰذا لِتَکُوْنُوْا شُھَدَآءَ عَلَی النَّاسِ کے ساتھ معارضہ بے شعوری ہے۔

اور حضرت خزیمہ بن ثابت کا واقعہ بھی خان صاحب کو مُفید نہیں کیونکہ حضرت خزیمہ کی شہادت کے وقت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کا فرمانا کہ (بِمَ تَشْھَدُ) تم کیسے شہادت دیتے جب تم وقت بیع موجود ہی نہ تھے۔ اس سے بھی ثابت ہوا کہ گواہی میں اصل حضور مع المشاہدہ ہی ہے۔

پس بحمدہٖ تعالیٰ قرآن، حدیث شریف، فقہاء کرام کے اقوال سے ثابت ہو گیا کہ گواہی میں اصل موجودگی بعد معائنہ ہی ہے، اس اصل مفہوم کے اعتبار سے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شہادت مع المشاہدہ ثابت ہوئی کیونکہ اصل سے عدول بلاوجہ ہرگز ہرگز جائز نہیں جب تک کوئی دلیل قطعی اور قطعی الثبوت ہمیں مفہوم اصلی سے عدول پر مجبور نہ کرے ہرگز عدول نہ کیا جائے گا۔ لفظ شاہد جو نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لیے آیا اس لفظ کو اپنے اصل معنیٰ پر قائم رکھنے سے نہ تو کوئی دلیل قطعی مانع ہے اور نہ ہی کوئی محال لازم آتا ہے۔

چونکہ مشاہدہ کے دو طریقے ہیں مشاہدہ بالبصر اور مشاہدہ بالبصیرۃ پہلے کی یہ صُورت ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام جسم اطہر کے ساتھ خود ہر جگہ موجود ہو اور مشاہدہ بالبصر فرمادیں دوسرے کی صُورت یہ ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنے مقام مُبارک سے ہی چشم بصیرت سے معائنہ فرمادیں۔ دونوں صُورتیں عقلاً

اور نقلاً جائز اور ممکن ہیں۔

## صورت اول یعنی نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مشاہد بالبصر

نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا جسم پاک سے ہر جگہ حاضر ہونا، نقلاً اور عقلاً جائز ہے۔ اس کے متعلق الامام العلامۃ الشیخ علی نور الدین الحلبی المتوفی ۱۰۴۴ھ فرماتے ہیں۔

**دلیلِ اول:۔** فَمِنَ الدَّلِیْلِ النَّقْلِیِّ مَا رَوَیْنَا فِیْ عَوَالِیْنَا الصَّحِیْحَۃِ فِیْ مَسَانِیْدِھَا الثَّابِتَۃِ الرَّجِیْحَۃِ کَمَا ھُوَ ثَابِتٌ عِنْدَ جَمِیْعِ الْحُفَّاظِ وَعِنْدَ جَمِیْعِ اَھْلِ الْمَعَانِیْ وَالْاَلْفَاظِ مِنْ اَنَّہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَیْلَۃَ الْاِسْرَاءِ رَاٰی اَخَاہُ مُوْسٰی عَلَیْہِ السَّلَامُ قَائِمًا یُصَلِّیْ فِیْ قَبْرِہٖ وَجَاءَ نَبِیُّنَا اِلٰی بَیْتِ الْمَقْدِسِ فَرَاٰہُ اَیْضًا بَیْنَ یَدَیْہِ وَصَلّٰی مُوْسٰی خَلْفَہٗ مُقْتَدِیًا بِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثُمَّ فَارَقَہٗ وَصَعِدَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِلَی السَّمَاءِ الرَّابِعَۃِ فَوَجَدَہٗ فِیْھَا اَوْ فِیْ غَیْرِھَا فَاِنْ کَانَ ھٰذَا مُوْسٰی وَھُوَ دُوْنَ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِی الرُّتْبَۃِ فَنَبِیُّنَا بِکَوْنِہٖ مَوْجُوْدًا فِیْ کُلِّ مَکَانٍ وَکَوْنِہٖ مُقِیْمًا فِیْ قَبْرِہٖ اَجْدَرُ وَاَحَقُّ وَاَحْرٰی وَاَوْلٰی

مَنْقُوْلًا مِنَ الرِّسَالَۃِ الْمُسَمّٰی (تَعْرِیْفُ اَھْلِ الْاِسْلَامِ وَالْاِیْمَانِ بِاَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا یَخْلُوْ مِنْہُ



مَکَانٌ وَّلَا زَمَانٌ) لِنُوْرِ الدِّیْنِ الْحَلَبِیِّ الَّتِیْ مُنْدَرِجَۃٌ فِی الْکِتَابِ[1]

ترجمہ:۔ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حاضر ہونے کی دلیل نقلی یہ ہے جو کہ صحیح کتب احادیث میں موجود ہے اور تمام حفاظ حدیث کے نزدیک ثابت ہے کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے معراج کی رات حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اپنی قبر میں نماز پڑھتے دیکھا پھر بیت المقدس پہنچے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام کو وہاں پہلے ہی موجود پایا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے آپ کے پیچھے نماز پڑھی پھر نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کو وہیں چھوڑ کر چوتھے آسمان پر پہنچے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام کو وہاں پایا پس جب حضرت موسیٰ علیہ السلام جن سے ہمارے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام درجے میں بہت بلند ہیں کا یہ حال ہے تو ہمارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ہر جگہ موجود ہونا اور اپنی قبر انور میں بھی تشریف فرما ہونا حق اور بدرجہ اولیٰ ہے۔

**دلیلِ دوم:۔** دوسری دلیل نقلی یہ ہے کہ احادیث صحیحہ سے ثابت ہے کہ فرشتے قبر کے اندر صاحب قبر کے پاس حاضر ہوتے ہیں جن میں سے ایک کا نام نکیر ہے اور یہ دونوں فرشتے ایک ہی وقت بیشمار جگہوں پر بیشمار قبروں میں موجود ہوتے لہٰذا نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ہر جگہ حاضر ہونا کوئی محال نہیں بلکہ منکر نکیر والی احادیث سے ہی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا حاضر ہونا بھی ثابت ہے۔

---

[1] (جَوَاھِرُ الْبِحَارِ) لِیُوْسُفَ بْنِ اِسْمَاعِیْلَ النَّبْھَانِیِّ الجلد الثانی ص۔

علامہ حلبی مرحوم فرماتے ہیں۔

إِنَّ الْمَلَكَيْنِ يَقُوْلَانِ لِلْمَقْبُوْرِ مَا تَقُوْلُ فِيْ هٰذَا الرَّجُلِ وَ
اِسْمُ الْإِشَارَةِ لَا يُشَارُ بِهٖ إِلَّا لِحَاضِرٍ هٰذَا هُوَ الْأَصْلُ
فِيْ حَقِيْقَةِ مَعْنَاهُ وَأَمَّا قَوْلُ الْعُلَمَاءِ أَنَّهٗ أَنْ يَكُوْنَ حَاضِرًا
ذِهْنًا فَلَا سَبِيْلَ إِلَيْهِ هٰهُنَا لِأَنَّا نَقُوْلُ لَهٗ مَا الَّذِيْ دَعَا
إِلَى التَّجَوُّزِ وَالْعُدُوْلِ عَنِ الْحَقِيْقَةِ إِلٰى ذٰلِكَ فَوَاجِبٌ أَنْ
يَكُوْنَ حَاضِرًا بِجَسَدِهِ الشَّرِيْفِ بِلَا كَلَامٍ[1]

ترجمہ :- دونوں فرشتے صاحب قبر سے سوال کرتے ہیں کہ تو اس
شخص کے حق میں کیا کہتا ہے اور ہذا اسم اشارہ ہے جس سے حاضر
کی طرف ہی اشارہ کیا جاتا ہے اور یہ ہی اصل اور حقیقی معنی ہیں،
اور بعض علماء نے کہا ہے کہ آپ مسئول کے ذہن میں حاضر ہوتے
ہیں تو ہم کہیں گے کہ حقیقی معنی سے تجوز اور عدول کی کونسی دلیل
ہے پس واجب ہے کہ آپ اپنے جسم پاک سے ہی حاضر ہوتے
ہیں۔ اس میں کلام کی گنجائش نہیں۔

ان دونوں نقلی دلیلوں کا کوئی اہل علم نافع اور عقل سلیم انکار نہیں کر
سکتا ہے اب رہا براہین عقلیہ اس صورت اول پر وہ بھی ہم عرض کر دیتے
ہیں جن کے بعد کسی انسان کے لیے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو حاضر و ناظر
تسلیم کیے بغیر کوئی چارہ نہیں۔

دلیل اول :- موجودات میں سے کسی کو بھی اس بات کا انکار نہیں ہے

[1] :- جواہر البحار جلد ۲ ص ۱۹۔



نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام تمام موجودات کی روح ہیں، کیا باوجود زندہ ہونے
کے انسان کے بدن کا کوئی جز روح سے خالی ہے لہٰذا ثابت ہوا کہ موجودات
کا کوئی جز بھی آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام سے خالی نہیں۔

دلیل دوئم :- علامہ علی نورالدین حلبی فرماتے ہیں،

حَكَى الْجَلَالُ السُّيُوْطِيُّ وَغَيْرُهٗ فِي الْكِتَابِ الْمَذْكُوْرِ (وَهُوَ فِيْ تَنْوِيْرِ
الْحَلَكِ بِإِمْكَانِ رُؤْيَةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْمَلَكِ)
وَغَيْرِهٖ أَنَّ الْعَارِفَ أَبَا الْعَبَّاسِ الطَّنْجِيَّ قَالَ ذَهَبْتُ إِلَى
الْأُسْتَاذِ أَحْمَدَ الرِّفَاعِيِّ لِيُسَلِّكَنِيْ فَقَالَ لِيْ هَلْ عَرَفْتَ
رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذْهَبْ إِلٰى شُيَيْخِكَ
عَبْدِ الرَّحِيْمِ الْقَنَاوِيِّ لِيُعَرِّفَكَ بِهٖ لِيَصِحَّ لَكَ السُّلُوْكُ
قَالَ فَذَهَبْتُ إِلَيْهِ فَقَالَ لِيْ اِذْهَبْ إِلٰى بَيْتِ الْمَقْدِسِ يُكْشَفُ
لَكَ عَنْ ذٰلِكَ فَلَمَّا جِئْتُ بَيْتَ الْمَقْدِسِ كَشَفَ اللّٰهُ تَعَالٰى
عَنْ بَصَرِيْ فَرَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَلَأَ
السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ وَالْعَرْشَ وَالْكُرْسِيَّ وَمَلَأَ سَائِرَ الْأَقْطَارِ
وَالْأَكْوَانِ[1]

ترجمہ :- امام جلال الدین سیوطی نے اپنی کتاب تنویر الحلک میں اور
دیگر علماء نے اپنی دیگر کتابوں میں ذکر کیا ہے کہ عارف ابا العباس الطنجی
رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں استاد احمد رفاعی کی خدمت میں حاضر
ہوا تاکہ مجھے طریقہ سلوک تعلیم فرما دیں آپ نے فرمایا کیا تو نے

[1] :- جواہر البحار جلد ۲ ص ۱۱۔

نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو پہچانا ہے، جا اپنے شیخ عبدالرحیم
قنادی کے پاس کہ وہ تجھے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی معرفت کرا
دیں تاکہ تیرا طریقہ سلوک صحت کو پہنچے۔ آپ فرماتے ہیں کہ پھر میں
استاذ مذکور کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ بیت المقدس
کی طرف جا۔ وہاں تیرے لیے یہ انکشاف ہو جائے گا پس جب
میں بیت المقدس پہنچا تو اللہ تعالیٰ نے میری نظر سے حجاب اٹھا
دیا پس میں نے دیکھا کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام سے تمام آسمان
اور زمینیں عرش اور کرسی اور تمام اطراف و کائنات پُر ہیں۔

امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی جلالت شان کسی اہل علم پر
مخفی نہیں۔ عارف عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ جو کہ اپنے زمانے کے قطب
ہیں، میزان کبریٰ میں امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں
فرماتے ہیں کہ۔

آپ کی وہ شخصیت ہے جن کو نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حالتِ
بیداری میں پچھتر مرتبہ اپنی ملاقات کا شرف بخشا ہے۔ اسی طرح اولیاء عارفین
مختلف مقاموں پر نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ملاقات سے حالت بیداری
میں مشرف ہوتے رہے ہیں جس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ حجاب ہماری
طرف سے ہے اپنے گناہوں کی بنا پر۔ ورنہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے
ہر جگہ موجود ہونے میں کوئی شک نہیں۔

کتاب الابریز میں ہے۔

سَمِعْتُ مِنْ بَعْضِ الثِّقَاتِ مِمَّنْ كَانَ يَرَى النَّبِيَّ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْيَقْظَةِ يَقُوْلُ ذَهَبْنَا إِلَى الْحَجِّ



فَلَمَّا زُرْتُ قَبْرَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَخَذَتْنِي
حَالَةٌ وَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا ظَنَنْتُ أَنِّي أَصِلُ إِلَى مَدِيْنَتِكُمْ
ثُمَّ أَرْجِعُ إِلَى فَاسٍ فَسَمِعْتُ صَوْتًا مِنْ قِبَلِ الْقَبْرِ الشَّرِيْفِ
وَهُوَ يَقُوْلُ إِنْ كُنْتُ مَخْزُوْنًا فِي هٰذَا الْقَبْرِ فَمَنْ جَاءَ مِنْكُمْ
فَلْيَبْقَ هٰهُنَا وَإِنْ كُنْتُ مَعَ أُمَّتِي حَيْثُمَا كَانَتْ فَارْجِعُوْا
إِلَى بِلَادِكُمْ قَالَ فَرَجَعْتُ إِلَى بِلَادِي[1]

ترجمہ: سیدنا احمد بن المبارک السجلماسی فرماتے ہیں کہ سنا ہے
میں نے ایک ایسے معتبر شخص سے جو کہ حالات بیداری میں نبی
اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ملاقات کرتے تھے کہ انہوں نے
کہا کہ ہم حج کے لیے گئے اور جب رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام
کی قبرِ انور پر پہنچے تو مجھ پر حالت رقت طاری ہو گئی اس نے عرض
کیا یا رسول اللہ میرا خیال نہ تھا کہ میں آپ کے شہر مبارک میں
پہنچ کر پھر واپس اپنے شہر فاس کو لوٹ آؤں۔ تو قبرِ انور سے نبی اکرم
علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ اگر تو میں اس قبر میں بند ہوں تو تم
جو یہاں آئے ہو یہاں پر ہی رہو۔ اگر میں اپنے اُمتی کے ساتھ ہوں
جہاں بھی وہ ہو تو تم اپنے شہروں کو واپس چلے جاؤ۔ وہ فرماتے
ہیں کہ پھر میں اپنے شہر فاس کو واپس آ گیا۔

اور علامہ نور الدین حلبی لکھتے ہیں کہ

كَانَ السَّيِّدُ أَبُو الْعَبَّاسِ الْمُرْسِيُّ يَقُوْلُ لَوْ حُجِبْتُ عَنْ رُؤْيَةِ

[1] کتاب الابریز ص ۲۴۴۔

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَرْفَةَ عَيْنٍ مَا عَدَدْتُ نَفْسِي
مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ۔[1]

ترجمہ :۔ سیدنا ابو العباس مرسی فرمایا کرتے تھے کہ اگر میں آنِ واحد کے لیے بھی نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی رویت میں رُک جاؤں تو میں اپنے آپ کو مسلمانوں میں سے شمار نہیں کرتا۔

یعنی سیدنا ابو العباس المرسی کا ایمان اور اسلام نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ہر گھڑی دیکھنا ہی ہے۔ سو یہ بات پایہ یقین کو پہنچ گئی کہ جواب ہماری طرف سے ہے وہ کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طرف سے تسلیم کر لینے والے کے لیے اتنا ہی کافی ہے جو ہم نے نقل کر دیا ہے ورنہ اولیاء عارفین کے اس باب میں اتنے واقعات ہیں کہ شمار سے باہر ہیں۔

## دوسری صورت یعنی نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مشاہدہ بالبصیرت

اب رہی دوسری صورت کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنی جگہ خاص سے سب کا مشاہدہ فرماتے ہیں یہ بھی "نقلاً" اور عقلاً جائز اور ممکن ہے۔

دلائل نقلیہ تو یہ ہیں کہ قرآن مجید میں ابلیس لعین کے بارے میں آیا ہے۔

إِنَّهُ يَرَاكُمْ هُوَ وَقَبِيلُهُ مِنْ حَيْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ ۔[2]

ترجمہ :۔ بیشک ابلیس اور اُس کا قبیلہ اس حیثیت سے تمہیں دیکھتا ہے کہ تم انہیں نہیں دیکھ سکتے

[1] :۔ جواہر البحار جلد ۲ ص۱۱۲ ۔ [2] :۔ القرآن



یعنی ابلیس اپنے مقام سے ہی تمام روئے زمین کے انسانوں کو دیکھتا ہے اور اسی طرح سیدنا عزرائیل علیہ السلام کے بارے میں حدیث پاک میں آیا ہے کہ تمام روئے زمین اُس کے سامنے ایک طشتری کی طرح ہے۔ وہ اپنے مقام سے ہی سب انسانوں اور حیوانوں کی ارواح قبض کرتے ہیں۔ سو یہ بات عقلاً بھی بعید نہیں کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنے مقام سے ہی سب کا مشاہدہ فرماتے ہوں۔

امام جلال الملۃ والدین۔ الحافظ سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بہت سی احادیث اور اقوال علماء، جو کہ حالتِ نیند اور بیداری میں نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی رویت کے امکان پر دلالت کرتے ہیں نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں۔

تَحَصَّلَ مِنْ مَجْمُوْعِ هٰذِهِ النُّقُوْلِ وَالْأَحَادِيْثِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَيٌّ بِجَسَدِهٖ وَرُوْحِهٖ وَأَنَّهُ يَتَصَرَّفُ حَيْثُ شَاءَ فِي أَقْطَارِ الْأَرْضِ وَفِي الْمَلَكُوْتِ وَهُوَ بِهَيْئَتِهِ الَّتِي كَانَ عَلَيْهَا قَبْلَ وَفَاتِهٖ لَمْ يَتَبَدَّلْ مِنْهُ شَيْءٌ وَأَنَّهُ مُغَيَّبٌ عَنِ الْأَبْصَارِ كَمَا غُيِّبَتِ الْمَلَائِكَةُ مَعَ كَوْنِهِمْ أَحْيَاءً بِأَجْسَادِهِمْ فَإِذَا أَرَادَ اللّٰهُ تَعَالَى رَفْعَ الْحِجَابِ عَمَّنْ أَرَادَ إِكْرَامَهُ بِرُؤْيَتِهٖ رَآهُ عَلَى هَيْئَتِهِ الَّتِي هُوَ عَلَيْهَا لَا مَانِعَ مِنْ ذٰلِكَ وَلَا دَاعِيَ إِلَى التَّخْصِيْصِ بِرُؤْيَةِ الْمِثَالِ ۔[1]

ترجمہ :۔ تحقیق اس مجموعہ نقول اور احادیث سے یہ بات حاصل ہوتی ہے کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنی روح اور جسم کے ساتھ حیات

[1] :۔ تنویر الحلک ۔

میں اور یہ کہ آپ تصرف فرماتے ہیں جیسا چاہیں روئے زمین میں اور ملکوت میں اور آپ اُسی حالت پر ہیں جس پر وفات سے پہلے تھے کچھ بھی آپ میں تبدیل نہیں ہوا اور یہ کہ آپ غائب ہیں نظروں سے جیسا کہ فرشتے غائب ہیں باوجود کہ وُہ اپنے جسموں کے ساتھ زندہ ہیں جب اللہ تعالیٰ چاہتا ہے جس کے لیے چاہتا ہے حجاب کو دُور فرما دیتا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دیکھنے کے لیے وُہ دیکھتا آپ کو اسی حالت پر جو کہ آپ کی تھی۔ پس اس سے کوئی دلیل مانع نہیں ہے اور نہ ہی کوئی ایسی دلیل ہے کہ رویت کو رویت مثالی کے ساتھ خاص کیا جائے۔

## علامہ علی نور الدین حلبی امام سیوطی کی یہ عبارت نقل فرمانے کے بعد خُود فرماتے ہیں۔

إِنَّ الْأَمْرَ كَمَا قَالَهُ الْجَلَالُ السُّيُوطِيُّ وَأَخَصُّ مِنْ ذَالِكَ وَأَنَّ الَّذِيْ أَرَاهُ أَنَّ جَسَدَهُ الشَّرِيْفَ لَا يَخْلُوْ مِنْهُ زَمَانٌ وَلَا مَكَانٌ وَلَا مَحَلٌّ وَلَا إِمْكَانٌ وَلَا عَرْشٌ وَلَا لَوْحٌ وَلَا كُرْسِيٌّ وَلَا قَلَمٌ وَلَا بَرٌّ وَلَا بَحْرٌ وَلَا سَهْلٌ وَلَا وَعْرٌ وَلَا بَرْزَخٌ وَلَا قَبْرٌ كَمَا أَشَرْنَا إِلَيْهِ أَيْضًا وَأَنَّهُ امْتَلَأَ الْكَوْنُ الْأَعْلَى بِهٖ كَامْتِلَاءِ الْكَوْنِ الْأَسْفَلِ بِهٖ كَامْتِلَاءِ قَبْرِهٖ بِهٖ۔[1]

ترجمہ:۔ بیشک معاملہ ایسا ہی ہے جیسا کہ فرمایا ہے جلال سیوطی نے





اور اس سے بھی بڑھ کر اور بیشک جس نے دیکھا ہے آپ کی ذات کو کہ نہیں خالی ہے آپ کے جسم پاک سے کوئی زمانہ نہ کوئی مکان نہ کوئی محل نہ کوئی امکان نہ عرش نہ لوح نہ کرسی نہ قلم نہ خشکی نہ تری نہ میدان نہ پہاڑ نہ برزخ نہ قبر جیسا کہ ہم نے اشارہ کیا ہے اور یہ کہ پُر کیا ہے آپ کی ذات سے عالم اعلیٰ کو جیسا کہ پُر کیا آپ سے عالم اسفل کو جیسا کہ پُر کیا آپ کی ذات سے آپ کی قبر انور کو۔

## بالآخر علامہ علی نور الدین حلبی نے فیصلہ فرمایا ہے کہ

وَبِالْجُمْلَةِ وَالتَّفْصِيْلِ فَهُوَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَوْجُوْدٌ بَيْنَ أَظْهُرِنَا حِسًّا وَّمَعْنًى وَّجِسْمًا وَّرُوْحًا وَّسِرًّا وَّبُرْهَانًا۔[1]

ترجمہ:۔ بالآخر یہ بات ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہمارے درمیان حسی و معنوی طور پر اور باعتبار جسم اور رُوح کے اور باطن اور ظاہر کے موجود ہیں۔

اور اپنے مقام خاص ہی سے تمام احوال کا مشاہدہ کرنے کے بارے میں رسُول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خود ارشاد فرماتے ہیں۔

عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّ اللّٰهَ قَدْ رَفَعَ لِيَ الدُّنْيَا فَأَنَا أَنْظُرُ إِلَيْهَا وَمَا هُوَ كَائِنٌ فِيْهَا إِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ كَأَنَّمَا أَنْظُرُ إِلٰى كَفِّيْ هٰذِهٖ۔[2]

ترجمہ :۔ ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالےٰ نے میرے لیے دُنیا کو اُٹھایا پس میں دیکھتا ہوں اُس کی طرف اور جو اُس میں ہونے والا ہے قیامت تک جیسا کہ میں دیکھتا ہوں اپنی اس ہتھیلی کو۔

اس حدیث مُبارک میں لفظ اَنْظُرُ جو کہ مضارع کا صیغہ ہے اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ شاہد آئندہ بھی جاری ہے یعنی دیکھتا ہوں اور دیکھتا رہوں گا۔

**اعتراض :۔** اس حدیث پاک کے جواب میں خان صاحب نے اپنی دجالیت کا پورا پورا ثبوت دیا ہے۔ لکھتے ہیں کہ حدیث طبقہ رابع کی ہے جس کے متعلق تمام محدثین کا اتفاق ہے کہ اس طبقہ کی حدیثیں قابلِ اعتبار نہیں شاہ ولی اللہ صاحب حجۃ اللہ البالغہ میں اور شاہ عبدالعزیز صاحب لکھتے ہیں این احادیث قابلِ اعتماد و مستند کہ در اثبات عقیدہ یا عملی بآنہا تمسک کردہ شود[1]

**جواب :۔** ہم عرض کرتے ہیں کہ شاہ عبدالعزیز صاحب کی عبارت سے کس طرح ثابت ہوا کہ ابنِ حجر قسطلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تصانیف کا شمار طبقہ رابعہ میں ہے جو کہ غیر معتبر ہے اور طبقہ رابعہ میں جن لوگوں کا شمار ہے ان کی وضاحت خود شاہ ولی اللہ صاحب اور شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کر دی ہے لیکن وہ عبارت خان صاحب ہضم کر گئے تاکہ دجل میں کامیاب ہوں، شاہ ولی اللہ صاحب کی عبارت یہ ہے آپ فرماتے ہیں کہ طبقہ رابعہ میں مندرجہ ذیل لوگوں کی کتابوں کا شمار ہے۔

کِتَابُ الضُّعَفَاءِ لِابْنِ حِبَّانَ وَكَامِلِ ابْنِ عَدِيٍّ وَكُتُبِ

---

[1] :۔ تسوید النواظر ص ۱۸۴۔



الْخَطِيْبِ وَاَبِيْ نُعَيْمٍ وَالْجَوْزَقَانِيْ وَابْنِ عَسَاكِرَ وَابْنِ النَّجَّارِ وَالدَّيْلَمِيِّ وَكَادَ مُسْنَدُ الْخَوَارِزْمِيِّ يَكُوْنُ مِنْ هٰذِهِ الطَّبَقَةِ[1]

**ترجمہ :۔** کتاب الضعفاء ابن حبان کی اور کامل ابن عدی کی اور تمام کتابیں خطیب کی اور ابونعیم اور جوزقانی ابن عساکر، ابن نجار دیلمی کی اور تقریباً مسند خوارزمی کا شمار بھی اسی طبقہ رابعہ میں ہے۔

عجالہ نافعہ کی عبارت یہ ہے۔

كِتَابُ الضُّعَفَاءِ لِابْنِ حِبَّانَ وَتَصَانِيْفُ الْحَاكِمِ، كِتَابُ الضُّعَفَاءِ لِلْعُقَيْلِيِّ كِتَابُ الْكَامِلِ لِابْنِ عَدِيٍّ تَصَانِيْفُ ابْنِ مَرْدَوَيْهِ تَصَانِيْفُ خَطِيْبٍ تَصَانِيْفُ ابْنِ شَاهِيْنَ تَفْسِيْرُ ابْنِ جَرِيْرٍ فِرْدَوْس دَيْلَمِي بلکہ سائر تصانیف او، تصانیف ابی نعیم، تصانیف جوزقانی، تصانیف ابن عساکر، تصانیف ابو الشیخ، تصانیف ابن نجار[2]

ان دونوں عبارت میں ابن حجر قسطلانی کا کہاں ذکر ہے خان صاحب نے لوگوں کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کے لیے امام ابن حجر قسطلانی کو اپنی کتاب میں خیب قسطلانی لکھا ہے تاکہ شاہ ولی اللہ صاحب اور شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی عبارت میں جو لفظ خطیب ہے اُس سے خطیب قسطلانی مراد ہے۔

**اعلان :۔** خان صاحب اور پورا طائفہ وہابیہ نجدیہ اگر یہ ثابت کر دے کہ کسی کتاب میں بھی لفظ خطیب بلا وضاحت آیا ہو اور اس سے

---

[1] :۔ حجۃ اللہ البالغہ ص ۱۳۴ مطبوعہ مطبع صدیقی [2] :۔ عجالہ نافعہ ص ۱۰۔

مُصنّف کی مُراد ابن حجر قسطلانی ہو تو ایک قند روپیہ بطور انعام پیش کیا جائے گا

حجۃ اللہ البالغہ کے مترجم نے اس مقام پر وضاحت کر دی ہے کہ خطیب سے خطیب بغدادی مُراد ہے۔[1]

رہے شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تو وہ اپنی کتاب بستان المحدثین کی فہرست میں لکھتے ہیں۔

"تاریخ بغداد خطیب"۔

اور اس خطیب کے ترجمہ میں لکھتے ہیں۔

خطیب کی کُنیت ابوبکر ہے نام و نسب یہ ہے احمد بن علی بن ثابت بن احمد بن مہدی[2]

خطیب کا لفظ خطیب بغدادی کے لیے بمنزلہ نام کے ہو چکا ہے جہاں کہیں محض خطیب لکھا جاتا ہے وہاں مُراد خطیب بغدادی ہی ہوتے ہیں۔ خان صاحب نے امام قسطلانی شارح بخاری کی تصانیف کو طبقہ رابعہ میں شمار کر کے مقام اعتبار سے گرایا ہے بالخصوص آپ کی بلند پایہ تصنیف المواھب اللدنیہ شریف کہ جس کے بارے شاہ عبدالعزیز فرماتے ہیں۔

"ارشاد الساری۔ یہ قسطلانی کے نام سے مشہور ہے اور صحیح بخاری کی شرح ہے یہ شیخ شہاب الدین احمد بن محمد بن ابی بکر بن عبدالملک بن احمد بن محمد بن الحسین قسطلانی مصری شافعی کی تصنیف ہے (لفظ خطیب ندارد) المواھب اللدنیہ بھی اُن کی ہی تصنیف ہے جو اپنے باب میں لاثانی ہے۔"[3]

---

[1] :- حجۃ اللہ البالغہ مترجم اُردو جلد ۱ ص ۲۳۷ ۔

[2] :- بستان المحدثین اُردو ص ۱۱۷ ۔ [3] :- بستان المحدثین ص ۲۰۳ ۔



علامہ یوسف نبہانی فرماتے ہیں۔

المواھب اللدنیہ لا یفضلھا فی ھذا الباب[1]

ترجمہ :- یعنی مواہب لدنیہ سے افضل کوئی کتاب نہیں ہے۔

ثابت ہوا کہ مواہب لدنیہ کو اولیاء، عارفین اور عُلماء وارثین کے نزدیک جو مقام حاصل ہے وہ کسی دوسری کتاب کو حاصل نہیں اور انہی احمد شہاب الدین ابن حجر قسطلانی نے اسی مواہب لدنیہ میں ارشاد فرمایا ہے۔

لَا فَرْقَ بَيْنَ مَوْتِهٖ وَحَيَاتِهٖ فِي مُشَاهَدَتِهٖ لِأُمَّتِهٖ وَمَعْرِفَتِهٖ بِأَحْوَالِهِمْ وَنِيَّاتِهِمْ وَعَزَائِمِهِمْ وَخَوَاطِرِهِمْ وَذٰلِكَ عِنْدَهٗ جَلِيٌّ لَا خَفَاءَ بِهٖ[2]

ترجمہ :- کوئی فرق نہیں آپ کی موت اور حیات میں از روئے مشاہدہ فرمانے اپنی اُمت کے اور جاننے اُن احوال، نیات، عزائم دل کے خطرے یہ سب کچھ آپ کے سامنے روشن ہے بغیر اخفا کے۔

یہ ہے ابن حجر قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ کا عقیدہ۔ اس مواہب لدنیہ کی شرح کی ہے محمد بن عبدالباقی زرقانی مالکی نے اُنہوں نے بھی بغیر چوں و چراں کے اس عقیدہ کو قبول فرمایا پھر اس مواہب لدنیہ کا یوسف بن اسماعیل نبہانی نے اختصار کیا ہے انہوں نے اس عقیدہ کو برقرار رکھا اور یہ تینوں کتابیں روئے زمین پر پھیل چکی ہیں اور تمام اُمت مسلمہ ان کو عقیدت اور محبت کی نظر سے دیکھتی ہے اور اولیاء عارفین و علماء وارثین میں سے کسی نے بھی اس عبارت پر نکتہ چینی نہیں کی۔

---

[1] :- جواہر البحار جلد ۱ ص ۶۰ ۔

[2] :- مواہب الدنیہ فصل ثانی فی زیارۃ قبرہ الشریف۔

إِلَّا الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَرَضُ النِّفَاقِ وَعَدَاوَةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

اور شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کا عقیدہ بھی یہی ہے۔ دیکھو تفسیر عزیزی سورہ بقرآیت وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا۔ شاہ صاحب کی پوری عبارت ہم وہابیہ کی تحریفات کے باب میں نقل کر آئے اور حنفیوں کے امام اپنے وقت کے مجدد علی بن سلطان القاری مکی کا عقیدہ بھی یہی ہے ان کی عبارت بھی ابتداء کتاب میں منقول ہے۔ یہ طائفہ وہابیہ نجدیہ اگر ایڑی چوٹی کا زور لگائیں تو بھی کسی مسلّم شخصیت سے یہ بات ثابت نہیں کر سکتے کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی اُمت کا مشاہدہ نہیں فرماتے اور نہ فرماتے تھے۔ یہ بات تو خان صاحب بھی ثابت نہیں کر سکتے جنہوں نے بالخصوص اس عقیدہ کی مخالفت میں قلم اٹھایا ظاہری معاملات اور ظاہری زندگی کو حقیقت اور برزخی زندگی پر قیاس کرنا محض بے شعوری اور حماقت ہے جس حماقت اور جہالت کا اپنی کتاب تسوید النواظر میں ثبوت دیا ہے۔ بیان سے باہر ہے اور شمار سے بعید ہے۔

اب خان صاحب کے دیگر دلائل کی حقیقت ملاحظہ فرماویں۔

**حضرت زید بن ارقم کا واقعہ:۔** جب حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کی بات بارگاہِ رسالت میں پہنچی تو حضرت زید اور عبداللہ بن ابی اور اُس کے ساتھیوں کو طلب فرمایا تو سب منافق مُکر ہوئے اور سب نے قسمیں کھائیں، لہٰذا اصولِ شریعت کے مطابق فیصلہ منکرین کے حق میں اور حضرت زید کے دعویٰ کو جھوٹا قرار دیا گیا اس پر اللہ تعالےٰ نے قرآن مجید کی آیات نازل فرمائیں۔ جن میں فرمایا، اِتَّخَذُوْا أَيْمَانَهُمْ جُنَّةً۔ یعنی نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ سے سزا پانے سے بچنا نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے عدم علم کی وجہ سے نہیں بلکہ ان کو قسمیں بچاتی ہیں۔ تو خان صاحب کا یہ فرمانا کہ آپ کو حقیقت



حال کا علم نہ تھا۔ بالکل بے شعوری ہے اور اللہ تعالےٰ نے بھی حضرت زید کو جھوٹا کہنے پر آپ کو عتاب نہیں فرمایا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بھی یہ فیصلہ ظاہر کے مطابق حق اور درست تھا۔ جس فعل پر اللہ تعالےٰ نے کوئی اعتراض نہیں کیا تو اس مُلّاں گکھڑوی کو کیا حق حاصل ہے کہ زبان درازی کرے اور خان صاحب کا یہ فرمانا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت زید کو جھوٹا تصور فرمایا اور ان سے ناراض بھی ہو گئے، یہ صریح کذب ہے۔ ان دونوں باتوں کا روایت میں بالکل ذکر نہیں۔

موجودہ زمانے کے منافقین بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شان رحیمی و کریمی سے اُسی طرح غلط نتیجے نکالتے ہیں۔ جیسے کہ زمانہ رسالت صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کے منافقین نکالے ہوئے تھے لیکن اللہ تعالےٰ نے اپنے پیارے رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دشمنوں کے مُنہ ایسے بند کیے ہیں کہ چون وچرا کی گنجائش باقی نہیں رکھی۔ سورۃ توبہ میں اللہ تعالیٰ یوں ارشاد فرماتا ہے۔

الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ النَّبِيَّ وَيَقُوْلُوْنَ هُوَ أُذُنٌ ۚ قُلْ أُذُنُ خَيْرٍ لَّكُمْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَيُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَرَحْمَةٌ لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ[1]

ترجمہ:۔ جو لوگ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اذیت پہنچاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ وہ تو کان ہیں آپ فرمادیں کہ کان بہتر ہیں تمہارے لیے ایمان رکھتا ہے (نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام) اللہ تعالےٰ پر اور یقین رکھتے ہیں ایمانداروں کی باتوں پر اور رحمت ہے اُنکے لیے جو تم میں سے ایمان لائے ہیں۔

---

[1] پ توبہ ع آیت ۶۱۔

# تفسیر خازن شریف میں اس آیت کے تحت لکھا ہے

نَزَلَتْ فِیْ جَمَاعَةٍ مِّنَ الْمُنَافِقِیْنَ مَا یُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ
صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَیَعِیْبُوْنَهٗ وَیَقُوْلُوْنَ مَا لَا یَنْبَغِیْ
فَقَالَ بَعْضُهُمْ لَا تَفْعَلُوْا فَاِنَّا نَخَافُ اَنْ یَّبْلُغَهٗ مَا تَقُوْلُوْنَ
فَیَقَعُ بِنَا فَقَالَ جَلَّاسُ بْنُ سُوَیْدٍ وَهُوَ مِنَ الْمُنَافِقِیْنَ
بَلْ نَقُوْلُ مَا شِئْنَا ثُمَّ نَاْتِیْهِ وَنُنْکِرُ مَا قُلْنَا وَنَحْلِفُ
فَیُصَدِّقُنَا بِمَا نَقُوْلُ فَاِنَّمَا مُحَمَّدٌ اُذُنٌ اَیْ یَسْمَعُ کُلَّ
مَا یُقَالُ لَهٗ وَیَقْبَلُهٗ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ هٰذِهِ الْاٰیَةَ وَمَقْصُوْدُ
الْمُنَافِقِیْنَ بِقَوْلِهِمْ هُوَ اُذُنٌ اَنَّهٗ لَیْسَ بِبَعِیْدٍ غَوْرٍ بَلْ
هُوَ سَلِیْمٌ سَرِیْعُ الْاِغْتِرَارِ بِکُلِّ مَا یَسْمَعُ فَاَجَابَ اللّٰهُ
سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰی عَنْهُ بِقَوْلِهٖ (قُلْ اُذُنُ خَیْرٍ لَّکُمْ)
یَعْنِیْ هَبْ اَنَّهٗ اُذُنٌ لٰکِنَّهٗ اُذُنُ خَیْرٍ لَّکُمْ (یُؤْمِنُ
بِاللّٰهِ وَیُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِیْنَ) اِنَّهٗ یُصَدِّقُ الْمُؤْمِنِیْنَ
وَیَقْبَلُ قَوْلَهُمْ وَلَا یَقْبَلُ قَوْلَ الْمُنَافِقِیْنَ (وَرَحْمَةٌ) اَیْ
هُوَ رَحْمَةٌ (لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مِنْکُمْ) اَنَّهٗ رَحْمَةٌ
لِلْمُؤْمِنِیْنَ الْمُخْلِصِیْنَ لَا لِلْمُنَافِقِیْنَ وَقِیْلَ فِیْ
کَوْنِهٖ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ رَحْمَةً لِاَنَّهٗ یُجْرِیْ
اَحْکَامَ النَّاسِ عَلَی الظَّاهِرِ وَلَا یُنَقِّبُ



عَنْ اَحْوَالِهِمْ وَلَا یَهْتِکُ اَسْرَارَهُمْ۔

ترجمہ:- یہ آیت منافقوں کی ایک جماعت کے بارے میں نازل ہوئی جو کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو عیب لگاتے تھے، کسی نے اُن کو منع کیا کہ ایسا نہ کرو ہمیں خوف ہے کہ آپ کو اطلاع ہو جائے گی پھر ہمیں نقصان پہنچے گا تو جلاس بن سوید جو کہ منافق تھا اس نے کہا بلکہ ہم جو چاہتے ہیں کہتے ہیں کہ پھر اُن کے پاس جا کر اپنے کہے کا انکار کر دیتے اور قسمیں اٹھا لیتے ہیں پس وہ ہماری تصدیق فرما دیتے ہیں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تو صرف کان ہیں یعنی جو بھی کہا جائے سُن کر قبول کر لیتے ہیں، اس پر اللہ تعالےٰ نے یہ آیت نازل فرمائی اور اس قول سے کہ وہ تو صرف کان ہیں۔ منافقوں کا مقصود یہ تھا کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام دور اندیش نہیں ہیں بلکہ ہر بات سے بہت جلد دھوکے میں آجاتے ہیں۔ تو اللہ تعالےٰ نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے جواب دیا کہ آپ فرما دیں یہ کان تمہارے لیے بہتر ہیں یعنی کان تو ٹھیک ہیں لیکن وہ تمہارے لیے اچھے ہیں۔ یقین رکھتا ہے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ پر اور یقین رکھتا ہے ایمانداروں کی باتوں پر یعنی دلی طور پر مومنوں کی بات کو ہی سچا سمجھتا ہے اور قبول کرتا ہے نہ کہ منافقوں کی باتوں کو، اور وہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام رحمت ہیں یعنی رحمت ہیں اُن کیلئے جو تم میں سے ایمان لائے بیشک وہ رحمت ہیں مومنین مخلصین کے لیے نہ کہ منافقوں کے لیے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے رحمت ہونے کی حقیقت یہ بھی بیان کی گئی ہے کہ آپ لوگوں پر ظاہر کے مطابق ہی

حکم جاری فرماتے ہیں اور ان کی حقیقت حال نہیں کریدتے اور نہ ہی ان کے راز فاش کرتے ہیں۔

اور يُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ کے تحت تفسیر معالم التنزیل میں علامہ بغوی لکھتے ہیں، اَیْ یُصَدِّقُ الْمُؤْمِنِیْنَ وَیَقْبَلُ مِنْهُمْ لَا مِنَ الْمُنَافِقِیْنَ۔

یعنی مومنوں کی بات کی ہی حقیقتاً تصدیق فرماتے ہیں اور اُسے ہی قبول فرماتے ہیں نہ کہ منافقوں کی۔

علامہ ابوالبرکات عبداللہ بن احمد بن محمود النسفی جو کہ عقائد میں اہلسنت کے امام ہیں۔ اپنی تفسیر مدارک شریف میں لکھتے ہیں۔

(رَحْمَةٌ لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ) ای وَهُوَ رَحْمَةٌ لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ اَظْهَرَ وَالْاِیْمَانَ اَیُّهَا الْمُنَافِقُوْنَ حَیْثُ یَقْبَلُ اِیْمَانَکُمُ الظَّاهِرَ وَلَا یَکْشِفُ اَسْرَارَکُمْ۔[1]

یعنی حالانکہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم رحمت ہیں اُن کے لیے جو تم میں سے ایمان لائے یعنی ایمان ظاہر کرتے ہیں، اس حیثیت سے رحمت ہیں کہ تمہارا ظاہری ایمان قبول فرماتے ہیں اور تمہارے راز ظاہر نہیں کرتے۔

ہمارے امام اجل سیدنا حافظ جلال الدین سیوطی تفسیر جلالین میں (هُوَ اُذُنٌ) کی تفسیر میں لکھتے ہیں (اَیْ یَسْمَعُ کُلَّ قِیْلٍ وَیَقْبَلُهٗ) یعنی ہر بات سُن کر قبول فرماتے ہیں، عارف باللہ حضرت احمد صاوی حاشیہ جلالین شریف میں اس قول پر تحریر فرماتے ہیں۔

[1] : مدارک شریف جلد ۲ صـ ۱۰۳ ۔



اَیْ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّتَاَمَّلَ فِیْهِ وَ یُمَیِّزَ بَاطِنَهٗ مِنْ ظَاهِرِهٖ فَقَصَدُوْا بِذَالِكَ وَصْفَهٗ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِالْغَفْلَةِ لِاَنَّهٗ لَا یُقَابِلُهُمْ بِسُوْءٍ اَبَدًا وَیَحْمِلُ اَذَاهُمْ وَ یَصْفَحُ عَنْهُمْ فَحَمَلُوْا عَلٰی عَدَمِ التَّنَبُّهِ وَالْغَفْلَةِ وَهُوَ اِنَّمَا کَانَ ذَالِكَ رِفْقًا بِهِمْ وَتَغَافُلًا عَنْ عُیُوْبِهِمْ۔[1]

ترجمہ :- یعنی آپ قبول فرماتے تھے اُن کی بات بغیر اس میں غور کیے اور بغیر ظاہر و باطن میں تمیز کیے پس مُراد منافقوں کی اس وصف سے یہ تھی کہ آپ ہمارے حال سے ناواقف ہیں اسلئے کہ آپ ان سے کبھی بُرا سلوک نہ کرتے اور اُن کی طرف سے تکلیف برداشت کرتے اور اُن سے پہلو تہی کرتے۔ پس منافقوں نے اس کریمانہ پہلو تہی کو حقیقتِ حال سے غافل ہونے پر محمول کر لیا حالانکہ آپ ایسا صرف اُن کے ساتھ نرمی کی بنا پر اور اُن کے عیوب سے قصداً صرف نظر کیا کرتے تھے۔

بعینہٖ آج کل کے منافقوں کا حال ہے۔ اگر صرف قرآن مجید کی اس مذکورہ آیت مبارک اور مفسرین اکرام رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کے مذکورہ اقوال کو ہی پیش نظر رکھ لیا جائے تو بھی خان صاحب کی تمام تسوید النواظر کا صفایا ہو جاتا ہے اور کوئی اعتراض باقی نہیں رہتا لیکن اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَیْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰی قُلُوْبِهِمْ وَ

[1] حاشیہ صاوی جلد ۲ صـ ۱۳۲ ۔

عَلٰی سَمْعِهِمْ وَ عَلٰی اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ۔

ہم نے قرآن مجید سے دلیلِ قطعی نقل کی ہے جو اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام ایمانداروں کی باتوں پر ہی یقین رکھتے ہیں لہٰذا خان صاحب جب تک قرآن مجید یا حدیث متواتر سے ثابت نہ کریں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام منافقوں کی باتوں پر ایمان لاتے تھے۔ تو اسی نوعیت کا کوئی اعتراض مسموع نہ ہوگا بلکہ مردود قرار دیا جائے گا۔

اعتراض :- یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَاۤ اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ تَبْتَغِیْ مَرْضَاتَ اَزْوَاجِكَ۔ [1]

ترجمہ :- اے نبی تو کیوں حرام کرتا ہے جو حلال کیا اللہ تعالےٰ نے تجھ پر تو چاہتا ہے رضامندی اپنی عورتوں کی۔

اس آیت کریمہ کے شانِ نزول میں جو واقعہ آیا ہے۔ خان صاحب فرماتے ہیں کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے شہد کو اپنے اُوپر، بیویوں کی سازش کے علم کی بنا پر حرام کیا تھا۔

جواب :- شہد حرام کرلینے کی وجہ تو خود قرآنِ مجید میں اللہ تعالیٰ نے بیان فرمادی تَبْتَغِیْ مَرْضَاتَ اَزْوَاجِكَ باقی رہی یہ بات کہ بیویوں کی سازش کا علم نہ ہونا یہ مردود ہے کیونکہ رؤف و رحیم ذات تو منافقوں کے راز فاش نہ فرماتے تھے بلکہ کریمانہ رویہ ہی اختیار فرماتے جیسا کہ ہم قرآن مجید سے ثابت کر آئے ہیں، تو وُہ ذات مومنات بلکہ اپنی ازواج پاک کے ساتھ اپنی شانِ کریمی کے خلاف کیونکر برتاؤ کرتے۔

[1] پ ۲۸ التحریم ع ۱۹ آیت ۱۔



دُوسرا واقعہ :- اِذْ اَسَرَّ النَّبِیُّ اِلٰی بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِیْثًا [1] (الی آخرہ) یہ واقعہ بھی اسی نوعیت کا ہے۔

اعتراض :- اِنَّاۤ اَنْزَلْنَاۤ اِلَیْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَیْنَ النَّاسِ بِمَاۤ اَرٰىكَ اللّٰهُ وَ لَا تَكُنْ لِّلْخَآىٕنِیْنَ خَصِیْمًا ۙ وَّ اسْتَغْفِرِ اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا ۙ وَ لَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِیْنَ یَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَهُمْ [2]

پ سورہ النساء ع آیت ۱۰۵-۱۰۷۔

ترجمہ :- بیشک ہم نے اتاری طرف تیرے سچی کتاب کہ تو انصاف کرے لوگوں میں جو کچھ سمجھا دے تجھ کو اللہ۔ اور تو مت ہو دغابازوں کی طرف سے جھگڑنے والا۔ اور معافی مانگ اللہ سے، بیشک اللہ معافی دینے والا مہربان ہے اور مت جھگڑ ان کی طرف سے جو اپنے دلوں میں دغا رکھتے ہیں۔

ان آیات کے شانِ نزول میں جو واقعہ آیا ہے اس کو خان صاحب یُوں فرماتے ہیں۔

حضرت قتادہ راوی حدیث کے چچا حضرت رفاعہ کے گھر بشیر نامی ایک منافق نے نقب لگا کر چوری کی۔ جو سامان چرایا گیا تھا۔ اس میں کچھ کھانے کا سامان اور کچھ ہتھیار وغیرہ تھے۔ تفتیش اور تحقیق سے یہ معلوم ہوا کہ چوری نبوابرق کے گھرانے ہی نے کی ہے جس میں بشیر اس کا سرغنہ ہے حضرت رفاعہ نے اپنے نوجوان اور قابل بھتیجے حضرت قتادہ کو اپنا مؤکل بنا کر (اس معاملے کو لیکر)

[1] پ ۲۸ تحریم ع آیت ۳۔ [2] تسوید النواظر صـ ۹۱۔

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش ہونے کا حکم دیا وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور پورا ماجرا آپ کو سُنا دیا اور ساتھ ہی یہ بھی عرض کر دیا کہ حضرت اگر ہمیں ہمارے ہتھیار ہی واپس مل جائیں، تب بھی ہم لے لیے لیا غنیمت ہے، حضور علیہ السلام نے توجہ فرمانے کا وعدہ فرمالیا۔ جب چور کو اس کا پتہ چلا تو اُس نے اپنے ساتھیوں سے مل کر یہ سازش کی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر جھوٹی قسمیں کھا کر اپنی برأت کا اظہار کریں، چنانچہ اس پر آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان منافقوں کو سچا سمجھ لیا اور حضرت قتادہ کو جھوٹا سمجھ کر سخت لہجہ میں جھڑکا۔[1]

جواب :۔ اصل روایت جو کہ تمام مفسرینِ قرآن نے نقل فرمائی ہے وہ یہ ہے

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ فِيْ رَجُلٍ مِّنَ الْاَنْصَارِ يُقَالُ لَهٗ طُعْمَةُ بْنُ اُبَيْرِقٍ مِّنْ بَنِيْ ظَفَرِ بْنِ الْحَارِثِ سَرَقَ دِرْعًا مِّنْ جَارٍ لَّهٗ يُقَالُ لَهٗ قَتَادَةُ بْنُ النُّعْمَانِ وَكَانَتِ الدِّرْعُ فِيْ جِرَابٍ لَّهٗ فِيْهِ دَقِيْقٌ فَجَعَلَ الدَّقِيْقُ يَنْتَثِرُ مِنْ خَرْقٍ فِي الْجِرَابِ حَتّٰى اِنْتَهٰى اِلَى الدَّارِ ثُمَّ خَبَأَهَا عِنْدَ رَجُلٍ مِّنَ الْيَهُوْدِ يُقَالُ لَهٗ زَيْدُ بْنُ السَّمِيْنِ فَالْتُمِسَتِ الدِّرْعُ عِنْدَ طُعْمَةَ فَحَلَفَ بِاللّٰهِ مَا اَخَذَهَا وَمَا لَهٗ بِهَا مِنْ عِلْمٍ فَقَالَ اَصْحَابُ الدِّرْعِ لَقَدْ رَاَيْنَا اَثَرَ الدَّقِيْقِ حَتّٰى دَخَلَ دَارَهٗ فَلَمَّا حَلَفَ تَرَكُوْهُ وَاتَّبَعُوْا اَثَرَ الدَّقِيْقِ اِلٰى مَنْزِلِ الْيَهُوْدِيِّ فَاَخَذُوْهُ مِنْهُ

---

[1] بلفظہٖ تسویر الزاطرص۹۰۔



فَقَالَ الْيَهُوْدِيُّ دَفَعَهَا اِلَيَّ طُعْمَةُ بْنُ اُبَيْرِقٍ فَجَاءَ بَنُوْ ظَفَرٍ وَهُمْ قَوْمُ طُعْمَةَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَسَاَلُوْهُ اَنْ يُّجَادِلَ عَنْ صَاحِبِهِمْ وَقَالُوْا اِنَّكَ اِنْ لَّمْ تَفْعَلْ اِفْتَضَحَ صَاحِبُنَا فَهَمَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يُّعَاقِبَ الْيَهُوْدِيَّ.

ترجمہ :۔ ابن عباس فرماتے ہیں کہ یہ آیت ایک مرد انصاری طعمہ نامی کے بارے میں نازل ہوئی ہے جس نے اپنے پڑوسی قتادہ کی زرہ چرائی تھی جو کہ ایک تھیلے میں تھی اور اس میں آٹا بھی تھا پس وہ آٹا تھیلے کے سوراخ سے اُس کے گھر تک گرتا چلا گیا پھر اُسے وہ زید نامی یہودی کے پاس چھپا آیا۔ جب طعمہ سے زرہ طلب کی گئی اُس نے قسم کھائی کہ میں نے نہیں لی اور نہ ہی مجھے اُس کا علم ہے۔ زرہ کے مالکوں نے کہا ہم نے آٹے کا نشان اس کے گھر تک دیکھا ہے لیکن حلف اٹھا لینے پر اُسے چھوڑ دیا پھر آٹے کے نشان کے پیچھے پیچھے یہودی کے گھر پہنچے اُسے باہر نکالا۔ اُس نے کہا کہ یہ تو میرے پاس طعمہ کے گھرانے کے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور کہا کہ آپ ہمارے آدمی کی طرفداری کریں اگر آپ ایسا نہ کریں گے تو وہ رُسوا ہوگا پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہودی پر مواخذہ کرنے کا قصد کیا۔

اصل روایت بھی ملاحظہ فرمائیں کہ خان صاحب کے تحریر کردہ الفاظ (آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان منافقوں کو سچا سمجھ لیا اور حضرت قتادہ کو جھوٹا سمجھ کر سخت لہجہ میں جھڑکا) بھی ملاحظہ فرمادیں حالانکہ مفسرین فرماتے ہیں کہ :۔

إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَفْعَلِ الْمَنْهِيَّ عَنْهُ فِي قَوْلِهٖ وَلَا تَكُنْ لِّلْخَائِنِيْنَ خَصِيْمًا وَلَمْ يُخَاصِمْ عَنْ طُعْمَةَ لَمَّا سَأَلَهٗ قَوْمُهٗ أَنْ يَّذُبَّ عَنْهُ وَأَنْ يَّلْحَقَ السَّرِقَةَ بِالْيَهُوْدِيِّ فَتَوَقَّفَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ وَانْتَظَرَ مَا يَأْتِيْهِ مِنَ الْوَحْيِ السَّمَاوِيِّ وَالْأَمْرِ الْإِلٰهِيِّ فَنَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَتُ۔[1]

ترجمہ :۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جس بات سے آپ کو منع فرمایا وہ نہیں کی تھی اور نہ ہی طعمہ کی طرف سے آپ نے جھگڑا کیا تھا جب آپ سے مطالبہ کیا گیا کہ طعمہ سے پھیر کر چوری یہودی کے ذمے لگا دی جائے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے توقف فرمایا اور اللہ تعالےٰ کے حکم کے منتظر رہے پس یہ آیت نازل ہوئی۔

خان صاحب کا اعتراض چند وجوہ کی بنا پر مردود ہے۔

اوّل یہ کہ ہماری پیش کردہ نصِ قرآنی کے خلاف ہے۔

دُوسرے یہ کہ طعمہ کے ساتھیوں کا مطالبہ کرنے سے پہلے ہی اللہ تعالےٰ نے آپ کو منع فرما دیا۔

تیسرے یہ جب آپ کو یہ ہی پتہ نہ تھا کہ خائن کون ہے تو اللہ تعالےٰ کا فرمان لَا تَكُنْ لِّلْخَائِنِيْنَ خَصِيْمًا یہ تکلیف مالا یُطاق ہے تو چاہیئے تھا کہ پہلے فریقین کے حال سے آگاہ کیے جاتے پھر حکم صادر ہوتا۔

[1] :۔ خازن شریف جلد ۱ صـ۴۲۴۔



چوتھے یہ کہ اللہ تعالےٰ کا فرمان لَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِيْنَ يَخْتَانُوْنَ أَنْفُسَهُمْ اس بات کی دلیل ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم باطنی خیانتوں سے آگاہ ہیں باقی رہا اللہ تعالےٰ کا فرمان وَاسْتَغْفِرِ اللّٰهَ وہ اس لیے تھا کہ آپ اپنی شان رحیمی و کریمی کے تقاضہ کی بنا پر طعمہ کے ساتھیوں کا مطالبہ پورا کرنے کی طرف مائل ہو گئے تھے تو یہ آپ کے منصب عالی کی بنا پر آپ کے حق میں ذنب کی حیثیت رکھتا تھا کیونکہ حَسَنَاتُ الْاَبْرَارِ سَيِّئَاتُ الْمُقَرَّبِيْنَ۔

اور مسجد ضرار کا واقعہ بھی اسی قبیل سے ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کریمانہ طور پر ان کی حقیقت سے پہلو تہی فرماتے ہوئے وہاں پر نماز پڑھ لیتے لیکن اللہ تعالےٰ کو یہ بات پسند نہ تھی لہٰذا ان کی قسموں کے خلاف خود گواہی دے دی تاکہ محبوب علیہ الصلوٰۃ والسلام کو روکنے کی بنا قائم ہو۔ باقی اُن کو سچا جان لینا نصِ قرآنی يُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ کے خلاف ہے لہٰذا استدلال مردود ٹھہرا۔

اعتراض :۔ وَمِنْ أَهْلِ الْمَدِيْنَةِ مَرَدُوْا عَلَى النِّفَاقِ لَا تَعْلَمُهُمْ نَحْنُ نَعْلَمُهُمْ۔[1]

ترجمہ :۔ اور بعض اہلِ مدینہ میں ایسے منافق ہیں کہ نفاق میں حدِ کمال کو پہنچے ہوئے ہیں آپ ان کو نہیں جانتے ہم جانتے ہیں۔

خان صاحب فرماتے ہیں دور نہیں بلکہ مدینہ طیبہ میں معمولی منافقوں کو نہیں بلکہ ان منافقوں کو جن کا نفاق حدِ کمال کو پہنچا ہوا ہے آپ نہیں جانتے۔

جواب :۔ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔

[1] :۔ پ ۱۱ توبہ ع ۱۳ آیت ۱۰۱۔

أَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ أَنْ لَّنْ يُّخْرِجَ اللّٰهُ أَضْغَانَهُمْ وَلَوْ نَشَآءُ لَأَرَيْنٰكَهُمْ فَلَعَرَفْتَهُمْ بِسِيْمٰهُمْ۔ [له]

ترجمہ :۔ کیا گمان کیا ہے ان لوگوں نے جن کے دلوں میں مرض (نفاق) ہے کہ ہم اُس کا کینہ نہ نکالیں گے اگر ہم چاہتے تو ایسے لوگ آپ کو دکھا دیتے۔ پس آپ خُوب پہچانتے ہیں اُن کو اُن کے نشانوں سے۔

خان صاحب کی نقل کردہ آیت مُبارک میں علم کی نفی ہے کہ آپ انہیں نہیں جانتے اور اس دُوسری آیت مُبارکہ میں صیغہ ماضی کے ساتھ معرفت کا ثبوت ہے یعنی آپ نے ان کو خُوب پہچانا ہے۔ اب دونوں آیتوں میں تطبیق ضرُوری ہے۔

مفسرین نے فرمایا ہے کہ یہ چند منافق ایسے تھے جو کہ اپنا نفاق چھپانے میں کمال مہارت رکھتے تھے کوئی نفاق کی علامت ظاہر نہ کرتے تھے جو کہ اُن کے نفاق کی دلیل بن سکے تو نفی علم بالدلائل کی ہے اور دُوسری آیت میں ثبوت علم بالفراست ہے۔

علامہ بیضاوی فرماتے ہیں،

(لَا تَعْلَمُهُمْ) لَا تَعْرِفُهُمْ بِأَعْيَانِهِمْ۔ نہیں جانتے آپ اُن کو بسبب اُن کے خواص کے۔ اور وَلَوْ نَشَآءُ لَأَرَيْنٰكَهُمْ کی تفسیر میں فرماتے ہیں لَعَرَّفْنَاكَهُمْ بِدَلَائِلَ تَعْرِفُهُمْ بِأَعْيَانِهِمْ یعنی اگر ہم چاہتے تو آپ کو دلائل سے معرفت کرا دیتے (فَلَعَرَفْتَهُمْ بِسِيْمٰهُمْ) بِعَلَامَتِهِمْ پس آپ خوب پہچانتے ہیں۔

---

له :۔ پ ۲۶ محمد ع آیت ۲۹-۳۰۔



اُنہیں اُن کی علامتوں کی بنا پر۔

اور خازن شریف میں ہے،

(لَا تَعْلَمُهُمْ) يَعْنِيْ أَنَّهُمْ بَلَغُوْا فِي النِّفَاقِ إِلٰى حَيْثُ أَنَّكَ لَا تَعْلَمُهُمْ يَا مُحَمَّدُ مَعَ صَفَاءِ خَاطِرِكَ وَإِطِّلَاعِكَ عَلَى الْأَسْرَارِ یعنی منافق نفاق چھپانے میں اس کمال کے ہیں کہ آپ اُن کو نہیں جانتے باوجود روشن ضمیر ہونے کے اور آپ کو اسرار پر اطلاع بھی ہے۔

اور علامہ بغوی معالم التنزیل میں لکھتے ہیں۔

(وَلَوْ نَشَآءُ لَأَرَيْنٰكَهُمْ) أَيْ لَأَعْلَمْنَاكَهُمْ وَعَرَّفْنَاكَهُمْ (فَلَعَرَفْتَهُمْ بِسِيْمٰهُمْ) بِعَلَامَتِهِمْ قَالَ الزَّجَّاجُ اَلْمَعْنٰى لَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنَا عَلَى الْمُنَافِقِيْنَ عَلَامَةً تَعْرِفُهُمْ قَالَ أَنَسٌ مَا خَفِيَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ نُزُوْلِ هٰذِهِ الْاٰيَةِ شَيْءٌ مِّنَ الْمُنَافِقِيْنَ۔

ترجمہ :۔ اگر ہم چاہتے تو منافق آپ کو دکھا دیتے یعنی منافقوں کا علم عطا فرماتے اور پہچان کروا دیتے پس پہچانا آپ نے اُن کو اُن کے نشانوں سے زجاج نحوی نے کہا ہے کہ معنی یہ ہے کہ اگر ہم چاہتے تو منافقوں پر علامت قائم کر دیتے جس سے آپ اُن کو پہچانتے حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اس آیت کے نزول کے بعد منافقوں کی کوئی چیز بھی رسُول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم سے پوشیدہ نہ رہی۔ ثابت ہوا کہ نفی علم بالدلائل کی ہے نہ کہ معرفت اسرار کی لہٰذا اس آیت سے حاضر و ناظر کے مسئلہ پر کوئی زد نہیں پڑتی۔

دُوسرا جواب :۔ خان صاحب کے طرزِ استدلال پر یہ ہے کہ مقدم النزول سُورہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں اللہ تعالےٰ فرماتا ہے کہ آپ منافقوں کو اُن کی علامتوں کے ذریعے پہچانتے ہیں اور چرب زبانی سے بھی پہچان لو گے اور متوخر النزول سُورہ توبہ میں فرماتا ہے کہ بعض منافقوں کو آپ نہیں جانتے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ اُن میں ہی بعض منافقوں کا نفاق آپ سے مخفی تھا جن میں کوئی علامت بھی نفاق کی نہ تھی اور نہ ہی کوئی قول اور فعل اُن سے ایسا سرزد ہوا تھا جو اُن کے نفاق پر دلیل ہوتا۔ کیونکہ وہ اپنا نفاق چھپانے میں کمال درجہ کے ماہر تھے۔ اس سے ثابت نہیں ہوتا کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام اُن اعمال سے بھی بے خبر تھے کیونکہ یہ بات تسلیم کرنا کہ اُن کا نفاق درجہ کمال کو پہنچا ہوا تھا مگر نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو علم نہ تھا سو یہ بات مقدم النزول آیت کے خلاف ہے کیونکہ اسی آیت میں منافقانہ علامتوں اور روِش سے پہچان لینا ثابت ہے۔ لہٰذا یہ موخر النزول آیت ہمارے عقیدہ کے خلاف نہیں۔ کیونکہ حاضر و ناظر وہی دیکھتا ہے جو کسی سے وقوع میں آتا ہے۔

اعتراض :۔ حضرت کعب بن مالک سے مروی ہے وُہ فرماتے ہیں کہ "اتنی فوج اور ہجوم آپ (نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کے ساتھ مارچ کر رہی تھی کہ اگر کوئی آدمی اس خیال سے شریک نہ ہوتا کہ جب تک آسمان سے وحی نازل نہ ہو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اس کی عدم موجودگی کی اطلاع ہی نہیں ہو سکتی تو یہ اس کا خیال صحیح ہوتا۔"[1]

جواب :۔ خان صاحب تو مردہ ضمیر ہیں ہی مگر اس طائفہ کے ایک بھی فرد

---

[1] :۔ تسوید النواظر ۹۵۔



کا ضمیر زندہ نہیں جو خان صاحب کو ملامت کرے کہ ایسی کذب بیانی سے شرم کھائیں یہ خط کشیدہ عبارت اگر کسی حدیث میں ثابت کر دیں تو مُنہ مانگا انعام پائیں ورنہ انعامِ الٰہی لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ قبول کرنے میں توقف نہ فرمائیں حدیث شریف میں تو صرف یہ الفاظ ہیں۔

فَمَا رَجُلٌ يُرِيْدُ اَنْ يَّتَغَيَّبَ اِلَّا ظَنَّ اَنَّهٗ سَيَخْفٰى لَهٗ مَا لَمْ يَنْزِلْ فِيْهِ وَحْيٌ۔

ترجمہ :۔ کوئی شخص غائب رہنے کا ارادہ نہ کرتا مگر یہ گمان کرتے ہوئے کہ میرا غائب ہونا آپ پر مخفی رہے گا جب تک میرے بارے میں وحی نازل نہ ہو۔

یہ عامیوں کا گمان چہ معنی دارد اور حضرت کعب رضی اللہ عنہ کا تو اس جملہ سے کثرتِ لشکر بیان کرنا مقصود ہے ورنہ تو کیا غائب ہونے والا ہدہد سے بھی چھوٹا اور سید الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سیدنا سلیمان علیہ السلام سے بھی کم بصارت کے مالک ہیں۔ کیا مسلمانوں کا یہ لشکر حضرت سلیمان علیہ السلام کے لشکر جس میں انسان، جن، پرندے درندے شامل تھے اُس سے زیادہ تھا۔ اَللّٰهُمَّ اهْدِ الْوَهَابِيَّةَ اَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ شَانَ مَحْبُوْبِكَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالتَّسْلِيْمُ دَائِمًا اَبَدًا اَبَدًا۔

اعتراض :۔ خان صاحب کے وُہ دلائل جن سے بے شعوری کی بنا پر نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حاضر و ناظر نہ ہونے پر استدلال کیا ہے۔

اَوّلًا :۔ خروج دجال کے متعلق۔ وَاِنْ يَّخْرُجْ وَلَسْتُ فِيْكُمْ فَكُلُّ امْرِئٍ حَجِيْجُ نَفْسِهٖ ۔ اگر دجال نکلا اور میں تم میں نہ ہوا تو ہر شخص اپنا اپنا

ذمے دار ہے[1]

ثانیاً :۔ وَدِدْتُ اَنَّا قَدْ رَاَیْنَا اِخْوَانَنَا۔ مجھے یہ بات پسند تھی کہ میں نے اپنے بھائیوں کو دیکھا ہوتا[2]

ثالثاً :۔ قُلْنَا کَیْفَ تَعْرِفُ مَنْ لَمْ تَرَ مِنْ اُمَّتِکَ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ۔ آپ نے اپنی اُمت کے جو لوگ نہیں دیکھے قیامت کے روز انہیں کیسے پہچانو گے[3]

رابعاً :۔ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ مَنْ رَاَیْتَ وَمَنْ لَّمْ تَرَ۔ صحابہ نے عرض کی یارسول اللہ جس کو آپ نے دیکھا اور جسے نہیں دیکھا فرمایا کہ ہاں مَنْ رَاَیْتُ وَمَنْ لَّمْ اَرَ[4]

خامساً :۔ دو گروہ ایسے ہیں کہ جو دوزخ جائیں گے لَمْ اَرَھُمَا اگر ہم نے ان کو دیکھا نہیں[5]

سادساً :۔ مَا شَاْنُ ثَابِتِ بْنِ قَیْسٍ لَّا نَرَاہُ ثابت بن قیس کا کیا حال ہے ہم اُسے دیکھتے نہیں[6]

سابعاً :۔ وَاِنْ کُنْتُ لَمْ اَرَ مَنَازِلَکُمْ حِیْنَ تَنْزِلُوْا بِالنَّھَارِ۔ اگرچہ میں نے ان کی وہ جگہیں نہیں دیکھی ہیں جہاں جہاں وہ دن کو اترتے ہیں[7]

ثامناً :۔ لَعَلِّیْ لَا اَرَاکُمْ بَعْدَ عَامِیْ ھٰذَا۔ شاید کہ میں تمہیں اس سال کے بعد نہ دیکھ سکوں[8]

---

[1] :۔ تسوید النواظر ص۹۶ ۔ [2] :۔ تسوید النواظر ص۹۶ ۔

[3] :۔ تسوید النواظر ص۹۷ ۔ [4] :۔ ایضاً ص۹۹ ۔

[5] :۔ ایضاً ص۹۹ ۔ [6] :۔ ایضاً ص۹۹ ۔

[7] :۔ ایضاً ص۱۰۱ ۔ [8] :۔ ایضاً ص۱۰۱ ۔



تاسعاً :۔ فَاِنِّیْ لَا اَدْرِیْ لَعَلِّیْ لَا اَلْقَاھُمْ بَعْدَ عَامِھِمْ ھٰذَا۔ بیشک میں نہیں جانتا کہ میں ان سے اس سال کے بعد ملاقات نہ کر سکوں[1]

عاشراً :۔ یَا اَیُّھَا النَّاسُ اِنِّیْ وَاللّٰہِ لَا اَدْرِیْ لَعَلِّیْ لَا اَلْقَاکُمْ بَعْدَ یَوْمِیْ ھٰذَا بِمَکَانِیْ ھٰذَا۔ اے لوگو! خدا کی قسم میں نہیں جانتا شاید کہ میں تم سے آج کے دن کے بعد اس جگہ ملاقات نہ کر سکوں[2]۔

جواب :۔ یہ ہیں احادیث کے بعض ٹکڑے جن سے خان صاحب نے اپنے عقیدہ پر دلیل پکڑی ہے ان سب کا اجمالی جواب عرض کر دیتے ہیں۔ ان اجزاء میں بعض وہ ہیں جن سے نہ دیکھنا اور ملاقات نہ کرنا مفہوم ہے سو وہ بقیہ حیات دنیاوی اور چشم بصارت سے دیکھنا اور بعض وہ ہیں جن میں نہ جاننا مفہوم ہے سو وہ ازروئے درایت کے ہے اور معنی درایت کے یہ ہیں۔

**امام الاحناف علی قاری فرماتے ہیں :۔** اَلدِّرَایَۃُ اِکْتِسَابُ عِلْمِ الشَّیْءِ بِحِیْلَۃٍ[3]

درایۃ اٹکل کے ساتھ کسی چیز کا علم حاصل کرنے کو کہتے ہیں، سو یہ باعلام اللہ تعالٰی کے منافی نہیں۔

**خان صاحب کی ایک اور حماقت :۔** لکھتے ہیں۔ یَوْمَ یَجْمَعُ اللّٰہُ الرُّسُلَ فَیَقُوْلُ مَاذَا اُجِبْتُمْ قَالُوْا لَا عِلْمَ لَنَا اِنَّکَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ[4]۔

ترجمہ :۔ جس دن جمع کریگا اللہ تعالٰی رسولوں کو کہے گا تم کو اپنی اپنی

---

[1] :۔ ایضاً [2] :۔ ایضاً

[3] :۔ مرقات ج۱ ص۲۲ ۔ [4] :۔ مرقات ج۱ ص۶۶ ۔

اُمّت کی طرف سے کیا جواب دیا گیا۔ وہ بولیں گے ہم کو خبر نہیں تو ہی ہے غیب دان۔

تمام پیغمبر اس سے لاعلمی کا اظہار کریں گے رہا اس لاعلمی کے اظہار کو تواضع پر حمل کرنا جیسا کہ بعض مفسرین (بلکہ تمام مفسرین) نے کہا ہے تو درست نہیں کیونکہ اگر کوئی اور نصِ قطعی ایسی ہوتی جس سے صاف طور پر یہ ظاہر ہوتا ہے کہ حضرات انبیاءِ عظام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو بغیر استثناء کے ہر چیز معلوم ہے تو ہم تواضع پر حمل کر سکتے تھے۔[1]

**جواب:۔** واہ خان صاحب..... ہم نے بھی بہت دیکھے ہیں مگر آپ سے کم۔ سوال تو ہوگا اُمتوں کے جوابوں کے بارے میں اور خان صاحب انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے جواب لَا عِلْمَ لَنَا کو تواضع پر محمول کرنے کے لیے بغیر استثناء کے ہر چیز کے علم پر نصِ قطعی کے ثبوت کا مطالبہ کرتے ہیں ہم پوچھتے ہیں کہ بعض انبیاء اور ہمارے نبی علیہم الصلوٰۃ والسلام کو جو جواب دیئے گئے وہ تو قرآن میں آج بھی موجود ہیں اور قرآن کی برکت سے تمام اُمّت کو بھی علم ہے تو جن کو جواب دیئے گئے اُن کو علم کس طرح نہیں؟ اگر لَا عِلْمَ لَنَا کو تواضع پر محمول نہ کیا جائے تو اس جواب کی اور کونسی وجہ ہوگی۔ ہمیں یقین ہے کہ خان صاحب مبہوت ہیں ورنہ ضرور کوئی وجہ اپنی کتاب میں تحریر کرتے۔

**اعتراض:۔** اِنَّكَ لَا تَدْرِیْ مَا اَحْدَثُوْا بَعْدَكَ (بخاری مسلم)

ترجمہ:۔ آپ نہیں جانتے کہ آپ کے بعد اُنہوں نے کیا کیا نئی باتیں اور حرکتیں گھڑی ہیں۔

---

[1] :۔ بلفظہٖ تسوید النواظر ص ۱۰۲۔



اگر آپ حاضر و ناظر ہوتے یا آپ کو ان کا علم ہوتا تو اللہ تعالےٰ یا اس کے فرشتے یہ نہ فرماتے کہ آپ کو علم نہیں ہے اور اسی حدیث میں اس کی تصریح موجود ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم ارشاد فرمائیں گے۔ "دُور ہوں وہ بدبخت جنہوں نے میرے بعد دین بدلا۔[1]

**جواب:۔** اس حدیث پاک سے جو بات خان صاحب سمجھے ہیں وہ کئی وجہ سے مردود ہے۔

اوّل تو قرآن مجید کی اُس آیت کے خلاف ہے جس میں اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔

عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ کہ جو تمہیں بُرائی پہنچتی ہے وہ آپ کو ازحد گراں گزرتی ہے۔

اگر اُمّت کی برائیوں پر آپ کو اطلاع ہی نہیں تو گراں گزرنا چہ معنی دارد۔

دوسرے عرضِ اعمال والی حدیث کے بھی معارض ہے۔

تیسرے طبرانی شریف کی اس روایت کے بھی خلاف ہے جس میں آپ نے فرمایا ہے کہ

اِنِّیْ اَنْظُرُ اِلَیْهَا وَ مَا هُوَ كَائِنٌ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ۔

چوتھے مسلم شریف کی حدیث نے واضح کر دیا ہے کہ مَا تَدْرِیْ میں ہمزۂ استفہام مقدر ہے کیونکہ مسلم شریف میں ہے کہ اَمَا شَعَرْتَ مَا عَمِلُوْا بَعْدَكَ کیا آپ نہیں جانتے کہ آپ کے بعد انہوں نے کیا عمل کیے ہیں لہٰذا مَا تَدْرِیْ کا معنی بھی یہ ہی ہے کہ اَمَا تَدْرِیْ یعنی کیا آپ نہیں جانتے؟ یعنی باوجود علم ہونے کے

---

[1] :۔ بلفظہٖ تسوید النواظر ص ۱۰۳۔

پھر بھی آپ اپنا رہے ہیں۔ لیکن یہ اپنانا صرف بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ
کے تقاضا پر ہوگا۔

خان صاحب سے جب مسلم شریف جلد ۲ صفحہ ۲۴۹ کی روایت اَمَا شَعَرْتَ
کا جواب نہ بن سکا اور نہ ہی بن سکتا ہے تو دو حیلے تراشے۔

**پہلا حیلہ اور اس کا جواب :-** اوّل یہ کہ یہ روایت مسلم کی درجہ دوئم کے
روات سے ہے اور ان کے متعلق
فیصلہ امام مسلم نے مقدمہ میں کر دیا ہے کہ "اُن سے خطا اور غلطی اکثر سرزد ہو جاتی
ہے"[1]

لیکن خود ہی اس سے ماقبل صفحہ پر تحریر فرماتے ہیں کہ تمام اُمت کا اتفاق
ہے کہ "بخاری و مسلم صحیح ہیں"[2] اور امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ کا یہ فرمانا کہ درجہ دوئم
کے روات سے خطا اور غلطی اکثر سرزد ہو جاتی ہے۔ یہ خان صاحب کو مفید
نہیں جب تک خطا و غلطی کا ثبوت نہ ہو۔ ورنہ تمام وُہ روایات جو کہ درجہ دوئم
کے روات سے ہیں ناقابلِ اعتبار ٹھہرتی ہیں جس کی بنا پر مسلم شریف کی صحت
پر اُمت کا اتفاق غلط ثابت ہو جاتا ہے

**دُوسرا حیلہ** دوئم یہ تراشا کہ اَمَا شَعَرْتَ کا جُملہ اس کو نہیں چاہتا کہ پہلے
سے مخاطب کو علم ہو۔

چنانچہ آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم نے حضرت ابوامامہ سے فرمایا۔
اَمَا شَعَرْتَ اَنَّ اللّٰہَ عَزَّ وَجَلَّ قَدْ زَوَّجَنِیْ فِی الْجَنَّۃِ مَرْیَمَ
بِنْتَ عِمْرَانَ۔ (الو آخر الحدیث)

---

[1] :- تسوید النواظر صفحہ ۱۰۶ ۔ [2] :- تسوید النواظر صفحہ ۱۰۵ ۔



ترجمہ :- کیا تم نہیں جانتے کہ اللہ تعالیٰ نے میرے ساتھ جنت میں مریم
بنت عمران کا نکاح کر دیا ہے۔

اور یہ بات بالکل ظاہر ہے کہ آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم جس سے یہ
ارشاد فرما رہے ہیں اس کو اس سے پہلے اس کی کیا خبر ہوگی[1]

**جواب :-** اس روایت پر قیاس کرتے ہوئے نبی علیہ الصّلوٰۃ والسّلام
کے علم کی نفی کرنا تو خود اپنے شعور کی فاتحہ دینا ہے۔ کیونکہ یہ قیاس مع الفارق
ہے کہاں سیّد الاوّلین والآخرین علیہ الصّلوٰۃ والسّلام اور کہاں ایک اُمتی صحابی
نبی اکرم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم تو خود فرماتے ہیں اُوْتِیْتُ عِلْمَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ
کہ مجھے پہلوں اور پچھلوں کا علم دیا گیا ہے۔ احوالِ اُمت سے مطلع ہونا تو لوازمات
نبوت میں سے ہے۔ بخاری شریف اور مسلم شریف میں باب الرؤیا میں حدیث
موجود ہے کہ نبی اکرم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام نے فرمایا۔

اَلرُّؤْیَا الصَّالِحَۃُ مِنَ الرَّجُلِ الصَّالِحِ جُزْءٌ مِّنْ سِتَّۃٍ وَّاَرْبَعِیْنَ
جُزْءًا مِّنَ النُّبُوَّۃِ۔

یعنی انسان کا خواب نبوت کے چھیالیس[46] جزوں میں سے ایک جز ہے۔
اور چھیالیس[46] اجزاء کی تفصیل کرتے ہوئے قطب الواصلین سیّدنا عبدالعزیز دباغ
رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

سَادِسُھَا کَمَالُ حِفْظِہٖ حَتّٰی یَحْفَظَ السُّوْرَۃَ کُلَّھَا
اِذَا سَمِعَھَا مَرَّۃً۔

ترجمہ :- چھٹا جزو نبوت یہ ہے کہ نبی کا حافظہ اس کمال کا ہوتا ہے

---

[1] :- تسوید النواظر صفحہ ۱۰۶ ۔

کہ ایک مرتبہ جس بات کو سُن لے اُسے کبھی نہیں بھولتا. بلکہ بات کی مکمل صُورت کو محفوظ رکھتا ہے۔

وَتَاسِعُهَا كَمَالُ بَصَرِهٖ حَتّٰى يُبْصِرَ مِنْ أَقْصَى الْأَرْضِ مَا لَا يُبْصِرُ غَيْرُهٗ. عَاشِرُهَا كَمَالُ سَمْعِهٖ حَتّٰى يَسْمَعَ مِنْ أَقْصَى الْأَرْضِ مَا لَا يَسْمَعُهٗ غَيْرُهٗ. اَلثَّانِيْ وَالْأَرْبَعُوْنَ الْإِطِّلَاعُ عَلَى الْغَيْبِ مِمَّا لَمْ يَنْقُلْهُ أَحَدٌ قَبْلَهٗ. اَلثَّالِثُ وَالْأَرْبَعُوْنَ الْإِطِّلَاعُ عَلٰى مَا سَيَكُوْنُ. اَلرَّابِعُ وَالْأَرْبَعُوْنَ التَّوْقِيْفُ عَلٰى أَسْرَارِ النَّاسِ وَمُغَيَّبَاتِهِمْ[1]

ترجمہ :۔ نواں جزیہ ہے کہ بصارت اس کمال کی ہوتی ہے کہ دُور دراز سے بھی دیکھ لیتا ہے جس کو دُوسرا کوئی نہیں دیکھ سکتا. دسواں یہ ہے کہ زمین کے دُوسرے کنارے سے بھی بات سُنتا ہے جو کوئی دُوسرا نہیں سُن سکتا. بیالیسواں[۴۲] یہ ہے کہ غیب پر اطلاع ہوتی ہے جو اس سے پہلے کسی سے منقول نہ ہو. تنتالیسواں[۴۳] یہ ہے کہ آئندہ ہونے والے واقعات پر اطلاع ہونا۔ چوالیسواں یہ ہے کہ انسانوں کے اسرار اور پوشیدہ باتوں پر اطلاع ہونا۔

پھر فرماتے ہیں۔

إِنَّ النُّبُوَّةَ عِبَارَةٌ عَمَّا يَخْتَصُّ بِهِ النَّبِيُّ وَيُفَارِقُ بِهٖ غَيْرَهٗ وَهُوَ يَخْتَصُّ بِأَنْوَاعٍ مِنَ الْخَوَاصِّ مِنْهَا أَنْ يَعْرِفَ حَقَائِقَ

[1] :۔ کتاب الابریز صہ ۸۲ ۔



الْأُمُوْرِ الْمُتَعَلِّقَةِ بِاللّٰهِ وَصِفَاتِهٖ وَمَلٰئِكَتِهٖ وَالدَّارِ الْآخِرَةِ لَا كَمَا يَعْلَمُ غَيْرُهٗ بَلْ عِنْدَهٗ مِنْ كَثْرَةِ الْمَعْلُوْمَاتِ وَزِيَادَةِ الْيَقِيْنِ وَالتَّحْقِيْقِ مَا لَيْسَ عِنْدَ غَيْرِهٖ وَلَهٗ صِفَةٌ يُبْصِرُ بِهَا الْمَلٰئِكَةَ وَيُشَاهِدُ بِهَا الْمَلَكُوْتَ وَلَهٗ صِفَةٌ بِهَا يُدْرِكُ مَا سَيَكُوْنُ فِي الْغَيْبِ وَيُطَالِعُ بِهَا مَا فِي اللَّوْحِ الْمَحْفُوْظِ[1]

ترجمہ :۔ یعنی نبوت ان خاص کمالات کا نام ہے جو نبی کے ساتھ مخصوص ہوتے ہیں جن سے نبی اور غیرِ نبی میں فرق کیا جاتا ہے اور وہ نبی بہت سارے خواص سے مختص کیا جاتا ہے ان میں ایک یہ ہے کہ نبی اُن تمام معاملات (جو اللہ تعالے اور اس کی صفات، فرشتوں اور آخرت کے ساتھ متعلق ہوتے ہیں) کی پوری پوری معرفت رکھتا ہے اور یہ معرفت غیرِ نبی سے ممتاز ہوتی ہے بلکہ معلومات کی کثرت اور یقین کی زیادتی اور تحقیق ایسی رکھتا ہے کہ غیرِ نبی کو نہیں ہوتی اور نبی میں ایک صفت ہوتی ہے کہ اُس سے غیب میں ہونے والے واقعات کا ادراک کرتا ہے اور اُس سے لوحِ محفوظ کا مطالعہ بھی کرتا ہے۔

یہ ہے نبی کی شان اور نبوت کی حقیقت. طائفہ وہابیہ نجدیہ تو نبی کو بس مسجد کا ملاں ہی سمجھے ہوئے ہیں۔

العارف باللہ القطب الکبیر سیدنا احمد بن ادریس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں

[1] :۔ کتاب الابریز صہ ۸۳ ۔

وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَدْخُلُ الشَّوْكَةُ فِيْ رِجْلِ أَحَدِكُمْ إِلَّا وَجَدْتُ أَلَمَهَا فَهُوَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقِيْقَةُ الْكَوْنِ كَمَا أَنَّ الشَّجَرَةَ لَهَا وَرَقٌ وَغُصُوْنٌ وَفُرُوْعٌ وَعُرُوْقٌ وَجُذُوْعٌ وَزَهْرٌ وَثَمَرَةٌ وَحَقِيْقَةُ الْكُلِّ شَجَرٌ[1]

ترجمہ:۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں چبھتا کانٹا تم سے کسی کے پاؤں میں مگر میں اس کی تکلیف پاتا ہوں۔ پس نبی صلی اللہ علیہ وسلم حقیقت کائنات ہیں جیسا کہ ایک درخت کی ٹہنیاں پتے، شاخیں پھول، پھل اور تنا وغیرہ ہوتے ہیں اور حقیقت سب کی وہ درخت ہوتا ہے۔

قرآن مجید، احادیث شریف، اولیاء کاملین کی تحقیق اور علماء وارثین کے ارشادات ان سب کو نظر انداز کر کے خان صاحب گلھڑوی کی بیکار باجے کی سی ٹپ ٹپ کون سنتا ہے

## واقعہ افک کی حقیقت:۔

طائفہ وہابیہ نجدیہ اس واقعہ افک کو بیان کر کے عوام کو دھوکہ دینے کی ناکام کوشش کرتے ہیں۔ لہٰذا خان صاحب نے بھی اس واقعہ سے استدلال کیا ہے کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی پاک دامنی پر یقین نہ تھا۔ سو حدیث شریف کے وہ الفاظ جو نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے مجمع صحابہ میں منبر پر رونق افروز ہو کر فرمائے تھے نقل کر دیتے ہیں اور فیصلہ ناظرین پر ہی رہا۔

[1] :۔ العقد النفیس (مندرجہ فی جواہر البحار جلد ۳ ص ۳۹)۔



فَقَالَ يَا مَعْشَرَ الْمُسْلِمِيْنَ مَنْ يَعْذِرُنِيْ مِنْ رَجُلٍ قَدْ بَلَغَنِيْ عَنْهُ أَذَاهُ فِيْ أَهْلِيْ۔ وَاللّٰهِ مَا عَلِمْتُ عَلٰى أَهْلِيْ إِلَّا خَيْرًا وَلَقَدْ ذَكَرُوْا رَجُلًا مَا عَلِمْتُ عَلَيْهِ إِلَّا خَيْرًا[1]

ترجمہ:۔ آپ نے ارشاد فرمایا اے گروہ مسلمین تم میں سے کون میری طرف سے اُس شخص سے انتقام لے گا جس نے مجھے میری اہلیہ کے بارے میں اذیت دی ہے قسم ہے خدا کی میری اہلیہ کے بارے میں میرے علم میں سوائے بھلائی کے اور کچھ بھی نہیں اور جس مرد کا وہ ذکر کرتے ہیں۔ اُس کے بارے میں بھی میں سوائے بھلائی کے کچھ نہیں جانتا۔

چونکہ فریقین میں سوائے بھلائی کے اور کچھ بھی نہ تھا۔ اس لیے آپ کے علم میں بھی نہ تھا اگر کچھ ہوتا تو ضرور آپ کے علم میں ہوتا اور قسم بھی ہمیشہ مخاطب کو یقین دلانے کے لیے کھائی جاتی ہے۔ بھلا ان وہابیوں سے پوچھئے کہ جو بات مشکوک ہو یعنی یقینی نہ ہو اُس پر بھی کوئی قسم کھاتا ہے۔ بالفرض اللہ تعالےٰ اور اُس کا نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام اور تحقیق و تفتیش تو لوگوں کا ایمان اور یقین آزمانے کے لیے تھی اور جب ایماندار صحابہ نے بھی منافقوں کے خلاف ہی گواہی دی کیا تب بھی آپ کو یقین نہ آیا۔ جبکہ قرآن فرماتا ہے يُؤْمِنُ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا کہ آپ ایمانداروں کی باتوں پر صدق دل سے یقین رکھتے ہیں۔ اب ذرا صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے بیانات سنیئے۔

إِنَّ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

[1] :۔ بخاری شریف جلد ثانی ص ۵۹۵۔

أَنَا قَاطِعٌ بِكَذِبِ الْمُنَافِقِيْنَ لِأَنَّ اللّٰهَ عَصَمَكَ مِنْ وُقُوْعِ الذُّبَابِ عَلٰى جِلْدِكَ لِأَنَّهُ يَقَعُ عَلَى النَّجَاسَاتِ فَيَتَلَطَّخُ بِهَا فَلَمَّا عَصَمَكَ اللّٰهُ مِنْ ذَالِكَ الْقَذْرِ مِنَ الْقَذْرِ فَكَيْفَ لَا يَعْصِمُكَ عَنْ صُحْبَةِ مَنْ تَكُوْنُ مُتَلَطِّخَةً بِمِثْلِ هٰذِهِ الْفَاحِشَةِ.

وَقَالَ عُثْمَانُ إِنَّ اللّٰهَ مَا أَوْقَعَ ظِلَّكَ عَلَى الْأَرْضِ لِئَلَّا يَضَعَ إِنْسَانٌ قَدَمَهُ عَلٰى ذَالِكَ الظِّلِّ فَلَمَّا لَمْ يُمَكِّنْ أَحَدًا مِنْ وَضْعِ الْقَدَمِ عَلٰى ظِلِّكَ كَيْفَ يُمَكِّنُ أَحَدًا مِنْ تَلْوِيْثِ عِرْضِ زَوْجَتِكَ.

قَالَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ إِنَّ جِبْرِيْلَ أَخْبَرَكَ أَنَّ عَلٰى نَعْلَيْكَ قَذْرًا وَأَمَرَكَ بِإِخْرَاجِ النَّعْلِ عَنْ رِجْلِكَ بِسَبَبِ مَا الْتَصَقَ بِهِ مِنَ الْقَذْرِ فَكَيْفَ لَا يَأْمُرُكَ بِإِخْرَاجِهَا بِتَقْدِيْرِ أَنْ تَكُوْنَ مُتَلَطِّخَةً بِشَيْءٍ مِنَ الْفَوَاحِشِ[1]

ترجمہ:۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ میں قطعی طور پر منافقوں کو جھوٹا کہتا ہوں اس لیے کہ اللہ تعالےٰ نے آپ کو محفوظ رکھا ہے کہ مکھی آپ کے جسم پاک پر بیٹھے۔ کیونکہ وہ نجاست سے ملوث ہوتی ہے، سو وہ کس طرح نہ محفوظ رکھے گا آپ کو ایسی بیوی سے جو کہ ایسی برائی سے ملوث ہو۔

[1] :۔ تفسیر مدارک جلد ۳ صفحہ ۱۰۳۔



حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا کہ اللہ تعالےٰ نے آپ کا سایہ زمین پر نہیں پڑنے دیا تاکہ کوئی انسان اُسے اپنے قدموں سے نہ روندے سو جب اس بات پر کسی کو قدرت نہیں دی تو یہ کیسے ممکن ہے کہ کوئی آپ کی اہلیہ پاک کو ملوث کرے۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا کہ جبریل علیہ السلام نے آپ کو اطلاع دے دی تھی جبکہ آپ کی نعل پاک نجاست سے ملوث تھی اور آپ کو نعل اتارنے کو کہا۔ بسبب اس نجاست کے تو جو بیوی برائی سے ملوث ہو اس کو نکالنے کا حکم کیوں نہ آپ کو دیا جاتا۔

حضرت سیدنا امیر المومنین عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو تو قطعی طور پر یقین ہے کہ منافق جھوٹے ہیں لیکن وہابیوں کے نزدیک حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے آقا و مولیٰ سید الانبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کو یقین نہ تھا کہ منافق جھوٹے ہیں۔

دُوسرے یہ کہ جب نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے منبر شریف پر یہ فرمایا کہ خدا کی قسم میں اپنی اہلیہ کے بارے میں سوائے بھلائی کے کچھ بھی نہیں جانتا تو یہ قول صحابہ کے نزدیک قطعی تھا یا نہ کیا آپ کے اس ارشاد کا انکار کفر تھا یا نہ۔ آقی رہا نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو فرمانا۔

فَإِنْ كُنْتِ بَرِيْئَةً فَسَيُبَرِّئُكِ اللّٰهُ إِنْ كُنْتِ أَلْمَمْتِ بِذَنْبٍ فَاسْتَغْفِرِيْ اللّٰهَ[1]

ترجمہ:۔ اگر تو بری ہے تو عنقریب اللہ تعالےٰ تیری برأت ظاہر

[1] :۔ بخاری شریف جلد ۲ صفحہ ۵۹۹۔

کر دے گا اگر تجھ سے کوئی گناہ (صغیرہ) سرزد ہوا ہے تو اللہ تعالیٰ سے معافی مانگ۔

سو یہ سیدہ کی دلجوئی اور وَمَا اَصَابَكُمْ مِنْ مُصِيْبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ اَيْدِيْكُمْ کے پیشِ نظر تھا۔ کیونکہ لفظ اَلْمَمْتِ کے معنی یہ ہیں۔

اَلْمَمْتِ بِذَنْبٍ اَىْ قَرُبْتِ بِهٖ یعنی اگر تو گناہ کے قریب بھی گئی ہے۔

وَقِيْلَ اللَّمَمُ مُقَارَبَةُ الْمَعْصِيَةِ مِنْ غَيْرِ اِيْقَاعٍ یہ بھی کہا گیا ہے کہ اَللَّمَمُ بغیر وقوع کے مقاربۃ گناہ کو کہتے ہیں وَقِيْلَ هُوَ مِنَ اللَّمَمِ صِغَارُ الذُّنُوْبِ۔ یعنی یہ لمم میں سے ہے جس کا معنی گناہ صغیرہ ہے[1]

نبیٔ اکرم علیہ الصّلوٰۃ والسلام کی مراد بالکل واضح ہے۔

آخر میں ہم حاجی امداد اللہ صاحب جو کہ اس طائفہ کے پیر و مرشد ہیں ان کا فیصلہ ناظرین کے پیش خدمت کرتے ہیں۔ حاجی صاحب فرماتے ہیں۔

لوگ کہتے ہیں کہ علم غیب انبیاء اور اولیاء کو نہیں ہوتا۔ میں کہتا ہوں کہ اہل حق جس طرف نظر کرتے ہیں دریافت اور ادراک غیبیات کا اُن کو ہوتا ہے اصل میں یہ علم حق ہے۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو حدیبیہ (یعنی حضرت عثمان کا واقعہ) اور حضرت عائشہ کے معاملات سے خبر نہ تھی اس کو دلیل اپنے دعویٰ کی سمجھتے ہیں یہ غلط ہے[2]

**ایک اور جواب:-** خان صاحب نے اکثر اعتراضات میں سورتوں کے نزول میں مقدم و موخر کا سہارا لیا ہے کیا اس

[1] :- حاشیہ بخاری شریف جلد ۲ ص ۵۹۶۔ ۱

[2] :- شمائم امدادیہ حصہ دوئم ص ۲۱۔



جگہ پر نزول میں مقدم و موخر یاد نہیں رہا۔ سو ہم یاد دلا دیتے ہیں۔ سورہ نور جس کی بعض آیات واقعہ افک کے بارے میں نازل ہوئی ہیں۔ اس سورہ سے پہلے سورہ احزاب نازل ہو چکی تھی جس میں ازواجِ پاک کی شان میں آیت تطہیر نازل ہو چکی تھی۔ دیکھو تفسیر اتقان للامام السیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ص ۲۵۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا[1]

ترجمہ:- اللہ تعالیٰ ارادہ فرماتا ہے کہ اے میرے نبی علیہ الصّلوٰۃ والسلام کی ازواج تمہیں ہر قسم کی نجاست سے پاک فرما دے جیسا کہ پاک کرنیکا حق ہوتا ہے۔

اور فرماتا ہے وَاللّٰهُ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ اللہ کر گذرتا ہے جو ارادہ فرماتا ہے، لہٰذا ثابت ہوا کہ واقعہ افک سے پہلے ازواج پاک کے حق میں آیت تطہیر نازل ہو چکی تھی کیا سید الانبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسلام واقعہ افک کے موقع پر یہ آیت بھول گئے تھے جو کہ ازواج کی پاکیزگی کی قطعی دلیل ہے کیا اس آیت کے ہوتے ہوئے سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی پاکیزگی کا یقین نہ تھا۔

**اعتراض:-** وَاِذَا رَاَيْتَ الَّذِيْنَ يَخُوْضُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖ وَاِمَّا يُنْسِيَنَّكَ الشَّيْطٰنُ فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرٰى مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ۔[2]

[1] :- پ ۲۲ الاحزاب ع آیت ۳۳۔

[2] :- پ ۷ الانعام ع ۱۴ آیت ۶۸۔

**ترجمہ:۔** اور جب دیکھے تو ان لوگوں کو جو مزاح اڑاتے ہیں ہماری آیات سے تو ان سے کنارہ کر یہاں تک کہ وہ مشغول ہو جائیں کسی اور بات میں اور اگر بھلا دے تجھ کو شیطان تو مت بیٹھ یاد آنے کے بعد ظالموں میں۔

اس آیت سے صاف طور پر یہ معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خلاف شرع مجالس میں شریک ہونے اور حاضر ہونے کی قطعاً اجازت نہیں ہے[1]۔

**جواب:۔** خان صاحب نے ترجمہ میں تحریف کی ہے مع القوم الظلمین کا ترجمہ ترک کیا اور مشرک لوگوں کی مجالس دوسرے یہ حکم دنیاوی حیات میں بنفس نفیس شریک ہونے کے بارے میں ہے کیونکہ آپ کی حیات ظاہرہ میں خلاف شرع کوئی مجلس ہوتی ہی نہ تھی۔ لہٰذا نیک اور پاک مجالس میں شریک ہونے اور دیگر مجالس کا اپنی جگہ خاص سے معائنہ فرمانے کے منافی نہیں۔

**اعتراض:۔** خان صاحب فرماتے ہیں کہ اگر فِيكُمْ رَسُولُهُ سے مراد یہ ہو کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہر جگہ موجود اور حاضر ہیں تو بتلایئے کہ مختلف قسم کے اور گوناگوں عذاب دنیا میں پہلے بھی اور اب بھی کیوں ظاہر اور نازل ہوتے ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيهِمْ[2]

یعنی اللہ تعالیٰ ایسا نہ کرے گا کہ ان میں آپ کے ہوتے ہوئے ان کو عذاب دے۔

[1] تسوید النواظر ص ۱۲۴۔ [2] پ ۹ الانفال ع ۱۸ آیت ۳۳۔



**جواب:۔** اس عذاب سے عذاب استیصال مراد ہے جو کہ قیامت تک نہیں آسکتا اور اگر عذاب کو عام رکھا جائے تو یہ حکم دنیاوی حیات کے ساتھ تعلق رکھتا ہے۔

**اعتراض:۔** اگر جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قبر میں حاضر ہیں تو ثابت ہوا کہ کسی بھی مردہ کو عذاب قبر نہ ہو۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ ہم آپ کی موجودگی میں سزا نہیں دیتے[1]۔

**جواب:۔** بیشک جس قبر میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام خود رونق افروز ہوتے ہیں بوقت سوال منکر نکیر، وہ شخص ہرگز معذب نہیں بلکہ اس کو ارشاد ہوتا ہے نَمْ كَنَوْمَةِ الْعَرُوسِ سو جا جیسا کہ ایک دلہن سوتی ہے باقی رہا منافقوں اور کافروں کا معاملہ تو نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے حصول نفع کے لیے ایمان شرط ہے اللہ تعالیٰ کا ارشاد حق ہے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام بری مجالس بری جگہوں مشرکین کے گھر اور قبروں میں اور ہر وہ جگہ جہاں آپ کا بنفس نفیس حاضر ہونا کسر شان ہے بایں معنی حاضر و ناظر ہیں کہ ایسے تمام مقامات آپ کے سامنے موجود ہیں اور آپ اپنے آستانہ عالیہ سے ان کا معائنہ اور مشاہدہ فرماتے ہیں جیسا سیدنا عزرائیل علیہ السلام کے لیے روئے زمین ہے۔ اسی لیے امام الاحناف علی القاری رحمۃ اللہ الباری نے ارشاد فرمایا ہے کہ

لِاَنَّ رُوْحَهٗ عَلَيْهِ السَّلَامُ حَاضِرَةٌ فِيْ بُيُوْتِ اَهْلِ الْاِسْلَامِ کیونکہ جو تعلق اہل اسلام کے ساتھ ہے وہ کسی دوسرے سے نہیں اگر علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے عقیدہ کے مطابق روح انور علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام دنیا بھوں کے

[1] تسوید النواظر ص ۱۲۵۔

گھروں میں موجود نہیں تو انہیں فکر کرنا چاہیے کہ وہ کونسے گروہ میں سے ہیں۔

## اَلَمْ تَرَ پر اعتراضات :-

خان صاحب فرماتے ہیں اَلَمْ تَرَ کا معنی ہے اَلَمْ تَعْلَمْ یَا مُحَمَّدُ بِاِعْلَامِیْ اِیَّاکَ اے محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کیا میرے بتلانے سے آپ کو معلوم نہیں۔ جب اللہ تعالیٰ نے بتلا دیا آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جان لیا تو اس پر اَلَمْ تَرَ کا اطلاق ہوا[1]

جواب :- خان صاحب اتنا بھی نہیں دیکھتے کہ جس واقعہ پر اَلَمْ تَرَ داخل ہوا ہے وہ واقعہ اَلَمْ تَرَ کے ماقبل مذکور ہوتا ہے یا مابعد۔ اس بات پر تو خود قرآن مجید شاہد ہے کہ واقعہ اَلَمْ تَرَ کے بعد ہی مذکور ہے تو خان صاحب کے خیالات کے مطابق کہ اللہ تعالیٰ نے بتلا دیا تو آپ نے جان لیا تو بتلانے سے پہلے اَلَمْ تَرَ سے استفہام کیا۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْ حَآجَّ اِبْرَاهِیْمَ فِیْ رَبِّهٖ[2]

کیا آپ نے اُس شخص کی طرف نہیں دیکھا جس نے ابراہیم علیہ السلام کے رب کے بارے میں ان سے جھگڑا کیا۔

اس آیت میں الذی کے ساتھ اُس شخص کی طرف اشارہ کیا گیا ہے جب مشارٌ الیہ کا مخاطب کو علم ہی نہیں تو اشارہ سے گفتگو کیسی۔ چونکہ روایت ثابت ہے اسی لیے اللہ تعالیٰ نے واقعہ کو اِذْ قَالَ سے شروع فرمایا ہے اور مفسرین کا اتفاق ہے کہ اِذْ سے ماقبل اُذْکُرْ فعل مقدر ہے اور معنی یہ ہیں کہ یاد کریں جب کہا ابراہیم علیہ السلام نے اور یاد دلانا جب ہی صحیح ہوتا ہے کہ مخاطب نے وہ

---

۱؎ :- تسویۃ النواظر ص ۱۲۸۔ ۲؎ :- پ ۳ البقرہ ع ۳۵ آیت ۲۵۸۔



واقعہ دیکھا ہو۔

اور سورہ یوسف میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

نَحْنُ نَقُصُّ عَلَیْكَ اَحْسَنَ الْقَصَصِ بِمَآ اَوْحَیْنَآ اِلَیْكَ هٰذَا الْقُرْاٰنَ ۝ وَاِنْ كُنْتَ مِنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الْغٰفِلِیْنَ ۝[1]

ترجمہ :- ہم آپ کے سامنے اچھا قصہ بیان فرماتے ہیں اس لیے کہ ہم نے تمہاری طرف اس قرآن کی وحی بھیجی اور اگرچہ آپ اس بیان سے پہلے اس قصہ سے غافل تھے۔

یہ جو فرمایا وَاِنْ كُنْتَ مِنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الْجَاهِلِیْنَ۔ چونکہ آنحضرت اس واقعہ پر روحانی طور پر شاہد تھے۔ لیکن توجہ اس طرف نہ تھی اسی لیے اللہ تعالیٰ شروع میں فرماتا ہے اِذْ قَالَ یُوْسُفُ یعنی یاد کرو جب یوسف علیہ السلام نے کہا۔

اگر کوئی کہے کہ اگر یہ بات ہے تو صرف واقعہ کی طرف توجہ دلانا ہی کافی تھا۔ پورا واقعہ بیان کرنے کی کیا ضرورت تھی۔ سو اس کا جواب یہ ہے کہ نبی اللہ اتنی ہی بات کی طرف توجہ فرماتا ہے۔ جتنی بات کی طرف توجہ کا حکم ہو بغیر حکم الٰہی اللہ تعالیٰ کا نبی کسی بات کی طرف متوجہ نہیں ہوتا۔ اور جن آیات قرآنیہ سے بظاہر یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضور نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام وہاں موجود نہ تھے مثلاً۔

○ ـــ وَمَا كُنْتَ لَدَیْهِمْ اِذْ اَجْمَعُوْٓا اَمْرَهُمْ[2]

تو نہ تھا پاس اُن کے جب انہوں نے معاملہ پر اتفاق کیا۔

---

۱؎ :- پ ۱۲ یوسف ع ۱ آیت ۳۔

۲؎ :- پ ۱۳ یوسف ع ۱۱ آیت ۱۰۲۔

○ — وَمَا كُنْتَ ثَاوِيًا فِي أَهْلِ مَدْيَنَ۔[1]

اور تم نہ رہتا تھا مدین والوں میں۔

○ — وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ إِذْ يُلْقُونَ أَقْلَامَهُمْ۔[2]

اور تم اُن کے پاس نہ تھے جب وہ اپنی قلموں سے قرعہ ڈالتے تھے۔

(کنزالایمان شریف)

○ — وَمَا كُنْتَ بِجَانِبِ الْغَرْبِيِّ إِذْ قَضَيْنَا إِلَىٰ مُوسَى الْأَمْرَ وَمَا كُنْتَ مِنَ الشَّاهِدِينَ۔[3]

طُور کی جانب مغرب میں نہ تھے جبکہ ہم نے موسیٰ کو رسالت کا حکم بھیجا۔ (کنزالایمان شریف)۔

یہ سب آیات عالمِ جسمانی کے پیشِ نظر ہیں اور عالمِ رُوحانی کے اعتبار سے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام اور اُن کے ساتھ جو بھی واقعات پیش آئے آپ اُن پر حاضر تھے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔

تَبَارَكَ الَّذِي نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلَىٰ عَبْدِهِ لِيَكُونَ لِلْعَالَمِينَ نَذِيرًا۔[4]

پاک ہے وہ ذات جس نے اپنے بندہ پر قرآن نازل فرمایا تاکہ آپ تمام جہانوں کے لیے نذیر (نبی) ثابت ہوں۔

اور فرماتا ہے۔

وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا كَافَّةً لِلنَّاسِ بَشِيرًا وَنَذِيرًا۔[5]

---

[1] پ۲۰ القصص ع۵ آیت ۴۵۔ [2] پ۳ آل عمران ع۱۴ آیت ۴۴۔
[3] پ۲۰ القصص ع۵ آیت ۴۴۔ [4] پ۱۸ الفرقان ع۱ آیت ۱۔
[5] پ۲۲ سبا ع۱ آیت ۲۸۔



نہیں بھیجا ہم نے آپ کو مگر تمام انسانوں کے لیے بشیر اور نذیر بنا کر۔

نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام خود ارشاد فرماتے ہیں۔

كُنْتُ أَوَّلَ النَّاسِ فِي الْخَلْقِ وَآخِرَهُمْ فِي الْبَعْثِ۔[1] ابن سعد عن قتادہ۔ قَالَ الشَّيْخُ حَدِيثٌ صَحِيحٌ۔

میں پیدائش کے لحاظ سے تمام انسانوں سے اوّل ہوں اور بعثت کے لحاظ سے آخر۔

علامہ عزیزی فرماتے ہیں۔

بِأَنْ جَعَلَهُ اللّٰهُ حَقِيقَةً تَقْصُرُ عُقُولُنَا عَنْ مَعْرِفَتِهَا وَأَفَاضَ عَلَيْهَا وَصْفَ النُّبُوَّةِ مِنْ ذَالِكَ الْوَقْتِ فَكَانَ هٰذَا الْأَمْرُ بَاطِنًا ثُمَّ ظَهَرَ۔[2]

یعنی اللہ تعالیٰ نے آپ کو ایک ایسی حقیقت بنایا کہ ہماری عقل اُس کی معرفت سے قاصر ہے اور اسی وقت سے آپ کو وصفِ نبوۃ عطا فرمایا پس یہ از روئے باطن تھا پھر آپ کا ظہور ہوا۔

ایک دُوسری روایت میں ہے۔

كنت نبيًا وآدم بين الروح والجسد۔ قال الشيخ حديثٌ صحيحٌ۔[3]

یعنی میں نبی تھا حالانکہ آدم علیہ السلام رُوح اور جسم کے درمیان تھے۔

علامہ مناوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں۔

---

[1] السراج المنیر شرح جامع صغیر جلد ۲ ص ۱۰۳۔
[2] السراج المنیر جلد ۲ ص ۱۰۳۔ [3] السراج المنیر جلد ۲ ص ۱۰۳۔

قولہٗ صلی اللہ علیہ وسلم کنت نبیاً لم یقل کنت انساناً ولا کنت موجوداً اشارۃً الیٰ ان النبوۃ صلی اللہ علیہ وسلم کانت موجودۃ فی اول الخلق الزمان فی عالم الغیب دون عالم الشہادۃ فلما انتقلی الزمان بالاسم الباطن الیٰ وجود جسمہ وارتباط الروح بہ صلی اللہ علیہ وسلم انتقل حکم الزمان فی جریانہ الی الاسم الظاہر فظہر بذاتہ جسماً وروحاً فکان الحکم لہٗ باطناً اولاً فی کل ماظہر من الشرائع علی ایدی الانبیاء والرسل۔[1]

ترجمہ:۔ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے قول سے کنت نبیاً فرمانا اور نہ فرمانا کہ میں انسان تھا اور نہ فرمایا کہ میں اس جسم سے موجود تھا اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ آپ کی نبوت اوّل زمانہ سے عالم غیب میں موجود تھی نہ کہ عالم شہادت میں جب آپ کا وہ باطن کا زمانہ ختم ہوا تو آپ جسم اور رُوح کے ساتھ ظاہر ہوئے۔ پس روزِ اوّل سے باطنی طور پر آپ ہی کا حکم تھا اُن تمام شرائع میں جو انبیاء اور رسُولوں کے ہاتھوں سے ظاہر ہوئے۔

اور علماء اہلِ سُنت نے اس آیت (وَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُوْلُهٗ) سے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی روایت اعمال پر جو استدلال کیا ہے وہ حق ہے کیونکہ اس آیت میں لفظ رویت صاف طور پر مذکور ہے جس کے دو فاعل ہیں ایک اللہ تعالےٰ جس کا دیکھنا اس حیثیت کا ہے کہ اس پر کوئی چیز مخفی

[1] :۔ شرح جامع صغیر للمناوی۔



نہیں بلکہ اعمال کے ظہور سے پہلے بھی وہ جانتا ہے دوسرے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام لیکن آپ کا دیکھنا اللہ تعالےٰ کے دکھانے سے ہے اور یہ دیکھنا آپ کے لوازمات نبوت میں سے ہے۔ لہٰذا دونوں فاعلوں کا دیکھنا اپنی اپنی شان کے مطابق ہے۔ خان صاحب کا یہ کہنا کہ یہ "آیت صرف منافقوں کے اعمال کی رویت پر دلالت کرتی ہے" غلط ہے۔ کیونکہ آیات قرآنیہ کا اگرچہ مورد خاص ہوتا ہے۔ لیکن حکم عام ہوتا ہے ورنہ تو یہ بات لازم آتی ہے کہ اللہ تعالےٰ بھی سوائے منافقوں کے اور کسی کے بھی اعمال نہیں دیکھتے اور جس آیت میں اللہ تعالےٰ اور نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ مومنین کا بھی ذکر ہے وَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُوْلُهٗ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۝ یعنی اللہ تعالےٰ اور اس کا رسُول علیہ الصلوٰۃ والسلام اور مومنین تمہارے عمل دیکھ لیں گے۔ اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ مومنین بھی حاضر و ناظر ہیں کیا خان صاحب کے نزدیک رسُول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور مومنین میں مرتبہ کے لحاظ سے کوئی فرق ہے یا نہیں۔ مومنین کے حق میں رویت بمعنی علم ہے وہ بھی باطلاع النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ خان صاحب خود ہی شاہد کے معنوں میں یہ تحریر کرتے ہیں کہ جب اللہ تعالےٰ اور رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور عام انسانوں کے بارے میں ایک ہی لفظ استعمال ہو تو اُس کا ترجمہ ہر ایک کی شان کے مطابق کرنا چاہیئے اور یہ قاعدہ بھی دُرست ہے لیکن اس مقام پر خان صاحب فرق مراتب کا بالکل خیال نہ رکھتے ہوئے فرماتے ہیں۔

"جناب نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور عام مومنوں میں اس صفت کے لحاظ سے کوئی فرق نہ ہوا۔"[1]

[1] :۔ تنویر النواظر ص ۱۳۴۔

یہ بات خان صاحب نے مولانا محمد عمر دامت برکاتہٗ کے اس قول پر کہ اولیاء کرام بھی دیکھیں گے تمہارے اعمال اعتراض کرتے ہوئے فرمائی ہے۔ حالانکہ مومنین کاملین کا اعمال دیکھنا عقلاً اور نقلاً درست ہے حدیث پاک میں ہے۔

اتقوا فراسة المومن انہٗ ینظر بنور الله۔

یعنی مومن کی فراست سے ڈرو وہ اللہ تعالےٰ کے نور سے دیکھتا ہے۔

علامہ مناوی نے اس حدیث کی شرح میں فرمایا ہے۔

کہ بوجہ اس نور کے جو کہ مومن کے قلب پر چمکتا ہے۔ حقائق مومن پر روشن ہو جاتے ہیں ما فی الضمائر پر اطلاع ہو جاتی ہے[1] لیکن باوجود اس کے پھر بھی مومن کسی طرح بھی اس صفت میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ شریک نہیں۔

## اہلسنّت کی دلیل اور گکھڑوی کا اعتراض

اہلِ سُنّت کا وَمَا اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ سے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حاضر وناظر ہونے پر استدلال اور دیابنہ نجدیہ کا اعتراض۔

اہلِ سُنّت کا ایمان ہے کہ سیدنا و مولٰنا، ہادینا، مرشدنا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سراپا رحمت ہیں اور عالم کائنات کے ذرہ ذرہ کو ہر وقت ہر آن اپنا فیضِ رحمت پہنچا رہے ہیں۔

عارف باللہ علامہ صاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔

[1] :- شرح جامع صغیر جلد ۱ ص ۲۳۳۔



فنبینا صلی اللہ علیہ وسلم رحمة للعلمین ولولا رحمة بنا ما بقی منا احد[1]

ترجمہ :- پس ہمارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام تمام جہانوں کے لیے رحمت ہیں اور اگر آپ کی رحمت کا تعلق ہمارے ساتھ نہ ہو تو ہم میں سے کوئی بھی باقی نہ رہے۔

لیکن خان صاحب فرماتے ہیں۔

" بلاشک اللہ تعالےٰ نے حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو تمام جہانوں کی اصلاح وفلاح کے لیے بھیجا ہے اور آپ کا رسول بنا کر بھیجنا خدا تعالےٰ کی تمام جہانوں پر رحمت کرنا ہے "[2]

جواب :- پہلی بات تو یہ ہے کہ خان صاحب عالمین کا مفہوم اور معنی نہیں جانتے۔ دوسرے بھیجنے کے مفہوم سے بھی ناواقف ہیں۔ اگر بھیجنے سے آپ کا جسم پاک کے ساتھ تشریف لانا اور مبعوث ہونا مراد ہو تو آپ کی بعثت کے ماقبل والوں کو شامل نہیں کیونکہ عالمین کا اطلاق ماسوا اللہ کے سب پر آتا ہے۔ اس لیے خان صاحب کا معنی درست نہیں بنتا۔ جب تک نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وجود پاک کو خواہ عالم باطن میں ہوں خواہ عالم ظاہر میں رحمت نہ تسلیم کیا جائے ہرگز ہرگز رحمۃ اللعالمین کا مفہوم نہیں بنتا اور حقیقت بھی یہ ہی ہے کہ آپ کا وجود ہی رحمت ہے اول خلق سے زمانہ بعثت تک عالم غیب میں آپ رحمت تھے۔ جب جسم پاک کے ساتھ عالم ظاہر میں تشریف لائے تو آپ رحمت اور جب عالم برزخ میں تشریف لے گئے پھر آپ رحمت۔ لہٰذا آپ

[1] :- تفسیر صاوی جلد ۱ ص ۱۲۹۔ [2] :- تسوید النواظر ص ۱۳۵۔

رحمۃ اللعالمین ثابت ہوئے، سو جب یہ حقیقت ہے تو ثابت ہوا کہ کائنات کا کوئی فرد بھی آپ کے فیضِ رحمت سے محروم نہیں لیکن حصّہ اپنے اپنے مقام کے مطابق۔

لہٰذا مفیض کو مستفیض کا ہر گھڑی ہر آن علم ہونا ثابت ہوا اور یہ علم بذریعہ مشاہدہ ہی ہے نہ کہ ہر وقت ہر ایک کے حال کی بذریعہ وحی آپ کو اطلاع دی جاتی ہے۔ وہابیوں کا عقیدہ یہ ہے کہ رحمۃ اللعالمین ہونا محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم کے ساتھ خاص نہیں[1]۔

# اہلسنّت کی دُوسری دلیل اور گھڑوی کا اعتراض

اہلِ سُنّت کی دُوسری دلیل اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰہِ قَرِیْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِیْنَ۔[2]

خان صاحب اس پر ارشاد فرماتے ہیں۔

اگر بالفرض اس آیت سے آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ وسلّم کی ذات گرامی ہی مراد ہے تو آپ صرف محسنین کے لیے حاضر و ناظر ہوں گے[3]۔

جواب: محسنین کی قید سے یہ لازم نہیں آتا کہ ان کے علاوہ کسی دوسرے کے بالکل قریب نہیں کیونکہ محسنین کے ساتھ ایک خاص قرب مراد ہے ورنہ قرآن مندرجہ ذیل آیات کا جواب کیا ہوگا۔

ان اللہ مع المتقین۔ اللہ پرہیزگاروں کے ساتھ ہے۔

---

[1] فتاویٰ رشیدیہ کامل ص۹۲۔ [2] پ الاعراف ع آیت ۵۶۔

[3] تسوید النواظر ص۳۷۔



ان اللہ مع المحسنین۔ اللہ نیکوکاروں کے ساتھ ہے۔

ان اللہ مع الصبرین۔ اللہ تعالیٰ صابروں کے ساتھ ہے۔

کیا ان آیات کا یہ مفہوم ہے کہ اللہ سوائے ان کے اور کسی کے ساتھ نہیں ہرگز ہرگز نہیں، کیونکہ ایک جگہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔

وھو معکم اینما کنتم وہ تمہارے سب کے ساتھ ہے جہاں بھی تم ہو۔ ثابت ہوا کہ متقین محسنین، صابرین کے ساتھ ایک خاص نوعیت کا ساتھ ہے۔ ورنہ عام معیت سب کو حاصل ہے۔

**ایک مُعمّہ اور اس کا حل:-** خان صاحب ہر جگہ اور بار بار اس بات پر زور دیتے ہیں کہ نبی علیہ الصّلوٰۃ والسّلام گندی مجالس میں بلکہ جس گھر میں فوٹو ہوں وہاں حاضر نہیں ہوتے کیونکہ ایسی مجالس اور ایسے گھروں سے تو فرشتے بھی بھاگتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ آج دیکھئے ہر گھر صنم کدہ اور بت خانہ بنا ہوا ہے اور ان مجنوں کا عقیدہ یہ ہے کہ آپ ہر جگہ موجود و حاضر ہیں۔ ہم کہتے ہیں کہ خان صاحب نے صرف فوٹو کا تو ذکر کر دیا لیکن دو چیزیں اور بھی تو ہیں جن کی موجودگی سے فرشتے گھر میں داخل نہیں ہوتے چہ جائیکہ نبی علیہ الصّلوٰۃ والسّلام وہ دو چیزیں یہ ہیں۔ نبی علیہ الصّلوٰۃ والسّلام نے ارشاد فرمایا کہ نہیں داخل ہوتے اس گھر میں فرشتے ہوں جس میں فوٹو یا کتّا یا جنبی آدمی یعنی جس پر غسل فرض ہو۔ اس حدیث کو بھی یاد رکھیں اور اس طائفہ وہابیہ کے غوث الاعظم رشید احمد گنگوہی کی بھی سنیے وہ فرماتے ہیں کہ

میں نے ایک رات حالت جنابت میں رسول اللہ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کی زیارت کی[1]

---

[1] تذکرۃ الرشید ج۲ ص۲۱۔

ناظرین خود فیصلہ فرمائیں کہ کون سچا ہے یا جھوٹا!

## ماکنت تقول فی ھذا الرجل پر اعتراض

جب کوئی آدمی یا مقام یا کوئی بھی چیز مشہور و معروف ہو یا جس کا ذکر پہلے ہو چکا ہو تو اُس کو حاضر کے ساتھ تعبیر کرنا جائز اور صحیح ہے۔ اگرچہ وہ پاس حاضر اور موجود نہ بھی ہو اور گویا استعمال عام کے مقابلہ میں قلیل ہے لیکن ہے ضرور۔[1]

جواب :۔ مطول کی عبارت ویجوز علی قلۃ بلفظ الحاضر کما تقول ھذا الرجل وان کان غائبا۔ یعنی کبھی کبھی حاضر کے لفظ سے غائب کو بھی تعبیر کیا جاتا ہے۔ اس سے ہم کو اختلاف نہیں۔ سوال تو صرف یہ ہے کہ لفظ ھذا کا موضوع لہ کیا ہے اس کا جواب مطول کی مذکورہ عبارت میں ہی موجود ہے کہ صاحب مطول نے لفظ حاضر بول کر اس کی مثال ھذا الرجل دی ہے ثابت ہوا کہ لفظ ھذا کا حقیقتاً استعمال حاضر کے لیے ہی ہے۔ جب حقیقت اور اصل سے تجوز اور عدول پر کوئی دلیل یا قرینہ قوی موجود نہ ہو عدول ہرگز جائز نہیں۔ لہٰذا حضور نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا قبر میں حاضر ہونا ثابت ہوا۔ ہماری اس تقریر سے خان صاحب کے دیگر دلائل اور مثالیں ھبا منثورا ہو گئیں اور حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت کا جواب علی القاری رحمۃ اللہ علیہ نے یہ دیا ہے۔

قلت علی تقدیر صحتہ یحتمل ان یکون مفید البعض دون بعض والاظھر ان یکون مختصا بمن ادرکہ فی

---

[1] :۔ تسوید النواظر صفحہ ۱۳۹۔



حیاتہ علیہ الصلوٰۃ والسلام وتشرف برؤیۃ طلعتہ الشریفۃ۔[1]

ترجمہ :۔ میں کہتا ہوں بالتقدیر صحیح ہونے اس بات کے (یعنی دکھائے جاتے ہیں مقبور کو نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام) کے احتمال ہے کہ آپ کا دکھایا جانا بعض کو مفید ہو اور بعض کو مفید نہ ہو۔ ظاہر بات یہ ہے کہ یہ معاملہ خاص ہے اُن لوگوں کے ساتھ جنہوں نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو حیات مبارک میں پایا اور آپ کی زیارت سے مشرف ہوئے۔

بہرحال یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ حجاب ہماری طرف سے ہے نہ کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طرف سے اور اعلیٰ حضرت سیدنا امام احمد رضا خان صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی عبارت کہ نہ معلوم سرکار جو تشریف لاتے ہیں یا روضہ مقدسہ سے پردہ اٹھا دیا جاتا ہے، شریعت نے کچھ تفصیل نہ فرمائی۔ خان صاحب کو مفید نہیں کیونکہ اس میں تفصیل کی نفی ہے نہ کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مقبور کے سامنے حاضر ہونے کی۔

اور خان صاحب نے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے قبروں پر حاضر ہونے پر جن واقعات سے استدلال کیا ہے۔ ان کا جواب امام الاحناف علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے یہ دیا ہے۔

قلنا کان لہ حق التقدم فی الصلوٰۃ لقولہ تعالیٰ النبی اولی بالمومنین من انفسھم وللولی حق الاعادۃ۔[2]

---

[1] :۔ مرقات جلد اول صفحہ ۱۹۹۔

[2] :۔ شرح النقایہ علی قاری جلد اول صفحہ ۱۳۹۔

ترجمہ:۔ ہم کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نماز کے معاملہ میں حق تقدم حاصل ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ النبی اولی بالمومنین من انفسھم اور ولی کو نماز کے اعادہ کا حق ہے۔

چونکہ صحابۂ کرام کا آپ کو جنازہ کی اطلاع نہ دینے میں نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی حق تلفی بھی تھی اور میت کو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی دعا سے محروم رکھنا بھی تھا اس لیے آپ نے ارشاد فرمایا کہ مجھے اطلاع دیئے بغیر کوئی میت دفن نہ کیا کرو کیونکہ میری دعا میت کے لیے رحمت ہے لہٰذا یہ قبر میں حاضر ہونے کے خلاف نہیں۔ خان صاحب کا یہ کہنا کہ فریق مخالف آپ کی موجودگی میں خود کیوں نماز جنازہ پڑھاتے ہیں نماز خود پڑھاتے ہو خطبہ خود پڑھتے ہو فتویٰ خود دیتے ہو۔ سو یہ قول جہالت پر مبنی ہے کیونکہ یہ اور ایسے سب امور دنیاوی حیات سے تعلق رکھتے ہیں۔ کیا اس دارالتکلیف سے روپوش ہو جانے کے بعد بھی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم احکام کے مکلف ہیں۔ کیا مفروض کی متنفل کے پیچھے عبادت جائز ہے۔ ایسی لچر باتیں کرنا تو صرف فقدان عقل کی دلیل ہے۔

## گکھڑوی کا عبدالمصطفیٰ یا عبدالرسول یا عبدالنبی ہونے سے اظہار بیزاری

"خان صاحب" اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اس شعر

ڈیو کے بندوں سے ہم کو کیا غرض
ہم ہیں عبدالمصطفےٰ پھر تجھ کو کیا

کا جواب یوں دیتے ہیں۔



ہم تو ہیں اللہ کے بندے سبھی۔ تو ہے عبدالمصطفیٰ پھر ہم کو کیا۔

بالکل درست ہے۔ کیونکہ برتن سے وہی چیز باہر آتی ہے جو اس میں موجود ہو یہ حقیقت ہے کہ خان صاحب کیا سارا طائفہ ہی اس منصب عالی سے ازلی طور پر محروم ہے۔ کیونکہ عبدالمصطفےٰ ہونا کوئی معمولی بات نہیں اور ہر ایک بدنصیب کا حصہ بھی نہیں۔ تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام اور تمام صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین اور دیگر اولیاء کرام سبھی عبدالمصطفےٰ ہیں۔ سوائے منافقوں اور مشرکوں کے۔ قرآن مجید میں ارشاد ہوتا ہے کہ:۔

قُلْ یٰعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓی اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ؕ[1]

یعنی اے نبی آپ فرما دیں کہ اے میرے بندو جنہوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کر لی ہے۔ اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہونا۔

حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جو کہ اس طائفہ کے قطب وقت رشید احمد صاحب کے پیر و مرشد ہیں فرماتے ہیں۔

"چونکہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم واصل بحق ہیں اس لیے عباد اللہ کو عباد الرسول کہہ سکتے ہیں جب اللہ تعالےٰ فرماتا ہے قل یا عبادی الذین اسرفوا علی انفسھم الآیۃ مرجع ضمیر متکلم آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں۔ مولانا اشرف علی صاحب نے فرمایا قرینہ بھی انہی معنوں کا ہے۔ آگے فرماتا ہے لاتقنطوا من رحمۃ اللہ اگر مرجع اس کا اللہ ہوتا تو فرماتا رحمتی تاکہ مناسب

---

[1] پ ۲۴ الزمر ع آیت ۵۳۔

عبادی کے ہوتی۔[1]

بلکہ سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تو مجمع صحابہ میں منبر رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام پر رونق افروز ہو کر اپنے عبد النبی ہونے کا اقرار کیا اور تمام صحابہ خاموش رہے کسی کو تردید کی جرأت نہ ہوئی گویا یہ بات سب صحابہ کو مقبول ہے الفاظ یہ ہیں۔

قد کنت مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وکنت عبدہٗ وخادمہٗ۔[2]

تحقیق تھا میں ساتھ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اور تھا میں آپ کا بندہ اور خادم۔

سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ خطبہ شاہ ولی اللہ صاحب نے بھی "ازالۃ الخفا" میں نقل کیا ہے یہ الفاظ وہاں بھی موجود ہیں۔ عبد المصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہونے سے بیزاری تو عبد اللہ ہونے سے بیزاری ہے جو عبد المصطفیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نہیں وہ عبد اللہ بھی نہیں جو عبد اللہ نہیں۔ اسکے عبد الشیطان ہونے میں کیا شک ہے اور دیوبندی ہونے کا بھی یہی معنی ہے کہ شیطان کے بندے۔ اس بیہودہ گروہ کا ہر فرد دیوبندی ہونے پر فخر کرتا ہے اور عبد المصطفیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہونے سے بیزار ہے۔

نوٹ:۔ یہ بات خوب یاد رکھنے کے قابل ہے کہ ہمارے آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا کمال عبد اللہ ہونا ہی ہے اور اُمتِ اجابت کے لیے سب سے بڑا کمال عبد المصطفیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہونا ہی ہے۔ اس سے بڑا کمال کوئی نہیں

[1]:۔ شمائم امدادیہ حصہ دوئم ص ۷۱۔ [2]:۔ الریاض النضرۃ فی مناقب العشرۃ جلد ۲ ص ۳۔



اور یہ کمال ولایت کے تمام درجات کو حاوی ہے خان صاحب کو اتنا بھی شعور نہیں کہ وصفِ عبد المصطفیٰ سے بیزاری تو تمام صحابہ سے بیزاری ہے اور تمام اولیاء کرام سے بیزاری ہے بلکہ تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام سے بیزاری ہے کیونکہ ان کے عبد المصطفیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہونے میں کس کو شک ہے اگر آج شک ہو بھی تو کل قیامت کے روز شک دور ہو جائے گا۔

رشید احمد گنگوہی سے کسی نے سوال کیا۔

سوال:۔ بعض بعض صوفی یہ کہتے ہیں کہ جب تک بندے کا بندہ نہ ہو خدا نہ ملے تو یہ کلمہ کیسا ہے۔

جواب:۔ اس کے معنی درست ہیں۔ رشید احمد گنگوہی۔[1]

رشید احمد جو کہ خان صاحب گکھڑوی کے نزدیک قطب الوقت ہیں۔[2] کے جواب سے ثابت ہوا کہ کوئی وہابی نجدی عبد اللہ بھی نہیں ہے جبکہ عبد النبی نہیں۔

## تشہد میں حضور نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو صیغۂ مخاطب سے خطاب کی وجہ

سیدنا شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔

"بعضے از عرفا گفتہ اند کہ ایں خطاب بجہت سریان حقیقت محمدیہ است در ذرائر موجودات وافراد ممکنات پس آں حضرت در ذوات

[1]:۔ فتاویٰ رشیدیہ ص ۱۹۸۔ [2]:۔ تسویۃ النواظر ص ۱۲۷۔

مصلیاں موجود و حاضر است پس مصلی باید کہ ازیں معنی آگاہ باشد وازیں شہود وغافل نبود تا بانوار قرب واسرار معرفت منور و فائض گردد۔[1]

یعنی عارفین میں سے بعض فرماتے ہیں کہ یہ خطاب اسی لیے ہے کہ حضور کی حقیقت تمام موجودات کے تمام افراد میں سرایت کیے ہوئے ہے اور نبی اکرم نمازیوں کی ذاتوں میں موجود ہیں۔ پس نمازی کو چاہیئے اس حقیقت اور شہود سے غافل نہ ہو تا کہ انوار قرب اور اسرار معرفت سے منور اور فائض ہو۔

اہل سنت نے اس صیغہ خطاب سے بھی نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حاضر و ناظر ہونے پر استدلال کیا ہے خان صاحب گکھڑوی اس کا جواب یوں ارشاد فرماتے ہیں۔

"صحیح بخاری جلد ۲ صفحہ ۹۲۶ وغیرہ میں حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ جب آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی وفات ہو گئی تو ہم التحیات میں السلام علی النبی پڑھا کرتے تھے"۔[2]

یعنی اہل سنت کا تشہد میں خطاب سے استدلال ہرگز درست نہیں۔

میں عرض کرتا ہوں کہ خان صاحب اس روایت کی حقیقت سے بالکل ناواقف ہیں ورنہ اس کا یا اس جیسی دیگر روایات کا سہارا نہ لیتے۔

امام الاحناف علی قاری مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔

اما قول ابن مسعود کنا نقول فی حیاۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم السلام علیک ایھا النبی فلما

---

[1] اشعۃ اللمعات جلد ۱ ص ۴۲۰ ، [2] تسکین الخواطر ص ۱۴۱ ۔



قبض علیہ السلام قلنا السلام علی النبی فھو روایۃ ابی عوانہ وروایۃ البخاری الاصح منھا بکنیت ان ذالک لیس من قول ابن مسعود بل من فھم الراوی عنہ و لفظھا فلما قبض قلنا السلام یعنی علی النبی فقولہ قلنا السلام یحتمل انہ اراد بہ استمر دنا بہ علی ما کنا علیہ فی حیاتہ ویحتمل انہ اراد عرضنا عن الخطاب واذا احتمل اللفظ لم یبق فیہ دلالۃ کذا ذکرہ ابن حجر۔[1]

ترجمہ:۔ لیکن ابن مسعودؓ کا قول کہ ہم نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی حیات میں السلام علیک ایھا النبی پڑھتے تھے جب آپ کی وفات ہو گئی تو ہم نے السلام علی النبی پڑھا یہ ابی عوانہ کی روایت ہے اور بخاری شریف کی روایت زیادہ صحیح ہے اس سے جس نے بیان کیا کہ یہ قول ابن مسعود کا نہیں ہے بلکہ اس کو روایت کرنے والے سے سمجھا ہے اور اس کے الفاظ ہیں کہ جب آپ وفات پا گئے (راوی کا کہنا ہے) ہم نے پڑھا سلام ہو یعنی نبی پر (السلام علی النبی پڑھا) اس میں احتمال ہے کہ مراد ان کی یہ ہے کہ ہم اسی طرح پڑھتے رہے جس طرح آپ کی حیات میں پڑھتے تھے اور یہ بھی احتمال ہے کہ مراد ان کی یہ ہو کہ ہم نے وفات کے بعد صیغہ خطاب سے اعراض کیا اور جب لفظ میں احتمال ہو تو اس میں دلالت باقی نہیں رہتی اسی طرح ذکر کیا ابن حجر نے فتح الباری میں۔

---

[1] مرقات جلد ۲ ص ۲۳۲ ۔

لہٰذا یہ روایات اہل سنت کو مضر اور خان صاحب کو مفید نہیں۔

# خان صاحب گکھڑوی کا مدارج النبوت اور احیاء العلوم کی عبارت کو نہ سمجھنا

حجۃ الاسلام امام غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔

واحضر فی قلبك النبی صلی اللہ علیہ وسلم وشخصه الكريم وقل سلام علیك ایها النبی[1]

ترجمہ:۔ یعنی اپنے قلب میں نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ذاتِ گرامی کو حاضر کر اور کہہ سلام علیك ایها النبی۔

سیدنا شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تتمہ مدارج النبوت جلد ثانی میں فرماتے ہیں۔

ذکر کن اورا و درود بفرست بروے علیہ السلام و باش در حال ذکر گویا حاضر است پیش تو۔

ترجمہ:۔ ذکر کر اور درود پڑھ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام پر اور حالت ذکر میں ایسا رہ گویا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تیرے سامنے حاضر ہیں۔

خان صاحب نے اپنی جہالت کا یوں اقرار کیا ہے۔

"دل میں حاضر اور تصور باندھ کا معنی تو جانتے ہی ہوں گے اگر جناب

---

[1] احیاء العلوم جلد ا صـ ۱۲۹۔



رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حقیقی طور پر حاضر و ناظر ہیں تو دل میں حاضر کرنے اور تصور باندھنے کا کیا مطلب ہے۔ اس کو اسی طرح سمجھئے جیسے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اعبد ربك كانك تراه کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اس طور پر کر کہ گویا تو خدا کو دیکھ رہا ہے"[1]

خان صاحب نے امام غزالی اور شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہما کی عبارت کا مطلب سمجھانے کے لیے حدیث شریف کا جو جملہ تحریر فرمایا ہے اس نے اہل سنت کے عقیدہ ہی کی تائید کی ہے۔ کیونکہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فرمانا کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اس طور پر کر کہ گویا تو اسے دیکھ رہا ہے۔ یہ اس چیز کے پیش نظر ہے کہ نمازی بارگاہ خداوندی کا پورا پورا ادب رکھتے کریں اللہ تعالیٰ کے سامنے حاضر ہوں۔ کیونکہ حجاب صرف نمازی کی طرف سے ہے نہ کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے۔ اللہ تعالیٰ تو حاضر و ناظر ہے۔ اسی طرح امام غزالی اور شیخ محدث دہلوی نے عوام کو بارگاہ رسالت کے آداب کو ملحوظ رکھنے کو ارشاد فرمایا۔ کیونکہ جب ذاکر نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اپنے دل میں یا سامنے حاضر یقین کرے گا تو آداب بھی ملحوظ رہیں گے۔ امام غزالی، شیخ عبدالحق محدث دہلوی اور نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے قول میں ایک قدر مشترک ہے۔ وہ آداب کا لحاظ ہے۔ سو اگر نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حاضر و ناظر نہیں تو بلحاظ ادب چہ معنی دارد۔

لہٰذا اس قدر مشترک نے یہ بات ثابت کر دی کہ اللہ تعالیٰ اور نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام حاضر و موجود ہیں۔ حجاب اگر ہے تو ذاکر اور نمازی کی طرف سے ہی ہے ورنہ تو تسلیم کرنا پڑے گا کہ اللہ تعالیٰ بھی حاضر موجود نہیں

---

[1] تسکین الخواطر صـ ۱۱۱۔

نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے یونہی دیکھنے کا تصور باندھنے کو ارشاد فرمایا ہے۔
یہ بات خوب یاد رہے کہ کسی ذات کا نظر نہ آنا عدم موجودگی کو مستلزم نہیں لیکن پاسِ ادب موجودگی کو مستلزم ہے۔

## گکھڑوی کا مُصنّفِ انوارِ ساطعہ پر بہتان

خان صاحب گکھڑوی کا مُصنّف "انوارِ ساطعہ پر" بہتان کہ وہ "یا" حرفِ ندائے حاضر و ناظر مُراد لینے والے کو کافر اور مُشرک سمجھتے ہیں۔
حالانکہ خان صاحب نے انوارِ ساطعہ کی جو عبارت نقل کی ہے اس میں یہ جملہ موجود ہے۔

"کیا ضرور کہ یوں کہو یہ شخص خُدا کی طرح حاضر و ناظر جان کر پکارتا ہے"

بیشک صرف انوارِ ساطعہ کے مُصنّف کا ہی نہیں بلکہ ہمارا سب کا یہ عقیدہ ہے کہ مخلوق کے کسی فرد کو کسی بھی صفت میں اللہ تعالےٰ کی طرح ماننا شرک و کفر ہے۔ "یا" حرفِ ندائے پکارنا تو صرف نجدیوں کے نزدیک ہی شرک اور کفر ہے کیونکہ یہ کہتے ہیں کہ "یا" حرفِ ندا کا استعمال صرف حاضر و ناظر ہی کے لیے ہوتا ہے۔ اہلِ سُنّت میں سے "یا" حرفِ ندائے حاضر و ناظر کسی نے بھی مُراد نہیں لیا۔

## گکھڑوی کا حضرت قبلہ مفتی احمد یار خاں صاحب دامت برکاتہم پر بہتان

خان صاحب لکھتے ہیں۔ فریقِ مخالف ایک حدیث سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم



کے ہمیشہ اور ہر وقت حاضر و ناظر ہونے پر استدلال کرتا ہے۔ حدیث مسلم جلد۲ صفحہ ۳۹۰ اور مستدرک جلد ۴ صفحہ ۴۴۹ وغیرہ میں حضرت ثوبان سے مروی ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔

ان اللّٰہ زوی لی الارض حتی رایت مشارقھا و مغاربھا۔[1]

ترجمہ:۔ کہ اللہ تعالےٰ نے میرے لیے زمین کو سمیٹ دیا یہاں تک کہ میں نے اس کے مشارق اور مغارب کو دیکھ لیا۔

یہ خان صاحب کا صریح کذب ہے فقیہ العصر قبلہ مفتی صاحب نے تو اس حدیث شریف کو علمِ غیب کے باب میں نقل فرمایا۔

اس دروغ گوئی کے بعد خان صاحب فرماتے ہیں۔ اس حدیث سے یہ کب اور کیوں کر ثابت ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہر وقت زمین پر ہر چیز کو دیکھتے رہتے ہیں یا اب بھی دیکھتے ہیں۔[2]

میں کہتا ہوں کہ اہلِ سُنّت بھی کب اس حدیث پاک سے یہ مدعا ثابت کرتے ہیں۔ اگر ثابت ہو بھی جائے تو یہ طائفہ وہابیہ کب ایمان لانے والے ہیں اگر ایمان لانے کو تیار ہوں تو ہم ایک دُوسری حدیث پاک سے اس مدعا کو ثابت کر دیتے ہیں۔

## حافظِ احادیث ابنِ حجر قسطلانی فرماتے ہیں

اخرج الطبرانی عن ابن عمر قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم

---

[1]: دیکھئے جاء الحق صفحہ ۱۲۳، تسکین الخواطر صفحہ ۱۲۶۔ [2]:۔ تسکین الخواطر صفحہ ۱۲۸۔

ان اللہ قد رفع لی الدنیا فانا انظر الیھا و ما ھو کائن فیھا الی یوم القیامۃ کانما انظر الی کفی ھذہ۔[1]

ترجمہ:۔ طبرانی نے ابن عمرؓ سے روایت کی ہے کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے میرے لیے دنیا سے حجاب اٹھا دیا ہے اور میں دنیا اور جو کچھ اس میں ہوگا قیامت تک دیکھ رہا ہوں جس طرح میں اپنی اس ہتھیلی کو دیکھ رہا ہوں۔

کیوں جی! خان صاحب اس حدیث پاک میں اَنْظُرُ تو مضارع کا صیغہ ہے جو کہ زمانہ حال اور مستقبل دونوں کو شامل ہے یعنی میں دیکھتا ہوں اور دیکھتا رہوں گا، یہ بات بھی ملحوظ خاطر رہے کہ جس طرح ہتھیلی میں سے کچھ بھی آپ سے پوشیدہ نہیں ہے، اسی طرح دنیا اور اس میں ہونے والے واقعات میں سے کچھ بھی آپ سے پوشیدہ نہیں ہے۔

اس کے بعد پھر خان صاحب لکھتے ہیں

نیز یہ بھی ملحوظ خاطر رہے کہ جب آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ وسلم کے سامنے زمین سمیٹی گئی تھی تو کیا آپ نے ہر ہر آدمی اور ہر ہر چیز کو تفصیلاً دیکھا تھا۔ کیا اگر آپ لاکھ دو لاکھ کے مجمع کو دیکھتے ہیں تو کیا اس کا یہ مطلب ہوتا ہے کہ آپ ہر آدمی کو اور اس کے تمام اعضاء حتیٰ کہ سر اور داڑھی کے ایک ایک بال کو بھی دیکھا کرتے ہیں؟ یا کسی پہاڑ کو اگر آپ دیکھتے ہیں تو کیا اس کے ایک ایک درخت کی ایک ایک ٹہنی اور ٹہنی کے ایک ایک پتے کو بھی دیکھا کرتے ہیں۔ کہنے کو تو یہی کہا جائے گا کہ میں نے ایک بھاری مجمع کو دیکھا اور ایک بڑا

[1] :۔ مختصر مواہب اللدنیہ ص۳۰۵۔



پہاڑ یا باغ دیکھا۔[1]

ہم خان صاحب سے پوچھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے دکھانے اور نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دیکھنے کو عام لوگوں کے دیکھنے پر قیاس کرنا کہاں کی ایمانداری ہے۔ لیکن خان صاحب مجبور ہیں کیونکہ اس طائفہ ضالہ کے گروگھنٹالوں کی تعلیم ہی یہی ہے کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام اور تمہارے درمیان کوئی فرق نہیں جیسے تم انسان ویسا ہی نبی۔

خان صاحب لکھتے ہیں۔

**خان صاحب کا ایک اور ہذیان:۔** حافظ ابن حجر عسقلانی جن کی مجمل اور گول عبارت سے فریق مخالف آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مجلس میلاد میں حاضر ہونے پر استدلال کیا کرتا ہے۔ خود شرح نخبۃ الفکر ص۵۴ میں لکھتے ہیں کہ اگر یہ بات صحیح طور پر ثابت ہو جائے کہ لیلۃ الاسراء وغیرہ میں آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اس وقت جتنے بھی آدمی روئے زمین پر موجود تھے دکھائے گئے تھے اور آپ نے ہر ایک کو دیکھ بھی لیا تھا تو چاہیئے کہ ان لوگوں کو جنہوں نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زندگی میں ایمان قبول کیا تھا صحابی کہا جائے اگرچہ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نہ دیکھا ہو۔ اور ملاقات بھی نہ ہوئی ہے۔ کیونکہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے رویت (دیکھنا) ہوئی ہوگی۔ اس عبارت سے معلوم ہوا کہ اگر آپ نے اس وقت ہر آدمی کو دیکھا تھا تو حافظ الحدیث کو اگر مگر کے الفاظ استعمال کرنے کی کیا مصیبت پڑی ہے نیز جب آپ کی زندگی میں ایمان قبول کرنے والے صحابی ٹھہرے اگرچہ دو طرفہ رویت نہ بھی

[1] :۔ تسکین الخواطر ص۱۴۴۔

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے رویت ہوئی تھی پھر معلوم حافظ الحدیث کو ان کے صحابی ہونے میں کیا تردد؟ اس عبارت کو پیش نظر رکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ہر جگہ حاضر و ناظر جاننے اور ماننے والے خود صحابی بننے کا دعویٰ کرتے ہیں[1]

جواب :- خان صاحب کی اس نقل کردہ عبارت اور ان کے دعویٰ کو غور سے پڑھیں اور شرح شرح نخبۃ الفکر کی اصل عبارت بھی ملاحظہ فرمائیں شرح شرح نخبۃ الفکر کی اصل عبارت یہ ہے۔

لکن ان ثبت ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم لیلۃ الاسراء کشف عن جمیع من فی الارض فراھم ینبغی ان بعد من کان مومنا بہ فی حیاتہ اذ ذاک وان لم یلاقہ فی الصحابۃ لحصول الرویۃ جانبہ صلی اللہ علیہ وسلم[2]

ترجمہ :- اگر یہ ثابت ہو جائے کہ معراج کی رات نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لیے ظاہر کیا گیا جو لوگ بھی زمین پر تھے پس آپ نے ان کو دیکھا سو چاہیے کہ جس شخص نے آپ کی حیات میں ایمان قبول کیا اگرچہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ملاقات نہ کی ہو، صحابہ میں شمار کیا جائے۔ کیونکہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے تو رویت ثابت ہے۔

یہ بات حافظ عسقلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے امام نووی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

[1] :- تسویۃ النواظر ص۱۲     [2] :- شرح شرح نخبۃ الفکر ص۱۲ قدیم نسخہ۔



کے اس قول پر اعتراض کرتے ہوئے فرمائی ہے کہ امام نووی کہتے ہیں کہ جو لوگ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیاۃ میں ایمان لائے آپ کی صحبت نہ پائی اور نہ زیارت کی ایسے لوگوں کو ابن عبدالبر نے صحابہ میں شمار کیا ہے۔ سو اس کا جواب دیا ہے کہ پھر تو وہ لوگ بھی صحابہ میں شمار ہونے چاہئیں جن کو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے معراج کی رات دیکھا اور وہ آپ کی زندگی میں ایمان بھی لے آئے حالانکہ ایسا نہیں ہے کیونکہ صحابی کی صحیح تعریف حافظ عسقلانی نے یوں کی ہے۔

"واصح ما وقفت علیہ من ذالک ان الصحابی من لقی النبی صلی اللہ علیہ وسلم مومنا بہ ومات علی الاسلام"[1]

یعنی صحابی وہ ہے جس نے مومن ہونے کی حالت میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کی ہو اور اسلام پر مرا ہو۔

اگر کا لفظ حافظ عسقلانی نے اس لیے استعمال کیا ہے کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا تمام روئے زمین کی مخلوق کو نظر سے دیکھنا تو ثابت ہے لیکن یہ صحیح طور پر ثابت نہیں کہ یہ دیکھنا شب معراج کا ہے یا کسی دوسرے وقت میں۔

قارئین حضرات اس اصل مضمون کو بھی پڑھیں اور خان صاحب کی جاہلانہ تقریر اور بے دلیل دعویٰ بھی ملاحظہ فرما دیں۔

اس کے بعد خان صاحب گکھڑوی یوں لب کشائی فرماتے ہیں۔

مفتی احمد یار خان صاحب نے ایک حدیث کے پیش نظر صراط مستقیم وغیرہ میں صوفیاء کرام کی ایک اصطلاح کو نہ سمجھتے ہوئے یہ لکھا ہے اور یہ حدیث

[1] :- اصابہ جلد ۱ ص۱۰۔

قدسی کنت سمعہ الذی یسمع بہ و بصرہ الذی یبصر بہ و یدہ التی یبطش بہا ایک اور روایت کی رُو سے و لسانہ الذی یتکلم بہ اسی حالت کی حکایت ہے اس عبارت میں صاف اقرار ہے کہ جب انسان فنا فی اللہ ہو جاتا ہے تو خدا کی طاقت سے دیکھتا، سنتا اور چھوتا اور بولتا ہے یعنی عالم کی چیز کو دیکھتا ہے ہر دُور نزدیک کی چیزوں کو پکڑتا ہے یہی حاضر و ناظر کے معنی ہیں اور جب معمولی انسان فنا فی اللہ ہو کر اس درجہ میں پہنچ جاویں تو سید الانس والجان علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بڑھ کر فنا فی اللہ کون ہو سکتا ہے تو بدرجہ اولیٰ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام حاضر و ناظر ہوئے۔ بلفظہ جاء الحق ص۱۲۹[1]

## گکھڑوی صاحب کا احمقانہ جواب

:۔ اللہ تعالےٰ نے قرآن کریم میں نصاریٰ کو پہلے کافر فرمایا اور پھر ان کا عقیدہ بتلایا ہے کیونکہ انہوں نے یہی کہا تھا کہ حضرت مسیح علیہ السلام فنا فی اللہ ہو گئے اور اللہ تعالےٰ میں حلول کر گئے ہیں، ان میں اور اللہ تعالےٰ میں کامل اتحاد ہو گیا ہے[2]

**جواب** :۔ "سبحان اللہ" خان صاحب جہالت کے پتلے ثابت ہوئے، نصاریٰ کا جو عقیدہ لکھ مارا ہے کیا اس کا ثبوت قرآن و حدیث سے دے سکتے ہیں، کیا کسی مفسر قرآن نے یہ بات لکھی ہے اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ[3]

---

[1] :۔ تسویر النواظر ص۱۲۸ ۔ [2] :۔ تسویر النواظر ص۱۲۸ ۔

[3] :۔ پ۶ المائدہ ع آیت ۱۷ ۔



خان صاحب اس کا ترجمہ یوں کرتے ہیں۔

ترجمہ :۔ تحقیق وہ لوگ کافر ہیں جنہوں نے یہ کہا کہ اللہ تعالےٰ تو مسیح ابن مریم میں حلول کر گیا ہے[1]

بے حیا باش ہرچہ خواہی کن، کون نہیں جانتا کہ اللہ تعالےٰ کا کسی فرد مخلوق میں حلول کرنے کا عقیدہ رکھنا اور بات ہے جو کہ صریح کفر ہے اور مخلوق کے کسی فرد کا فنا فی اللہ ہونا اور بات ہے جو کہ عین مطلوب خداوندی ہے اس امر کی تحقیق ہم اس طائفہ منادر کے گھر سے ہی پیش کر دیتے ہیں۔

## شاہ ولی اللہ محدّث دہلوی لکھتے ہیں

فان العبد بعد الفناء المطلق الذی ھو فناء الذات و فنا الصفات یخلع علیہ وجود الحقانی حتی یتشرف بذالک الوجود با الاوصاف الالٰھیۃ و یخلق بالاخلاق الربانیۃ و فی ھذا المقام یحقق مرتبۃ بی یسمع و بی یبصر و بی یبطش و بی یمشی و بی یعقل[2]

ترجمہ :۔ پس بیشک عابد کو بعد فنا مطلق کے جو کہ فنا ذات اور صفات ہے وجود حقانی کی خلعت عطا ہوتی ہے کہ بندہ اس خلعت کی وجہ سے اوصاف الٰہیہ سے مشرف ہو جاتا ہے اور اس میں اخلاق ربانی پیدا ہو جاتے ہیں، اس مقام میں پہنچ کر پھر حدیث کے معنی

---

[1] :۔ تسویر النواظر ص۱۲۹ ۔ [2] :۔ انتباہ فی سلاسل اولیاء ص۵۲ ۔

محقق ہوتے ہیں کہ مجھ سے سنتا مجھ سے دیکھتا مجھ سے پکڑتا اور مجھ
سے چلتا اور مجھ سے سمجھتا ہے۔
اب خان صاحب بتائیں کہ جو معنیٰ حدیث قدسی کے مفتی احمد یار خاں
صاحب دامت برکاتہ نے بیان فرمائے ہیں وہ معنی شاہ ولی اللہ صاحب
سے منقول ہیں یا نہیں اگر مفتی صاحب صوفیاء کرام کی اصطلاح کو نہیں سمجھے
تو کیا شاہ ولی اللہ صاحب بھی جاہل ہیں اور یہ تحقیق بھی ولی اللہ صاحب کی اپنی
نہیں بلکہ حضرت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے نقل فرماتے ہیں جو کہ سلسلہ
نقشبندیہ کے بانی ہیں، کیا خان صاحب کے فتویٰ کفر کی زد میں یہ دونوں
بزرگ آتے ہیں یا نہیں اگر جواب نفی میں ہے اور یقیناً ہے تو حضرت قبلہ مفتی احمد
یار خاں صاحب گجراتی کا قصور کیا۔

## اس کے بعد خان صاحب فرماتے ہیں

فریق مخالف آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حاضر و ناظر ہونے پر دلیل
کی حدیث سے قیاس کرتا ہے۔
آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صبح کی نماز کے وقت ایک مرتبہ حضرت
بلال سے پوچھا کہ تم نے اسلام میں کونسا مقبول کام کیا ہے؟ کیونکہ آج رات
میں نے جنت میں تمہارے جوتوں کی کھڑکھڑاہٹ سنی ہے!!
**جواب:-** چونکہ خان صاحب نے اپنی تحریر میں قیاس کرنے والے کا
ذکر نہیں کیا لہٰذا ہر کس و ناکس کی بات کے ہم ذمہ دار نہیں۔
**خان صاحب اہلسنت کی بارہویں دلیل کے جواب کے عنوان سے لکھتے ہیں۔**



فریق مخالف کہا کرتا ہے کہ ایک حدیث اس مضمون کی آتی ہے کہ آنحضرت
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک فرشتہ قیامت تک میری قبر پر کھڑا رہے
گا جس کو اللہ تعالیٰ نے تمام مخلوق کے کان دیئے ہیں، جو آدمی مجھ پر درود پڑھتا
ہے وہ فرشتہ سن لیتا ہے اور مجھے پہنچا دیتا ہے۔ اسی طرح ایک دوسری حدیث
آئی ہے جس کا مضمون یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا
کہ جب کسی شخص کی بیوی اپنے خاوند کے ساتھ لڑتی ہے تو جنت میں حور اس
کی آواز کو سن لیتی ہے اور اس لڑاکی عورت کو کہتی ہے، اپنے خاوند کو تکلیف
نہ دے تیرا تو تھوڑے دن کا مہمان ہے اصل میں وہ تو میرا خاوند ہے[1]
**جواب:-** خان صاحب سے جب ان دونوں حدیثوں کا جواب نہ بن
پڑا تو تھک ہار کر یہ کہہ دیا کہ یہ دونوں حدیثیں ضعیف ہیں اور قابل سند نہیں۔
حدیث اول کی عبارت اور شارحین کا فیصلہ ملاحظہ فرمائیں اس حدیث شریف
کو خاتم الحفاظ امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جامع صغیر میں
نقل کیا ہے اور سراج منیر شرح جامع صغیر میں شارح رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
لکھتا ہے۔

ان اللہ ملکا اعطاہ سمع العباد ای قوۃ یقتدر بہا علی
سماع ماینطق بہ کل مخلوق من انس وجن وغیرھا
فی ای موضع کان فلیس من احد یصلی علی الا بلغتیھا[2]
(طب عن عمار بن یاسر) قال الشیخ حدیث حسن[3]
بیشک اللہ تعالیٰ کا ایک فرشتہ ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے ایسی قوت

ل :- تسوید النواظر ص۱۵۲۔ ۲ :- السراج المنیر جلد ۱ ص۵۲۰۔

دی ہے جس سے تمام مخلوق کی باتیں سُنتا ہے خواہ انسان ہو یا جن یا ان کے سوا اور چاہے کہیں بھی، پس جب کوئی مجھ پر درود پڑھتا ہے وُہ مجھے پہنچا دیتا ہے روایت کیا ہے۔ اس کو طبرانی نے عمار بن یاسر سے اور فرمایا شیخ نے کہ یہ حدیث حسن ہے۔ اس حدیث کے متعلق خان صاحب کی ساری ٹیں ٹیں ہباءً منثورا ہو کر رہ گئی اور السراج المنیر کے محشی نے تو اس طائفہ وہابیہ کی خوب جڑ کاٹی ہے۔ وُہ اس حدیث پر حاشیہ تحریر فرماتے ہیں۔

(قولہ ملکاً) ای واقفا علی قبری یبلغنی صلوۃ کل احد باسمہ واسم ابیہ وھذا لا ینافی ان غیرہ یبلغہ ذالک کالملائکۃ السائحین

یعنی فرشتہ کھڑا رہے گا میری قبر پر پہنچاتا ہے مجھے درود ہر ایک کا، اُس درود بھیجنے والے کا نام اور اس کے باپ کا نام بھی ذکر کرتا ہے اور یہ منافی نہیں اس کے کہ دُوسرے فرشتے بھی درود پاک پہنچاتے ہیں۔

سُبحان اللہ! کیا شان عطا فرمائی ہے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اردلی کو کہ وُہ جانتا ہے کہ درود شریف پڑھنے والے کا نام کیا ہے اور وُہ کس کا بیٹا ہے۔

دُوسری حدیث ابن ماجہ باب فی المرأۃ تؤذی زوجھا میں ص۱۴۹ پر موجود ہے جس کے راویوں میں ناقدین نے کلام کیا سو اگر اس حدیث کو سب سے کم درجہ دیا جائے تو صرف یہی کہا جا سکتا ہے کہ یہ حدیث ضعیف ہے ناقدین میں سے سب سے متشدد ابن جوزی ہیں جو کہ ایک معمولی شبہ پر بھی حدیث کو موضوع قرار دے دیتے ہیں ان ہی ابن جوزی نے ابن ماجہ کی چونتیس احادیث کو موضوعات میں داخل کیا ہے لیکن یہ حدیث ان میں شمار نہیں۔ ابن جوزی کے علاوہ بھی ساٹھ احادیث پر حفاظ نے موضوع



اور باطل ہونے کا حکم لگایا ہے یہ حدیث اُن میں بھی شامل نہیں۔

لہٰذا یہ حدیث موضوع اور باطل نہیں باقی رہا ضعف کا درجہ سو باب فضائل میں ضعیف حدیث کے مقبول ہونے پر ائمہ احادیث کا اتفاق ہے اور جو کوئی ابن ماجہ کی احادیث کے متعلق زیادہ معلومات حاصل کرنا چاہیے وُہ ما تمس الیہ الحاجہ۔ محمد عبد الرشید نعمانی کی تصنیف کا مطالعہ کرے۔

خان صاحب نے اپنی کتاب تنویر النواظر ص۱۸۲ پر مواہب الدنیہ کی حدیث کے بارے میں جو دھوکا دیا ہے اُس پر ہم اپنی کتاب ص۹ پر مواخذہ کر آئے ہیں۔ توثیق حدیث کر سکتے ہیں رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام بذاتِ خود درود پاک بروز جمعہ۔

خان صاحب گکھڑوی بحوالہ جاء الحق حدیث نقل کر کے فرماتے ہیں۔

فانی اسمع صلوتکم بلا واسطۃ یعنی میں تمہاری طرف سے درود کو بلا واسطہ سُنتا ہوں تو یہ بالکل بے سند اور بے اصل ہے ایسی بے سروپا روایتوں سے یہ مسئلہ حل نہیں ہو سکتا۔[1]

جواب:- میں کہتا ہوں کہ کسی وہابی نجدی کے کہنے سے تو کوئی روایت بے سند اور بے اصل نہیں ہو سکتی جب کہ ائمہ کرام سے اس کا بے اصل ہونا ثابت نہ کیا جائے۔

امام علی نور الدین حلبی صاحب سیرۃ حلبیہ اپنے رسالہ تعریف اہل الاسلام والایمان جو کہ جواہر البحار جلد ثانی ص۱۱۱ پر درج ہے ارشاد فرماتے ہیں۔

وورد فی صحیح الاخبار ان اللہ تبارک وتعالٰی وکل ملکا بقبرہ

[1]:- تنویر النواظر ص۱۸۳۔

النبی صلی اللہ علیہ وسلم یبلغہ الصلوٰۃ والسلام من المصلی والمسلم علیہ ذاتہ لیلۃ الجمعۃ ویومہا یسمع ذالک بنفسہ ویرد بکل حال[1]

ترجمہ :- صحیح حدیث میں وارد ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قبر شریف پر ایک فرشتہ مقرر کر رکھا ہے جو کہ آپ کو صلوٰۃ وسلام پہنچاتا ہے جمعہ کی روز و شب کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام بذاتِ خود سنتے ہیں اور بہر حال جواب دیتے ہیں۔

انصاف قارئین کرام خود فرمادیں کہ حدیث صحیح اور ثابت ہے اور خان صاحب گکھڑوی فرمادیں کہ بے اصل اور بے سند ہے، ثابت ہوا کہ آئمہ دین کے نزدیک اس حدیث کی اصل اور سند ثابت ہے اور سند ذکر نہ کرنے سے یہ لازم نہیں آتا کہ سند سرے سے ہے ہی نہیں، خان صاحب خود جمعہ کے روز اپنے وعظ میں ہمیشہ حدیثیں بیان فرماتے رہتے ہیں کیا ہر حدیث کی اصل اور سند بھی پڑھ کر سناتے ہیں، مشکوٰۃ شریف کی تمام احادیث بے سند مذکور ہیں تو کیا مشکوٰۃ غیر معتبر ہے۔

**دلائل الخیرات کی روایت :-** خطبہ دلائل الخیرات میں یہ روایت موجود ہے کہ نبی اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: سمع صلوٰۃ اہل محبتی واعرفہم میں محبت والوں کے درود شریف کو خود سنتا ہوں۔ خان صاحب فرماتے ہیں یہ بھی بے سند اور بے حقیقت روایت اور جعلی و من گھڑت ہے[2]

[1] :- جواہر البحار جلد ۲ صفحہ ۱۲۱ ۔ [2] :- تسوید النواظر صفحہ ۱۸۵ ۔



**جواب :-** خانصاحب دلائل الخیرات اور اس کے مؤلف رحمۃ اللہ علیہ کی عظمت اور شان سے بالکل جاہل ہیں ورنہ اس حدیث شریف کو جعلی اور من گھڑت قرار نہ دیتے ہم مؤلف دلائل الخیرات کا مختصر حال عرض کرتے ہیں۔ دلائل الخیرات کے مؤلف عارف کامل ابو عبداللہ محمد بن سلیمان ابن ابوبکر بن سلیمان الجزولی المغربی المالکی رضی اللہ عنہ ہیں مزرع الحسنات شرح دلائل الخیرات میں مؤلف کا مختصر تذکرہ یوں مذکور ہے۔

مؤلف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ قطب فلک فضل وکمال مرکز دائرہ شرف واجلال سلالۂ خاندان نبوی سید حسینی مولانا سید عبداللہ بن سلیمان جزولی در شہر فاس کہ از بلاد مغرب است تحصیل علوم وکمالات نمودہ ودر آن شہر مقتدای اکابر و علمای کرام بودہ وتالیف کرد آنجا کتاب دلائل الخیرات۔

لیکن آپ کے زمانہ کے علماء کرام میں سے کسی ایک نے بھی اس روایت میں کلام نہیں کیا، مؤلف کا وصال آٹھ سو بیس صدی ہجری میں ہوا ہے آج تقریباً چھ سو سال گذر گئے کہ یہ کتاب بابرکات علماء وارثین اور اولیاء کاملین کے اوراد میں داخل ہے اور ان میں سے بھی کسی کو اس روایت میں کلام نہیں اور بڑے بڑے اجل علماء اور صوفیا نے اس کی شرح بھی کی ہے، جن میں الشیخ محمد المہدی الفاسی جو کہ ۱۱ صدی ہجری کے بزرگ ہیں۔ اور محمد فاضل بن محمد عارف سیف الدین دہلوی بھی ہیں، کسی شارح نے بھی اس روایت پر نکتہ چینی نہیں کی، بالخصوص اس طائفہ وہابیہ کے پیشوا حاجی امداد اللہ مہاجر مکی نے خود بھی اس کتاب کو اپنے اوراد میں شامل رکھا اور مریدین کو بھی تلقین فرماتے[1] اور شاہ ولی اللہ صاحب نے انتباہ فی سلاسل کے آخر میں اس کی

[1] :- شمائم امدادیہ ۔

سند یوں لکھی ہے،

اما دلائل الخیرات فاخبر نابہ شیخنا ابو طاہر عن
الشیخ احمد النخلی عن سید عبد الرحمان الادریسی الشہیر
بالمحجوب عن ابیہ احمد عن جدہٖ محمد عن ابی
جدہٖ احمد عن مؤلفہا السید الشریف محمد بن سلیمان
الجزولی رحمۃ اللہ علیہ۔[1]

ترجمہ :- دلائل الخیرات کی ہم کو اجازت ہمارے شیخ ابو طاہر
نے انہوں نے شیخ احمد نخلی سے انہوں نے سید عبد الرحمان ادریسی
سے جو کہ محجوب مشہور ہیں انہوں نے اپنے باپ احمد سے انہوں
نے اپنے دادا محمد انہوں نے اپنے باپ کے دادا احمد
سے انہوں نے دلائل الخیرات کے مؤلف سید شریف محمد بن
سلیمان رحمۃ اللہ علیہ سے،

اب ہم خان صاحب سے سوال کرتے ہیں کہ کیا ولی اللہ صاحب جیسے
محدث اور ان کے شیوخ میں سے کسی نے اس حدیث کو رد کیا ہے؟ نہیں
ہرگز نہیں، من ادعی فعلیہ البیان۔ لہٰذا اس حدیث کی سند اور اصل علماء
وارثین اور صوفیاء کاملین اور محدثین عظام کے نزدیک ثابت ہے، چھ سو سال
میں صرف خانصاحب ہی پیدا ہوئے ہیں جنہوں نے اس حدیث کو بے سند
بے اصل، من گھڑت قرار دیا ہے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار۔

---

[1] :- انتباہ فی سلاسل اولیاء ص ۱۴۳۔



# قصیدۃ النعمان کے متعلق خانصاحب کی لن ترانی

خانصاحب فرماتے ہیں، یہ قصیدۃ النعمان خالص جعلی اور من گھڑت
ہے، حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی یہ ہرگز تصنیف نہیں ہے، بغیر فقہ اکبر
کے ان کی اپنی دُنیا میں کوئی تصنیف ہی نہیں۔[1]

جواب :- بندہ عرض کرتا ہے کہ اہل سُنت وجماعت میں سے کوئی بھی
امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تالیفات سے منکر نہیں ہوا صرف بعض معتزلہ
نے انکار کیا ہے سو وہ اعتبار کے قابل نہیں امام صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ
کی مشہور کتابیں مندرجہ ذیل ہیں۔

فقہ اکبر، کتاب العالم والمتعلم، کتاب الاوسط، کتاب الوصیۃ، کتاب المقصود۔
یہ کتابیں اتنی مشہور ہیں کہ سند کی محتاج ہی نہیں لیکن اگر خان صاحب
ان کی سند ضرور دیکھنا چاہتے ہوں، تو قاضی ابوزید الدبوسی کی کتاب الزکاۃ
کے باب زکاۃ الخارج اور ابوسہل الغزالی کی کتاب الطہارۃ کے باب الحیض
اور ابوعلی الدقاق کی کتاب النکاح کے باب العدۃ اور ابو المنصور ماتریدی کی
کتاب الزکاۃ کے باب زکاۃ السوائم اور کتاب الوکالۃ کے باب الوکالۃ بالبیع
والشراء اور ابواللیث سمرقندی کی کتاب النکاح کے باب المہر کا مطالعہ فرماویں۔ ان
میں شرح فقہ اکبر تو عام دستیاب ہے لیکن فقہ اکبر کا ایک قدیم نسخہ اور کتاب
الوصیۃ بندہ کے پاس بھی موجود ہے، امام صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک اور

---

[1] :- تسوید النواظر ص ۱۸۹۔

کتاب بندہ کے علم میں ہے، جس کا نام زبدۃ النصائح ہے اور اس کا ذکر قرۃ العین بفتاوی علماء الحرمین میں شیخ عبدالحفیظ بن درویش العجیمی حنفی مفتی مکہ مکرمہ نے نے ص۲۰ پر کیا ہے، امام اعظم کا وصال ۱۵۰ھ ہجری میں ہوا ہے، یعنی دوسری صدی ہجری کے نصف میں، اسوقت سے لیکر آج تک کسی بھی عالم سے اس قصیدہ کا انکار منقول نہیں، لہٰذا خانصاحب کو اپنی قلت علمی پر آنسو بہانا چاہیے کیا اسی مبلغ علم پر تصنیفات کا شوق گدگدایا ہے یا یہ تجاہل عارفانہ ہے۔

نوٹ :۔ قارئین حضرات کی خدمت میں گذارش ہے ہم نے اُن باتوں کا جواب عرض کیا ہے جو جواب کے قابل تھیں اور خانصاحب کی لایعنی باتوں کا جواب نہ تو ہمارے ذمہ تھا نہ ہی ہم ان کے جوابات کے درپے ہوئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کی راہ ہدایت پر رکھے۔

تمت هذه النسخة بفضله تعالىٰ و بفضل رسوله الكريم و ببركت اوليائه الكاملين ۔ امين ثم امين ۔

اعلان :۔ ۱۰ روپے بطور انعام فی حوالہ اس شخص کو دیا جائے گا جو ہمارے نقل کردہ حوالہ کو غلط یا اس کی نقل میں خیانت ثابت کرے اور ایک ہزار روپیہ اس صاحب کی نذر کیا جائے گا جو ہماری اس کتاب کا لفظ بلفظ جواب تحریر فرما دے۔



# تعارف بانیٔ ادارہ اشاعت العلوم

نحمدہٗ و نصلی و نسلم علیٰ رسولہ الکریم ۔

اما بعد :۔ عام طور پر تو یہی دیکھا جاتا ہے کہ جو مناظر ہو وہ صوفی نہیں ہوتا اور جو صوفی ہو وہ مناظر نہیں ہوتا کیونکہ ان دونوں کمالات کے اندر فطری طور پر ایک فرق موجود ہوتا ہے۔ لیکن پروردگار عالم نے حضرت مناظر اسلام، مولانا صوفی اللہ دتا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (م ۱۴۰۶ھ / ۱۹۸۵ء) میں ان دونوں خوبیوں کو جمع کر دیا تھا۔ وہ جہاں فطری طور پر ایک بلند پایہ مناظر تھے۔ وہاں طبعاً ایک صوفی باصفا اور شیخ طریقت بھی تھے، سرمایۂ ملت کی نگہبانی میں جہاں وہ گفتار کے غازی تھے وہاں حق و صداقت کے چلتے پھرتے مبلغ یعنی کردار کے ایسے غازی تھے کہ اسلامی تعلیمات پر عمل کرنے کی منہ بولتی تصویر نظر آتے تھے۔ یہ خوبی آج بھی ان کے عقیدتمندوں کے اقوال و افعال پر اپنا سکہ جمائے ہوئے ہے۔

**پیدائش** محترم صوفی اللہ دتا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ۱۳۴۷ھ / ۱۹۲۹ء میں مشرقی پنجاب کے اندر لدھیانہ چھاؤنی میں پیدا ہوئے۔ وہیں کے آریہ ہائی سکول سے میٹرک تک تعلیم حاصل کی۔ کچھ عرصہ محکمہ ٹیلی فون میں ملازمت کی اور پھر تجارت میں اپنے والد محترم میاں مہرالدین صاحب کا ہاتھ بٹانے لگے، قیام پاکستان کے بعد آپ کا گھرانہ ضلع گوجرانوالہ میں آگیا یعنی قصبہ قلعہ دیدار سنگھ کے پاس موضع ڈیوڑھی وڑائچ میں سکونت اختیار کی۔ یہاں کچھ عرصہ آپ اپنے والد محترم کا کاشتکاری میں ہاتھ بٹاتے رہے اور والد ماجد کا اُسوقت ذریعۂ معاش یہی تھا۔

**حصولِ علم** والد محترم کے حکم سے آپ دینی علوم حاصل کرنے کی غرض سے شیخوپورہ میں وارد ہوئے ایک روز وہاں کے مفتی عبدالمجید رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو دیکھا اور پہچان لیا کہ یہ تو گھر بیٹا ہے مفتی صاحب آپ پر خصوصی مہربان ہو گئے اور آپکو صوفی صاحب کے لقب سے یاد فرمایا کرتے تھے مفتی صاحب کے دولت خانے پر ایک روز سلسلۂ نقشبندیہ

مجددیہ کے معروف بزرگ حاجی محمد اکبر نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ علیہ تشریف لائے اور اُن کی نظر کیمیا اثر نے حضرت صُوفی اللہ دتہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی از خود مُراد پوری کر دی کہ اِن کے دِل کی کائنات ہی بدل گئی۔ گفتار و کردار کے تمام زاویے اسلامی سانچے میں ڈھل گئے اور ہر قول و فعل پر عشقِ رسُول کی چھاپ لگ گئی۔

اگر شوقِ ارادت ہے تو خدمت کر فقیروں کی
نہیں ملتا یہ گوہر بادشاہوں کے خزینوں میں

کچھ عرصہ بعد مفتی عبدالمجید رحمۃ اللہ علیہ کی التماس پر حضرت حاجی شیخ محمد اکبر نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ علیہ نے محترم صُوفی اللہ دتّا رحمۃ اللہ علیہ کو سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ میں بیعت کر لیا۔ موصوف کا آستانہ چھانگا مانگا کے قریب کھجوروال میں تھا۔ آپ نے ساڑھے تین سال مرشدِ گرامی کی خدمت میں رہ کر منازلِ سلوک طے کیے۔ پیرِ روشن ضمیر نے آپ کو جو کچھ بنانا تھا بنایا اور جہاں تک پہنچانا تھا پہنچایا اور اس کے بعد اپنے شیخِ طریقت کے حکم سے پہلے مولانا مہر محمد خاں ہمدم رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۴۰۳ھ / ۱۹۸۳ء) سے درسِ نظامی کی ابتدائی کتابیں پڑھیں۔

اِسکے بعد لاہور کی مشہور دینی درسگاہ جامعہ نعیمیہ میں داخلہ لیا۔ وہاں اِن کے اساتذہ میں حضرت مفتی اعجاز ولی خاں رضوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (المتوفی ۱۳۹۳ھ / ۱۹۷۳ء)، قاضی عبدالنبی کوکب علیہ الرحمہ (المتوفی ۱۳۹۸ھ / ۱۹۷۸ء) قاری محمد یوسف صدیقی صاحب اور مفتی محمد حسین نعیمی صاحبان کے اسمائے گرامی سرِفہرست ہیں۔ فنِ مناظرہ کی تربیت آپ نے پاکستان کے مناظرِ اعظم شیرِ پنجاب حضرت مولانا محمد عمر اچھروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (المتوفی ۱۳۹۱ھ / ۱۹۷۱ء) سے پائی اور حق تو یہ ہے کہ حضرت مناظرِ اعظم کی طرح یہ بھی میدانِ مناظرہ میں اپنی مثال آپ ہی تھے، ان کے مقابلے پر گمراہ گروں کے بڑے سے بڑے مناظر کے چھکے چھوٹ جاتے تھے۔

## امامت و خطابت

صُوفی اللہ دتّا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ۱۹۵۹ء سے دھن پورہ کی جامع مسجد میں امامت و خطابت کے فرائض سرانجام دینا شروع کیے اور آخری دم یعنی ۱۹۸۵ء تک متواتر ستائیس اٹھائیس سال تک اُس علاقے کو رشد و ہدایت، علم و عرفان اور عشقِ رسُول کے ایمان افروز دریا سے سیراب کرتے رہے۔ آپ کے اقوال و افعال



کا رنگ آج بھی اُن سے فیض یاب ہونے والوں پر چڑھا ہوا صاف نظر آتا ہے، آپ روزانہ صبح کو قرآن مجید کا درس دیا کرتے جو علمی لحاظ سے بلند پایہ اور ایمان افروز ہونے کے باعث اہلِ محبت نے کیسٹوں کی صورت میں محفوظ کر رکھا ہے۔ اب بھی کیسٹ لگا کر آپ کا درس متواتر سُنا جا رہا ہے اور صبح کے وقت یُوں محسوس ہوتا ہے کہ گویا آپ بنفسِ نفیس درس دے رہے ہیں، لیکن کہاں؟ وہ تو ۵ رمضان المبارک ۱۴۰۵ھ مطابق ۵ اجون ۱۹۸۵ء کو رحمتِ خداوندی کی آغوش میں چلے گئے تھے۔

ابرِ رحمت اُن کے مرقد پر گُہر باری کرے
حشر میں شانِ کریمی ناز برداری کرے

## عشقِ رسُول

موصوف کی تقریر جہاں علمی نکات سے بھرپور ہوتی وہاں اُس کے اندر عشقِ رسُول روحِ رواں کی صورت میں سرایت کیے ہوتا۔ چودھویں صدی کے مجددِ برحق، امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۱۳۴۰ھ / ۱۹۲۱ء) اور میاں محمد بخش قادری جہلمی رحمۃ اللہ علیہ کا کلام آپ کو بہت ہی پسند تھا۔ نعت خواں حضرات کو ہدایت کر رکھی تھی کہ وہ حدائقِ بخشش یا سیف الملوک سے اشعار سُنایا کریں، سُنانے والے حضرات باذوق ہوتے۔

جب نعت خوانی ہوتی تو آپ آخر تک مؤدب بیٹھے رہتے اور آخر تک سر جھکائے رکھتے۔ نعت خوانی کے دوران بعض اوقات بے خود ہو جاتے اور بعض اشعار پر آپ کی آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑی بھی لگ جاتی۔ دراصل آپ کا دل رحمتِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی محبت سے لبریز تھا اور آپ کے دِل و دماغ میں سرورِ کون و مکاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عظمت و محبت یُوں سمائی رہتی جیسے پھُول کے اندر خوشبو اور اُسی خوشبو سے مست ہو کر زبانِ حال سے یُوں کہتے رہتے تھے۔

تیرے سوا خیالِ نبی میں تیرے نثار
سمجھا نہ کوئی دیدۂ گریاں کی گفتگو

حقیقت یہ ہے کہ جناب صُوفی اللہ دتا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

سے بھی محبت تھی کیونکہ آپ کے نزدیک عشقِ رسول ہی جانِ ایمان ہے جیسا کہ صحابہ کرام نے بجا اور ہر صاحبِ ایمان کا یہی نظریہ ہے یعنی

بمصطفیٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست
اگر باو نرسیدی تمام بولہبی ست

## علمی ذوق

صوفی اللہ دتا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو علم سے بے پناہ لگاؤ اور تحقیق کا بہت ذوق تھا، جس کا واضح ثبوت یہ ہے کہ اگرچہ وہ مالدار نہیں تھے لیکن ان کی ذاتی لائبریری میں لاکھوں روپے کی کتابیں تھیں، جن میں کتنی ہی نایاب کتابیں اور مخطوطے بھی ہیں۔ دینِ برحق کی تبلیغ و اشاعت اور حق و صداقت کی ترویج کے لیے وہ ہر وقت کوشاں رہتے تھے۔ احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے ایسے شیدائی تھے کہ ایک جانب کتابیں لکھ کر حق کی حمایت میں مفت تقسیم کرتے رہتے اور دوسری جانب اگر کسی بے دین سے مناظرہ کرنے کی ضرورت پیش آتی تو صوفی صاحب ہر گمراہ گروہ سے مناظرہ کرنے کے لیے ہمیشہ تیار رہتے تھے۔ مناظرے کے سلسلہ میں وہ مناظرِ اعظم مولانا محمد عمر اچھروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے لاجواب شاگرد اور مردِ میدان تھے۔

## انفرادیت

مناظرِ اسلام مولانا صوفی اللہ دتا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اگرچہ عمر کے لحاظ سے بڑے یعنی عمر رسیدہ علماء میں شمار نہیں ہوتے تھے لیکن علم و عمل کے لحاظ سے اُن کا شمار صفِ اول کے علماء میں ہوتا ہے بلکہ میں تو یہاں تک کہنے کے لیے تیار ہوں کہ محترم صوفی صاحب کی طرح اپنے علم پر پورے خلوص سے عمل کرنے والے اور اپنی زندگیوں کو سنتِ رسول کے سانچے میں ڈھالنے والے علماء کو اگر آج چراغ لے کر ڈھونڈیں تو نہیں ملتے۔ آخری وقت تک ان کے قدم شریعتِ محمدیہ کی پلِ صراط پر ذرا نہیں ڈگمگائے۔ کوئی مصلحت، لالچ یا خوف اُنہیں حق بات کہنے سے باز نہیں رکھ سکا۔ انہوں نے حق و صداقت کی شمع کو فروزاں رکھا جس کو باطل کے جھکڑ یا آندھیاں ہرگز نہ بجھا سکیں۔

صوفی اللہ دتا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو بفضلہ تعالیٰ علمائے کرام میں یہ امتیاز حاصل تھا کہ اُن کے قول و فعل میں تضاد نہیں تھا۔ اُن کا ظاہر و باطن ایک تھا۔ وہ عالم باعمل تھے اور اپنے خداداد علم پر ہر وقت عمل پیرا رہتے تھے۔ اُن کا ہر قول و فعل رضائے الٰہی کے لیے تھا۔ وہ



اتباعِ رسول کی منہ بولتی تصویر، اکابر کے نقشِ قدم پر چلنے والے اور سنتِ رسول کی پیروی کے سانچے میں ڈھلے ہوئے تھے۔

حق و صداقت کے وہ ایسے شیدائی تھے کہ کوئی مصلحت یا خطرہ اُنہیں حق بات کہنے سے روک نہیں سکتا تھا۔ ان کی اس روش کے باعث بیگانے تو بیگانے ہی ہیں بعض اوقات اپنے بھی ناراض ہو جاتے تھے کیونکہ کسی مصلحت کے تحت وہ زہرِ ہلاہل کو قند نہیں کہا کرتے تھے جیسا کہ سابق وزیر اعظم پاکستان مسٹر ذوالفقار علی بھٹو کے خلاف بننے والے قومی اتحاد کو انہوں نے ناجائز قرار دیا تھا۔

## منزلِ مقصود

عالمِ دین ہونا بہت بڑا کمال ہے لیکن یہ منزلِ مقصود نہیں ہے کیونکہ شیطان بھی تو بہت بڑا عالم ہے اور اہلِ سنت کے علاوہ جتنے بھی گمراہ فرقے نظر آ رہے ہیں ان کے بانی اور چلانے والے بھی تو سارے عالم ہی تھے اور ہیں لیکن وہ سب گمراہ، بے دین اور اسلام و مسلمین کے بدخواہ ہیں۔ ایسے علماء کو علمائے سُوء اور شیطان کے مددگار شمار کیا جاتا ہے۔ وہ اپنے علم پر عمل بھی کرتے ہیں لیکن منزلِ مقصود کی طرف جانے سے قاصر ہیں۔ منزلِ مقصود یہ ہے کہ شریعتِ مطہرہ کا وہ علم حاصل کیا جائے جسکو اکابر نے درست قرار دیا اور اُن بزرگوں کی طرح عمل کیا جائے اور عمل محض اخلاص کے ساتھ ہو یعنی اُس سے مقصود محض اپنے پیدا کرنے والے کو راضی کرنا ہو اور کوئی دنیاوی غرض اُس کے ساتھ وابستہ نہ ہو۔

علمائے دین تو بے شمار ہیں لیکن قحط الرجال کے اس زمانے میں اخلاص کے ساتھ عمل کرنے والے علماء اگر نایاب نہیں تو کمیاب ضرور ہیں۔ حقیقت کی نظر سے دیکھا جائے تو اس دور کے اکثر علماء دنیاداروں اور بازاری لوگوں سے بھی چند قدم آگے ہی نکلتے ہیں۔ تقدس کے لبادوں میں چھپے ہوئے ان مجسموں کو خدائے ذوالمنن ہدایت بخشے جبکہ یہ بزرگ جن کی بزرگی میں شک کرنا ہمارے جیسے سراپا گنہگار اور نااہل آدمیوں کو کسی صورت بھی جائز نہیں لیکن حقیقت میں وہ اپنے آپ کو اسلام کی مقدس پیشانی پر کلنک کا ٹیکہ بنائے رکھنے پر بہت ہی خوش ہیں اور پھر اس خوش فہمی میں بھی مبتلا ہیں کہ چمن کی زیب و زینت ہمارے ہی دم قدم سے ہے اور علم و عمل کے دریاؤں کو عبور کر کے اب تو ہم رُوحانی منزلوں کو طے کر رہے

ہیں۔ یعنی :-

سے رو منزل میں سب گم ہیں مگر افسوس تو یہ ہے
امیر کارواں بھی ہیں انہیں گم کردہ راہوں میں

پہلے زمانوں میں لوگ علمی و روحانی ہستیوں سے جتنے قریب ہوتے اتنے ہی اسلامی رنگ میں رنگے جاتے تھے اور مقدس اسلام کے ساتھ اُن کا تعلق مضبوط سے مضبوط تر ہوتا جاتا تھا اب اسلام کے اکثر علمبردار جو علم پیمبر کے وارث تو بنے بیٹھے ہیں لیکن وہ اپنے دنیاوی مفادات ہی کے محافظ بن کر گم کردہ منزل ہو چکے ہیں۔ اُن کی زبانوں پر قَالَ اللّٰہُ اور قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ کے الفاظ تو ہوتے ہیں لیکن صرف کمانے کھانے کے لیے کاروباری طور پر، ایسی ہستیاں بہت ہی کم ہیں جن کی یہ تگ و دو محض اللہ اور رسول کو راضی کرنے کے لیے ہو۔

عام مسلمان جب ایسے علماء کے نزدیک ہوتے ہیں اور اُن کے قول و فعل کا تضاد اُن کے سامنے آتا ہے تو وہ دیکھتے ہیں اور سوچتے رہ جاتے ہیں کہ کیا یہ وہی نہیں ہیں جن کی زبانوں پر کلام الٰہی کی آیتیں اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی احادیث مطہرہ جاری و ساری رہتی ہیں، لیکن عملی میدان میں یہ ہم اپنی آنکھوں سے کیا دیکھ رہے ہیں ؟ اللہ اور رسول کے احکامات سے روگردانی کرنے میں یہ حضرات تو عوام الناس سے بھی چار قدم آگے ہی نظر آ رہے ہیں، کیا خوف خدا اور خطرۂ روزِ جزا کا ان کے دلوں میں کوئی تصور موجود ہے ؟

وہ سوچتے ہی رہ جاتے ہیں کہ یہ وہی تو ہیں کہ بعض اوقات اسلامی تعلیمات کو ایسے رقت آمیز اور درد بھرے لہجے میں بیان کرتے کہ بے اختیار ان کی آنکھوں سے آنسو چھلک پڑتے اور سامعین پر بھی رقت طاری ہو جایا کرتی تھی اور ساتھ ہی حاضرین میں سے کتنے ہی حضرات ان کی بزرگی کے قائل ہو جاتے ہوں گے لیکن تصویر کا دوسرا رنگ اتنا بھیانک کیوں ہے، اگر وہ ساری کارگزاری اپنی جھوٹی بزرگی کا سکہ جمانے اور دکان چمکانے کے لیے نہیں تھا تو ان کے افعال اُن جملہ کارگزاریوں کی تکذیب کیوں کر رہے ہیں ؟ عوام الناس میں سے جو اُن کے قول و فعل کا تضاد دیکھ پاتا ہے وہ زندگی بھر اُن کے قریب پھٹکنے کی جرأت نہیں کرتا، یوں وہ بڑی حد تک اسلام سے لاتعلق ہو جاتا ہے یا گمراہ فرقوں کے علماء اُسے



اپنے جال میں پھنسا لیتے ہیں، عوام الناس کے اسلام سے لاتعلق ہونے کی وجوہات میں سے ایک وجہ علماء کی بے راہ روی بھی ہے :-

سے واعظاں کیں جلوہ بر محراب و منبر می کنند
چوں بخلوت می روند آں کارِ دیگری کنند

حضرت صُوفی اللہ دتّا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنے معاصر علمائے اہلِ سنّت کا جان و دل سے احترام کرتے اور ممتاز علمائے کرام میں سے مفتیِ اعظم پاکستان قطب الابرکات سیّد احمد شاہ (المتوفی ۱۳۹۸ھ / ۱۹۷۸ء) محدثِ اعظم پاکستان مولانا سردار احمد لائلپوری (المتوفی ۱۳۸۲ھ / ۱۹۶۲ء) مصنفِ اعظم پاکستان مفتی احمد یار خان گجراتی بدایونی (المتوفی ۱۳۹۱ھ / ۱۹۷۱ء) مفتی محمد امین الدین بدایونی (المتوفی ۱۳۸۱ھ / ۱۹۶۱ء)، حافظ الحدیث مفتی سیّد جلال الدین (المتوفی ۱۴۰۶ھ / ۱۹۸۶ء)، مناظرِ اعظم مولانا محمد عمر اچھروی (المتوفی ۱۳۹۱ھ / ۱۹۷۱ء) شیخ القرآن مولانا عبد الغفور ہزاروی (المتوفی ۱۳۹۰ھ / ۱۹۷۰ء) رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کا ادب و احترام تو بہت ہی زیادہ کیا کرتے تھے، علماء سے آپ کا اس درجہ محبت رکھنا دراصل رسُول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سچی محبت رکھنے کے باعث تھا کیونکہ علمائے حق ہی علم پیمبر کے وارث ہیں۔

## تصانیف

صُوفی اللہ دتّا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ساری عمر دینِ متین کی تبلیغ و اشاعت میں گزاری، ان کا درسِ قرآن کیسٹوں کی شکل میں محفوظ ہے۔ کیا ہی اچھا ہو کہ پورے درس کو کیسٹوں سے صفحۂ قرطاس پر منتقل کر لیا جائے اور یوں اہلِ سنّت و جماعت کو قرآن مجید کی ایک مکمل تفسیر اردو مل جائے۔ موصوف کی جو تقریریں ریکارڈ کی ہوئی ہیں اگر انہیں بھی شائع کروا دیا جائے تو اچھی بات ہے۔ محترم صُوفی صاحب نے جو کتابیں احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کی غرض سے لکھیں اور شائع کروائیں انہیں اکثر مفت ہی تقسیم کیا کرتے تھے۔ چند رسائل کے نام حسبِ ذیل ہیں۔

(۱) تنویر الخواطر بتحقیق الحاضر والناظر۔
(۲) تحسین الخواطر (مولوی محمد سرفراز گکھڑوی صاحب کا رد۔)

۷۸۶

# حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہ العزیز

عظیم المرتبت ذی شاں مجدد الف ثانی ہیں
ظہورِ عظمتِ انساں مجدد الف ثانی ہیں

ہے شادابِ شگفتہ آپ کے دم سے ریاضِ دیں
بہارِ روضۂ رضواں مجدد الف ثانی ہیں

ہوا مخمور بے خود ہر دلِ حق آفریں واللہ
سرورِ بادۂ عرفاں مجدد الف ثانی ہیں

عیاں کیوں کر نہوں اسرارِ توحیدِ وجودی سب
سراسر سورۂ رحماں مجدد الف ثانی ہیں

جمالِ نورِ مصطفوی ہے بے شک آپ کی صورت
جلالِ حضرتِ یزداں مجدد الف ثانی ہیں

نگوں سر آپ کے در پر نہ کیوں ہوتے سلاطیں بھی
خدا کے تاجِ فرماں مجدد الف ثانی ہیں

ہے لمعاتِ حدیثِ پاک سے روشن دلِ حضرت
منارِ حرمتِ فرقاں مجدد الف ثانی ہیں

نسبِ مقدس آپ کے، آئینۂ وحدت
ضیائے نیرِ ایماں مجدد الف ثانی ہیں

نوازا خرقۂ اطہر سے غوثِ پاک نے ان کو
ثنائے شہِ جیلاں مجدد الف ثانی ہیں

ہیں ہمنامِ نبی اسمِ گرامی حضرتِ احمد
جمالِ جلوۂ جاناں مجدد الف ثانی ہیں

فداؔ تجدیدِ دینِ مصطفیٰ کے عاشقِ صادق
حدیثِ عشق کا عنواں مجدد الف ثانی ہیں

ابوالطاہر فدا حسین فداؔ
(مدیرِ اعلیٰ ماہنامہ "مہر و ماہ" لاہور)
(۲۷۳/ای ڈھل محلہ اندرون موچی گیٹ، لاہور۸)

# کروڑوں درود

کعبے کے بدرالدجیٰ تم پہ کروڑوں درود
طیبہ کے شمس الضحیٰ تم پہ کروڑوں درود

شافعِ روزِ جزا تم پہ کروڑوں درود
دافعِ جملہ بلا تم پہ کروڑوں درود

اور کوئی غیب کیا تم سے نہاں ہو بھلا
جب نہ خدا ہی چھپا تم پہ کروڑوں درود

دل کرو ٹھنڈا مرا وہ کفِ پا چاند سا
سینہ پہ رکھ دو ذرا تم پہ کروڑوں درود

تم ہو حفیظ و مغیث کیا ہے وہ دشمن خبیث
تم ہو تو پھر خوف کیا تم پہ کروڑوں درود

گرچہ ہیں بے حد قصور تم ہو عفو و غفور
بخش دو جرم و خطا تم پہ کروڑوں درود

تم ہو شفائے مرض خلقِ خدا خود غرض
خلق کی حاجت بھی کیا تم پہ کروڑوں درود

خلق تمہاری جمیل خلق تمہارا جلیل
خلق تمہاری گدا تم پہ کروڑوں درود

طیبہ کے ماہِ تمام جملہ رسل کے امام
نوشہ ملکِ خدا تم پہ کروڑوں درود

خلق کے حاکم ہو تم رزق کے قاسم ہو تم
تم سے ملا جو ملا تم پہ کروڑوں درود

جائیں نہ جب تک غلام خلد ہے سب پر حرام
ملک تو ہے آپ کا تم پہ کروڑوں درود

برسے کرم کی بھرن پھولیں نعم کے چمن
ایسی چلا دو ہوا تم پہ کروڑوں درود

کیوں کہوں بیکس ہوں میں کیوں کہوں بے بس ہوں میں
تم ہو میں تم پہ فدا تم پہ کروڑوں درود

کر کے تمہارے گناہ مانگیں تمہاری پناہ
تم کہو دامن میں آ تم پہ کروڑوں درود

ہم نے خطا میں نہ کی تم نے عطا میں نہ کی
کوئی کمی سرورا تم پہ کروڑوں درود

کام وہ لے لیجیے تم کو جو راضی کرے
ٹھیک ہو نامِ رضا تم پہ کروڑوں درود

# (۳۱) درودِ حل المشکلات

یہ درود مشکلات کو آسان کرنے کے لیے بہت موثر ہے اس لیے اسے درود حل المشکلات کہا جاتا ہے اکثر بزرگوں نے اسے مشکل کے وقت پڑھا۔ ابن عابدین نے اپنی کتاب فتاویٰ شامی میں لکھا ہے کہ ایک دفعہ دمشق کے مفتی حامد آفندیؒ سخت مشکل میں گرفتار ہو گئے وہاں کا حکمران ان کا دشمن ہو گیا وہ بے حد پریشان ہوئے رات کو جب آنکھ لگ گئی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور انہوں نے تسلی دی اور یہ درود سکھایا کہ جب تم اس کو پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ تیری مشکل آسان کر دے گا۔ جب آپ بیدار ہوئے تو آپ نے یہ درود پاک پڑھا تو اللہ تعالیٰ نے مشکل آسان کر دی۔ ابن عابدین نے کہا ہے کہ میں نے ایک فتنہ عظیم میں اس درود پاک کو پڑھنا شروع کیا ابھی دو سو مرتبہ ہی پڑھا تھا کہ ایک شخص نے مجھے اطلاع دی کہ فتنہ ختم ہو گیا ہے انہوں نے مزید کہا ہے کہ مجھے یہ درود شیخ عبدالکریم کی کتاب سے ملا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا

اے اللہ ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر درود و سلام

مُحَمَّدٍ قَدْ ضَاقَتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ

اور برکت بھیج یا رسول اللہ میری سفارش کیجیے میرا حیلہ اور کوشش

یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ ○

تنگ آ چکے ہیں

## تصانیف

امام المناظرین حضرت علامہ مولانا محمد اللہ دتا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

- الصلوٰۃ والسلام علیٰ خیر الانام
- بھیڑ نما بھیڑیے (بعض گمراہ گروں کی نشاندہی)
- دستورِ جماعتِ اسلامی کا تنقیدی جائزہ
- دینِ اسلام کے خدوخال
- نبی الانبیاء
- اسلام کے بدترین دشمن
- حدیث مجدد اور مودودی صاحب
- سوادِ اعظم اور ابنِ سبیل کی
- علماء اہلِ سنّت کی نظر میں یزید
- مروّجہ حسنات (گجراتی مولوی عنایت اللہ صاحب کی کتاب شجرہ بدعات کا رد)
- الردّ علی الغبی فی ظہور الامام المھدی

## عُرس مبارک

امام المناظرین حضور قبلہ صوفی

مولانا محمد اللہ دتا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

نقشبندی قادری مجددی

ہر سال 25 رمضان المبارک

دُعاء 11 بج کر 35 منٹ